کشمیری ادب کا





# نمائندہ
# نئی نسلیں

ترتیب

انجم نعیم

۱۵

بارہ شمارے: ۳۰ روپے — ایک شمارہ تین روپے

رابطہ

دفتر نمائندہ نئی نسلیں شمشاد مارکیٹ علی گڑھ ۲۰۲۰۰۱



ایڈیٹر پرنٹر و پبلشر

م۔نسیم
۲۴۴۸ بارہ دری شیر افگن
بلیماران دہلی ۶

# ترتیب


اداریہ

اپنی بات ۳

حمد — سلیم شہزاد ۴

نعت — ڈاکٹر محمد محسن ۵

تنقید

آج کا انسان اور سماجی کشاکش - ڈاکٹر وحید اختر ۹

ادب مزاحمت — عبدالمغنی ۱۳

بغ داری — ابن فرید ۱۷

نظمیں:

جنم دن — محمد علوی ۲۰

پیش کش — " ۲۱

وقت جہاں رک جاتا ہے — " ۲۱

یہ طائف ہے — عبدالحمید ۲۲

نور کی آخری کرن — نجمہ شہریار ۲۲

رباعیات — بزمی سجادی ۲۳

بین العلومی مطالعہ:

رشتوں کی تفہیم کا مسئلہ — راشد شاذ ۲۴

غزلیں

عمیق حنفی ۳۱

محمد علوی ۳۲

نشتر خانقاہی ۳۳

" ۳۴

نسیم صدیقی ۳۵

" ۳۶

افسانے

اکیس سلام — قاضی عبدالستار ۳۷

مہاتما — سلام بن رزاق ۴۱

تاریکیوں کے بعد — مسرور جہاں ۴۹

مطالعہ

مشرق کی بازیافت — عقیل احمد صدیقی ۵۳

تبصرے

مقیاس — ابن فرید ۶۰

مظفر حنفی ۶۱

سلیم احمد ۶۲



تیسرا سال — پہلا شمارہ — جنوری فروری ۱۹۸۳ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اپنی باتیں

اُردو کے ادبی رسالوں کی صورت حال پر ہم جس قدر رو سکتے تھے، رو چکے، اور جس قدر رونے رُلانے کا جواز ڈھونڈھا جا سکتا تھا، اس میں بھی کوئی کسر نہیں چھوڑی گئی۔ پھر بھی حسرت ہے کہ ابھی قلب کو اطمینان نصیب نہیں ہوا۔ جہاں تک اس افسوسناک صورت حال کا تعلق ہے تو اس کی جتنی ذمہ داری قارئین پر عائد ہوتی ہے، اتنی ہی ذمہ دار رسالوں کے مدیران ہیں جو اپنے رسالوں کو صرف اپنی ذات کی تشہیر کا ذریعہ بنائے ہوئے ہیں۔ ظاہر ہے ایک عام قاری کو کسی مدیر کی ذات سے کوئی دلچسپی نہیں ہو سکتی۔ وہ تو اپنی جیب سے پیسہ نکالتے وقت کھرے کھوٹے کی تمیز کرنا چاہتا ہے اور جب اس میں اسے ناکامی ہوتی ہے تو ہم اسے بدذوق ہونے کا طعنہ دے کر اپنی جھینپ مٹانے لگتے ہیں۔

اُردو رسالوں کے نام پر چاہے "شاہی دستاویزات" شائع کر کے کتابوں کی الماریوں کی زینت بڑھانے کی کوشش کی جائے یا نت نئے تجربوں کے نام سے گونگی بہری نسل کی پوری قطار کھڑی کر دی جائے۔ سچی بات تو یہ ہے کہ یہ جادو کے کھیل زیادہ دنوں تک نہیں دکھائے جا سکتے ہیں۔ پھر ان کھیل تماشوں سے لوگ اکتاہٹ محسوس کرنے لگیں تو اس کا ماتم کیوں ضروری قرار پائے؟

معمولی ضخامت کے ہر ماہ دو ماہ شائع ہونے والے رسالے ہوں یا ضخیم ادبی دستاویزات سب اپنی جگہ ایک حیثیت رکھتے ہیں۔ لیکن شرط اس ادبی دیانتداری کی ہے، جس کا ایک باشعور قاری ہم سے مطالبہ کرتا ہے اور جو یقیناً ادبی رسالوں کو اپنی ذہنی عیاشی کا ذریعہ نہیں بناتا۔

نئی نسلیں کسی ذہنی خلجان کی پیداوار نہیں ہے۔ یہ رسالہ اوّل روز سے ادب میں ایک خاص نقطۂ نظر کو پیش کرنے کی کوشش کرتا رہا ہے۔ ہم نہیں جانتے کہ اس میں کس قدر کامیابی ہو سکی ہے اور مستقبل میں کس قدر کامیابی کی امیدیں ہیں۔ ہم تو صرف اس عہد کی پابندی کرتے ہیں جس کا ہم اقرار کر چکے ہیں۔

نئی نسلیں کے اگلے شمارے سے ہم اپنے مقاصد کی دو منزلیں اور طے کرنے کا حوصلہ کر رہے ہیں۔ ہمارے آنے والے شمارے "شاہی دستاویزات" تو ہرگز نہیں ہوں گے، البتہ ظاہری و معنوی دونوں خوبیوں کے ایسے مظہر ضرور ہوں گے، جن کا ہماری خواہشیں بے چینی سے انتظار کر رہی ہیں۔ ہمارے یہ حوصلے ان باذوق قارئین کی مرہونِ منت ہیں جن کا تعاون ہمیں پہلے بھی ملتا رہا ہے اور آئندہ بھی ملتا رہے گا۔

(ادارہ)

# سلیم شہزاد

بکھرتا، ٹوٹتا رہتا ہے شش جہات میں کون
بکھر کے ٹوٹ کے یکتا ہے اپنی ذات میں کون
ندی، پہاڑ، ہوا، آگ، پھول، پات میں کون
دھڑک رہا ہے یہ دل بن کے کائنات میں کون
عدم سیاہ میں موجود جو نمو مائل!
وفورِ نور میں، گم عرصۂ حیات میں کون
صبا، سموم، سراب اور آب میں موجاں
زمان و عشق و غم و عزم کے ثبات میں کون
سمندروں پہ رواں، ابرِ فیض سے معمور
ہے ذاریات میں کون اور مرسلات میں کون
فضاؤں کو جو کرم ابر کے مناظر دے
ہے حاملات میں کون اور عاصفات میں کون
اڑائے بادلوں کو دشت و شہر و صحرا پر
ہے جاریات میں کون اور تاثرات میں کون
گھٹائیں بخش رہا ہے، بنوں کو، بستیوں کو
مقسمات میں کون اور فارقات میں کون
جلائی کس نے یہ قندیل شب کے جنگل میں
یہ کارساز ہوا بخشش و نجات میں کون
سلیم ہو جو رگِ جاں کے پاس بھی محسوس
دھڑک رہا ہے یہ دل بن کے کائنات میں کون

نہیں پتھروں کے حصاروں میں وہ
مگر جلوہ کن استعاروں میں وہ
اسی کی مناجات و حمد و ثنا
کہ مخلص ہے سب غم گساروں میں وہ
سیہ زرد رُت میں بھی اس کا ظہور
نہیں صرف دھانی بہاروں میں وہ
مع العسر یسرا کی تفسیر میں
دکھے پت جھڑوں کو بہاروں میں وہ
وہی بانجھ بنجر میں خوف و سکوت
طرب نغمگی مرغزاروں میں وہ
غزل رنگ آہنگ دریاؤں میں
رجز کا جلال آبشاروں میں وہ
آتل وادیوں میں وہی گیت گونج
عذاب ہوا کوہساروں میں وہ
وہی انگلیوں سے اگا آب زار
سراب آئینہ ریگزاروں میں وہ
ہوا سیروا فی الارض کی شرح میں
خطر خوف، کھنڈر دیاروں میں وہ
وہ نورِ مظاہر ہے لیکن سلیم
نہیں چاند، سورج ستاروں میں وہ

ڈاکٹر محمد محسن

# نرگسیت

نرگسیت کی اصطلاح تعلیم یافتہ حلقوں میں اب اجنبی نہیں رہی ہے۔ نرگسیت جس فرد کی شخصیت کا طرہ امتیاز ہوتی ہے اس کی ذات اس کے لیے توجہ اور محبت کا تنہا مرکز ہوتی ہے۔ اس کی نگاہ میں اس کی اپنی ذات کے سوا کوئی دوسری ہستی قابل اعتنا نہیں ہوتی۔ وہ دوسروں کی توجہ اور محبت کا متقاضی ہوتا ہے لیکن دوسروں کو اپنی محبت و التفات کا مستحق نہیں سمجھتا۔ اپنی ذات کا وہ ایک مثالی تصور (IDEAL SELF CONCEPT) قائم کرلیتا ہے جس کا پرتو اسے اپنے ہر قول و فعل میں نظر آتا ہے۔ ذاتی محبت کی اندھی آنکھ اس کے سارے عیوب اور خامیاں اس کی نگاہ سے اوجھل کیے رہتی ہیں اور اس کے پسندیدہ اوصاف کی چمک دمک اس کی نظروں میں دوبالا کردیتی ہے۔ خودستائی اس کی فطرت ثانیہ بن جاتی ہے۔ اپنی ذات سے شدید جذباتی تعلق خودپرستی کی حد تک تجاوز کرجاتا ہے۔ "خود پر آنکھ نہ ڈالے شیدا تیرا" کے مصداق دوسروں کی خوبیوں پر نقاب پڑجاتی ہے اور دوسرے کے نقائص اور عیوب پر توجہ جمی رہتی ہے۔ دوسروں کی عیب جوئی اور تحقیر اس کا شیوہ بن جاتی ہے۔

اپنی ذات کی جاذبیت، نرگسیت کے شکار کی توجہ خارجی ماحول سے ہٹائے رہتی ہے۔ تنہائی پسندی اور کم آمیزی اس کی سرشت بن جاتی ہے۔ اور اندرون بینی (INTROVERSION) اس کا خصوصی وصف ہوجاتا ہے۔ سماجی تعلقات کی رسم و راہ اور پابندیوں سے وہ ناآشنا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ اپنے اقارب و اعزہ سے بیگانگی و بے اعتنائی اس کا افتاد طبع ہوتی ہے۔ وہ کسی کو اپنا خلوص اور محبت بخشنے کا اہل نہیں ہوتا۔ اسی لیے اس کے تعلقات کسی شخص سے بھی دوستی کی منزل تک نہیں پہونچ پاتے۔ اگر کسی سے اس کے راہ و رسم بڑھ بھی جاتی ہے تو اس میں استواری نہیں ہوتی۔ اس کی نرگسیت دوست داری کے جذبات کو پنپنے نہیں دیتی۔ جب تک وہ اپنے کسی شناسا کے التفات و کرم سے بہرہ مند ہوتا رہتا ہے اس کے ساتھ دوستانہ رکھ رکھاؤ قائم رکھتا ہے لیکن جس لمحہ اسے یہ محسوس ہونے لگتا ہے کہ دوست اس کی توقعات کو پورا کرنے سے معذور ہے، دوستی کا رشتہ منقطع ہوجاتا ہے۔ اگر آئندہ اسی دوست کو اپنی ذاتی اغراض کی برآوری میں کوئی نقصان پہنچانا پڑے تو اسے کوئی تامل نہیں ہوتا۔ دوسروں پر اگر اتفاقی طور سے بھی اس کا کوئی احسان ہوجائے تو اس کا ڈھنڈورا پیٹنے سے وہ باز نہیں آتا۔ لیکن دوسروں نے اس کے ساتھ جو بھی احسانات کئے ہوں حرف غلط کی طرح اس کے ذہن سے معدوم ہوجاتے ہیں۔ احسان ناشناسی اس کی خوبی بن جاتی ہے۔

جس فرد پر نرگسیت کی عملداری ہوتی ہے وہ خود احتسابی اور تجزیہ ذات کی صلاحیت سے عاری ہوتا ہے
ویسے بھی اپنی ذات کا تصور قائم کرنے میں ہر فرد دوسروں کی رائے سے فائدہ اٹھاتا ہے۔ اپنے عیب و ہنر، اپنی اچھی
یا بری عادتوں، اپنی پسند و ناپسند اور دوسری خصوصیتوں کی جانچ پرکھ کے لیے اپنے متعلق دوسروں کے خیالات
کی ٹوہ لیا رہتا ہے۔ اپنے متعلق انھیں تصورات کو قبول کرتا ہے جو دوسری کی رائے سے میل کھاتے ہیں۔ اس طرح
عام لوگوں کے تصورِ ذات SELF CONCEPT کی ترکیب و تشکیل ان کے متعلق دوسروں کے تصورات کے آئینے میں ہوتی ہے
اسی بنا پر تصورِ ذات کے ابتدائی خاکے کو MEIRERD سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ یعنی تصورِ ذات کی نیو اپنا عکس دوسروں
کے آئینوں میں دیکھ کر تیار ہوتی ہے۔ آئندہ کے تجربات، واقعات و حالات اس خاکے میں رنگ بھرتے چلے جاتے
ہیں۔ لیکن عام طور اس میں کوئی غیر معمولی تبدیلی نہیں پیدا کرتے۔ چنانچہ عام لوگوں کے تصورِ ذات کے اچھے یا برے
پسندیدہ یا ناپسندیدہ عناصر اپنے متعلق دوسرے کے متعلق سے مستعار ہوتے ہیں۔ اور اس تصورِ ذات کی ترکیب و
ترتیب ایک گونہ حق پسندانہ اور متوازن ہو جاتی ہے۔ عام لوگوں کی نگاہ جہاں اپنی خوبیوں پر پڑتی ہے وہیں انھیں
اپنی خامیوں کا ادراک بھی ہوتا رہتا ہے لیکن جس فرد کی شخصیت پر نرگسیت کی چھاپ ہوتی ہے، اسے چونکہ
اپنی ذات سے گہرا جذباتی لگاؤ ہوتا ہے۔ اس کے تصورِ ذات کے عناصر میں کسی عیب یا نقص کی گنجائش نہیں ہوتی
چنانچہ وہ اپنے متعلق دوسروں کے انھیں خیالات کو قبول کرتا ہے جن سے ان کے ذاتی محاسن کی تصدیق و توثیق
ہوتی ہے۔ اسے انھیں لوگوں کی صحبت گوارا ہوتی ہے جو اس کی تحسین و ثنا میں رطب اللسان ہوتے ہیں۔ ایسے
لوگوں سے وہ گریز کرتا ہے جو اس کی موجودگی اور غیر موجودگی میں اپنے حقیقی خیالات کا اظہار کرتے ہیں۔ انھیں وہ
نکتہ چیں اور عیب جو باور کرتا ہے اور ان کے خیالات کو ان کے فہم و ادراک کے فتور پر مبنی سمجھتا ہے۔ ان کی باتوں
کو محض لایعنی سمجھ کر نظرانداز کر دیتا ہے اور اس طرح اپنے تصورِ ذات کو مجروح ہونے سے بچا لیتا ہے۔ اس کے
حلقہ بگوشوں کی تعداد اس کے ثنا خوان افراد پر مشتمل ہوتی ہے۔ اور اس کی اپنی مثالی ذات کا تصور عین الیقین کے
مراحل طے کر کے حق الیقین کی استواری حاصل کر لیتا ہے۔

نرگسی شخصیت کا مالک اپنی تنہائی پسندی اور اندرونی سمتی INTROVERSION کے سبب سے ایسے مشاغل
کی طرف راغب ہوتا ہے جن کا تعلق خارجی ماحول سے کم اور داخلی دنیا سے زیادہ ہوتا ہے۔ اگر اسے حصولِ علم کے مواقع
حاصل ہوتے ہیں اور اس کی ذہنی صلاحیتوں کی بخشش نے قدرت نے انتہائی بخل سے کام نہیں لیا ہے تو کھیل کود
یا دوسری بیرون خانہ (OUT DOOR) مصروفیتوں سے اسے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔ کتب بینی اس کا محبوب مشغلہ بن جاتا
ہے۔ دوسرے مضامین کے مقابلے میں اس کا میلان ادب کی طرف زیادہ ہوتا ہے اور اس کا وقت زیادہ تر
ادبی کتابوں کے مطالعے میں صرف ہونے لگتا ہے۔ لیکن اس کی نرگسیت اسے ان مشاہیرِ ادب کی قدرشناسی کا
یارا نہیں دیتا ہے جن کی تخلیقات اس زبان کا سرمایہ سمجھی جاتی ہے جس پر اپنی کامل اور بے مثال دسترس کا
اسے زعم ہوتا ہے۔ وہ ان کا موازنہ غیر ملکی ترقی یافتہ زبان کے ادبی فنکاروں سے کر کے ان تخلیقات کو ادنےٰ ثابت
کرنے میں لگ جاتا ہے اور اس طرح اپنی عالی ادب شناسی کا سکہ بٹھا کر اپنے نرگسیت کے تقاضوں کی تسکین کا سامان
بھی کر لیتا ہے۔ اپنی زبان کے تخلیقی کارناموں کی دھجیاں اڑانے میں اسے لطف آنے لگتا ہے۔ اور ادبی تنقید نگاری
سے اسے شغف پیدا ہو جاتا ہے۔ لیکن تنقید نگاری کے میدان میں بھی کسی قدیم یا جدید تنقید نگار کو اپنا ہمسر سمجھنے
تیار نہیں ہوتا۔ وہ اپنی زبان کے سارے تنقیدی سرمائے کو ناقابلِ اعتنا ثابت کرنے میں سرگرمِ عمل ہو جاتا ہے

اس کی نگاہ میں کوئی ناقد اس معیار پر پورا نہیں اترتا جس کی مثال دوسرے ترقی یافتہ ممالک میں ملتی ہے۔ وہ اپنے وطن کے نامور ناقدوں کو اصولی تنقید کی ابجد تک سے ناواقف قرار دے کر ان کی کم علمی، محدود واقفیت، فنی بےبضاعتی، بصیرت کا فقدان، احساس و ادراک کی کمی اور نقد و نظر کی ایسی ہی دوسری خامیوں کا ڈنکا پیٹنے میں دفتر کے دفتر سیاہ کرنے میں مشغول ہو جاتا ہے۔ اور اپنی تنقید نگاری کو حرفِ آخر سمجھے جانے پر مصر ہوتا ہے۔

نرگسیت کی تسلیط اور خود احتسابی کی صلاحیت کا فقدان اسے تنقید نگاری کے محدود دائرے سے قدم آگے بڑھانے پر اکسانے لگتا ہے اور اپنے تخلیقی جوہر کی نمائش کا سودا بھی اس پر سوار ہو جاتا ہے۔ وہ اپنی تخلیقات کی اشاعت شروع کر دیتا ہے جنہیں وہ عالمی ادبی تخلیقات کا ہم پلہ باور کرتا ہے۔ اپنے حلقہ بگوشوں سے ان کی تشریح و توصیف میں قلم فرسائی کرا کر قارئین پر اپنا سکہ جمانے کی سعی لاحاصل سے بھی باز نہیں آتا۔ لیکن جب اس کی تخلیقات کے قاری اس کی بے پایاں تخلیقی صلاحیتوں کے معترف ہونے کے بجائے ان کو قابل اعتنا نہیں سمجھتے تو اسے سخت جھنجھلاہٹ ہوتی ہے اور وہ اسے ان کی کم علمی، کوتاہ نظری، بے ذوقی، فنی بے مائیگی اور قصور فہم پر محمول کرنے لگتا ہے اسے اپنی اس حیرت کا اظہار کرنے میں تامل نہیں ہوتا کہ وہ لوگ جنھیں عالمی ادب اور عالمی طرز نقد و نظر سے آشنائی کا دعویٰ ہے اس کی تخلیقات کی بلاغت، فکری بلندی، دقیق رسی، اسلوب و انداز بیاں کی ندرت اور فنی کمال و پختگی سے متاثر ہوئے بغیر کس طرح رہ سکے جبکہ ان اوصاف کاملہ کی مثال صرف عالمی ادب شہ کاروں میں مل سکتی ہے۔ اسے ان کا دعویٰ کھوکھلا معلوم ہونے لگتا ہے۔ اس کے خیال میں ان کے معیار کی پستی، ناپختہ فہم اور غیر بالیدہ تنقیدی صلاحیت اس کی تخلیقات کی عظمت کو پرکھنے سے انھیں قاصر رکھتی ہے۔ اس طرح ان کی ناقدرشناسی اس کی جمعیت خاطر میں کوئی تزلزل پیدا کرنے میں کامیاب نہیں ہوتی۔ اسے اس بات کا یقین باقی رہتا ہے کہ آئندہ نسل کا زیادہ ترقی یافتہ ذہن جو روایت پرستی کی لعنتوں سے مامون ہوگا اس کی تخلیقات کی حقیقی قدرشناسی کر کے انھیں آفاقی منزلت اور شہرت سے ہم دوش کرے گا۔

اپنی ذات کی گراں مائیگی کا احساس ممکن ہے اسے اپنی سوانح حیات مرتب کرنے کی ترغیب دینے لگے۔ اس وقت اس کے خیالی تصور ذات کا مثالی خاکہ اس کے رخش قلم کی عنان گری کرنے لگے گا۔ محاسبہ کی ساری صلاحیتوں کا رخ غیر ذات کی طرف ہونے کی وجہ سے اس کا قلم خود احتسابی کی گرفت سے قطعاً آزاد رہے گا۔ حافظے کی گرہیں کھولنے میں اس کی نرگسیت اس کی راہ نمائی کرے گی اور اس کی بازیافت پر اپنی مہر ثبت کرنے لگے گی۔ زندگی کے ان واقعات نشانات جن سے اس کی مثالی ذات کی تنقیص کا اندیشہ ہوگا دھندلے ہو جائیں گے۔ اور اس کی ان کارگزاریوں کے نقش جن سے اس کی مثالی ذات کی تصدیق و توثیق ہوگی صرف زیادہ تابناک ہی نہیں ہو جائیں گے بلکہ ان کی آراستگی اور پیراستگی کے لئے قوت ایجاد کی کرشمہ سازی بھی بروئے کار ہو جائے گی۔ مروت و مودت کا فقدان اس کے معاصرین کی شخصیت کو داغدار بنانے میں کوئی کسر باقی نہیں رکھے گا۔ یہاں تک کہ وہ اپنے عزیز و اقارب، باپ بھائی کے معاملے میں بھی رو رعایت سے کام نہیں لے گا۔ ان کی بے راہ رویوں اور لغزشوں کے راز سربستہ کو بھی طشت ازبام کرنے میں وہ جرأت رندانہ کا ثبوت پیش کر کے اپنے یگانہ روزگار ہونے کا تاثر پیدا کرنے کی کوشش کرے گا۔ اس طرح ہر دوسرے شخص کا ذکر جس سے اسے کبھی بھی واسطہ پڑا ہوگا بہ بدی کرنے میں بڑی چابکدستی سے کام لے گا۔ اگر کسی شخص کے کسی ایسے وصف کا بیان ناگزیر ہوگا جس پر پردہ ڈالنا ناگزیر ہو، تو اس کے ساتھ وہ اس شخص کی کسی ایسی خامی کا مبالغہ آمیز ذکر کر دے گا جس سے اس وصف کا وزن ہلکا ہو جائے گا۔ اس کے برخلاف اس کی اپنی روداد حیات میں ڈھونڈھنے سے بھی کوئی ایسا بیان نہ

مل سکے گا جس سے اس کی عدیم المثال شخصیت پر کسی طرح کا حرف نہ آسکے۔

اس کے عروجِ حیات میں اس کی تعریف و تحسین میں جو بھی جملے کسی کی زبان سے ادا ہوئے ہوں گے ان کی بازگشت اس کی کتابِ زندگی کے صفحات پر جا و بیجا مرتسم ہوگی۔ وہ سارے کلمات بھی جو اس کی صغر سنی میں اس کے بزرگوں یا اسکول یا کالج کے اساتذہ نے اس کی ذہانت، ہوشمندی، سلیقگی کے ضمن میں موقع و بے موقع استعمال کئے ہوں گے انھیں وہ اپنی سوانح حیات کی زینت بنائے گا۔ اپنی عدم المثالی ذہنی صلاحیتوں اور کارکردگیوں کی نظیر پیش کر کے وہ اپنے قاری سے دادِ تحسین کا متقاضی ہوگا۔ اگر اس کا تعلق کسی ادارے یا دفتر سے ہوگا تو جو کام دوسروں سے نہ سکا ہوگا اس کے ہاتھ سے بحسن خوبی انجام پانے کی داستان سنا کر اپنی شخصیت کو قابلِ رشک ثابت کرنے کی کوشش میں کوئی کسر باقی نہیں رکھے گا۔ وہ ان ساری گتھیوں کی تفصیل بیان کرے گا جن کی عقدہ کشائی اس کے ناخنِ تدبیر کی آزمائش کے بغیر ناممکن رہی ہوگی۔ دفتر کی دوسری مقتدر شخصیتوں نے اس کے حسنِ انتظام، تدبر، سوجھ بوجھ، نکتہ سنجی، مسودہ تحریر کی پختگی کی بابت جن جا و بیجا تاثرات کا اظہار کیا ہوگا۔ ان کی تفصیلات اس کی سوانح عمری میں بکھری ہوئی ہوں گی اس کے بیان کے مطابق اس کے شرکارِ کار کی ساری ترقیوں کا راز اس کی کارگر صلاح و مشورہ، سفارش اور حمایت سے سے وابستہ رہا ہوگا۔ اس کی توجہ اور عنایت کے بغیر وہ اس منصب سے محروم رہے ہوتے جو انھیں حاصل ہوا۔ لیکن اس کی اپنی ترقی کے مدارج اس کی اپنی فاضلانہ صلاحیتوں کے سوا کسی دوسرے شخص کے وسیلے کے محتاج نہ رہے ہوں گے۔
الغرض اس کے قلم سے ایسے بیانات مترشح ہوں گے جو اس کے ان ہمعصروں کو جو اسے قریب سے جانتے ہوں گے اس کی جسارت پر انگشت بدنداں کردیں گے۔ اس کی سوانح حیات کا مطالعہ اس ان ساری شخصیتوں پر ترس کھانے پر مجبور کر دے گا جن کی ذات اس کی نرگسیت کے بے محابا تیر و نشتر سے گھائل ہوئی ہوگی۔ اور نرگسیت کی فریب کارانہ کرشمہ سازی کا انھیں قائل ہونا پڑے گا۔

---

ڈاکٹر وحید اختر

# آج کا انسان اور سماجی کشاکش

## جمالیاتی نقاطِ نظر !!!!!

"اگر کسی کو شاعری کی وابستگی پر اصرار ہے تو مجھے کہنے دیجیے کہ شاعر وہ آدمی ہے جو اپنے کو شکست سے وابستہ کرتا ہے۔" (ادب کیا ہے ——— سارتر)

یہ قول اس صدی کے ایک عہد ساز مفکر اور ادیب ژاں پال سارتر کا ہے جو شاعری کو "مفتوح فاتح" مانتا ہے۔ اب سوال یہ ہے کہ شاعری یا کسی بھی فن کا فتح وشکست سے کیا تعلق ہے۔ یہ ذہن میں رہے کہ فتح وشکست کی بات وہ مفکر کر رہا ہے جس کا خیال ہے کہ انیسویں صدی سے قبل شاعر مجموعی طور پر سماج سے ہم آہنگ رہا ہے۔ اس کے برخلاف نثر سماج سے نا آہنگ ہونے کی وجہ سے اس کی تبدیلی کے لیے کوشاں رہی ہے۔ بورژوا سماج کے وجود میں آنے کے ساتھ شاعر کو بھی نثر نگاری کے ساتھ مشترکہ محاذ بنا کر اعلان کرنا پڑا کہ یہ دنیا رہنے کے قابل نہیں ہے، سارتر یہ بھی کہتا ہے کہ شاعری کا کام آدمی کا اسطور تخلیق کرنا ہے۔ آدمی آج بھی شاعری کا مطلق نصب العین ہے۔ جب نصب العین نہیں بدلا تو پھر انیسویں صدی سے قبل اور بعد کی شاعری کا رویہ سماج کی طرف کیوں بدل گیا؟ اس کے ساتھ ایسا کیوں ہے کہ شاعر کا مقدر شکست ہے۔ یعنی وہ اپنے نصب العین کو سماج میں حاصل نہیں کر سکتا۔

میکس شلر نے سارتر سے بہت پہلے کہا تھا کہ "آج انسان اپنے لیے خود مسئلہ بن گیا ہے۔ ایسا اس سے قبل کبھی نہیں ہوا تھا۔" انسان تو وہی ہے جب وہ پہلے مسئلہ نہیں تھا تو اب کیوں بن گیا؟ اس سوال کا جواب شاید ایک حد تک گیبریل مارسل کے اس نقطۂ نظر میں مل سکتا ہے جس کی رو سے زلیست راز ہے اور اشیاء مسئلہ۔ زلیست سے مراد ہے انسانی وجود۔ عہدِ حاضر سے قبل فلاسفہ انسان کی ایک سرِ نہاں یا عالمِ ممکن سمجھتے آئے تھے۔ اسے مسئلہ ہمارے عہد کے معاشرے نے بنایا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ آج انسان بھی فردِ موجود نہیں بلکہ شے محض ہو گیا ہے۔ سماج کی تبدیلی کو سمجھنے کا یہ مابعد الطبیعاتی نقطۂ نظر ہے جو سماج اور انسان اور سماج اور فن کے درمیان کشاکش کی نشان دہی کرتا ہے۔ یہ کشاکش موجود بالذات نہیں بلکہ دراصل خود آج کی سماجی کشاکش کا ہی ایک پہلو ہے۔ یعنی آج کا انسان سماجی کشاکش میں فن کو سماج سے حسن کو حقیقت سے نا آہنگ پاتا اور محسوس کرتا ہے۔

شاعری کے متعلق سارتر کی رائے مغرب کے شعری سرمائے اور روایت کے مطالعے پر مبنی ہے جسے قبول کرنا ضروری مشرق اور بالخصوص فارسی اور اردو شعری سرمائے کی روشنی میں کہا جا سکتا ہے کہ سماج و شاعر میں ہمیشہ سے نا آہنگی رہی ہے۔ ہر دور کے شاعر نے اپنے آپ کو معاصر سماج میں تنہا پایا ہے، درباروں اور طبقۂ خواص سے اس کا ربط ضبط اس

نا گزیر ہے اس لیے کہ موجودہ معاشرے نے حسن کو قبیح اور فن کو بہیمیت بنا دیا ہے۔

جدیدیت اصولاً کسی نقطۂ نظرِ فن اور سماج کے باہمی رشتے اور ایک حد تک فن کی مقصدیت کو مان کر چلتے ہیں لیکن خود ہمارے عہد میں ایسے فلاسفہ اور فن کے شارحین بھی ہیں جو فن کو مقصود بالذات مان کر سماج سے اس کے تعلقات منقطع کر دیتے ہیں۔ فن برائے فن کے ماننے والے مشہور شیکسپیئر کے نقاد اے سی بریڈلے کے الفاظ میں فن کو صرف مقصود بالذات ہی نہیں مانتے بلکہ آرٹ کو انسانی زندگی کا کلی یا اعلیٰ ترین مقصد جانتے ہیں۔ اس دوسرے نتیجے کو وہ خطرناک اور مہمل قرار دیتا ہے۔ آئیے ذرا اس جمالیاتی نقطۂ نظر کا بھی تھوڑا سا جائزہ لیتے چلیں۔

ہمعصر جمالیات میں کلائیو بل (CLIRE BILL) کے یہاں اس نقطۂ نظر کی انتہا پسند تشریح ملتی ہے۔ وہ مقصدیت کا پورے سے مخالف ہے اس کے خیال میں فن سے لطف اندوز ہونے کے لیے زندگی، اس کے تصورات و معاملات جذبات و احساسات سے کسی طرح کے واقفیت ضروری نہیں۔ فن انسانی عمل کی دنیا سے اٹھا کر ہمیں جمالیاتی اہتزاز کی دنیا میں لے جاتا ہے۔ جہاں ہم انسانی دلچسپیوں اور ضرورتوں، اندیشوں اور یادوں سے کٹ جاتے ہیں اور زندگی کے دھارے سے اوپر اٹھ جاتے ہیں۔" اسی حالت کو وہ ماہر ریاضی کی اس ذہنی کیفیت کے مماثل قرار دیتا ہے جہاں وہ اپنے مسائل کے حل میں محو ہو کر دنیا سے بے تعلق ہو جاتا ہے۔ ایک فنکار اور ماہر ریاضیات ایسی دنیا میں رہتے ہیں جس کی اپنی مخصوص اہمیت ہے۔ اس اہمیت کا زندگی کی واقعی وقعت سے کوئی تعلق نہیں۔"

اس نقطۂ نظر کے برخلاف ٹالسٹائی نے ایک اوپرا اور ایک بیلے کی ایسی تنقیص کی کہ وہ اسے غیر حقیقی واقعات سے بے معنی شہوانی حرکات کا مجموعہ دکھائی دیے۔ ٹالسٹائی کی غلطی یہ ہے کہ اس نے فن کی ایک صنف یا اسلوب کو واقعیت و حقیقت سے منطبق کر کے اس کے معنی تلاش کیے۔ جب کہ فن کے حسن کو واقعیت سے مماثلت کے بجائے قواعد اور اصولوں کی روشنی میں دیکھنا چاہیے۔ کلائیو بل کا رویہ اس معاملے میں گمراہ کن نہیں۔ وہ ہر آرٹ کو اس کے اپنے مخصوص اصولوں کی روشنی میں دیکھتا ہے۔ لیکن اس کی غلطی یہ ہے کہ اس نے کھیل کی طرح فن کو زندگی کے اندر معاملات و مسائل سے یکسر بے تعلق قرار دیا۔ وٹ گن اشٹائن (VITTGEN SEEIN) نے بھی فن کو کھیل سے تشبیہ دی ہے لیکن وہ یہ بھی مانتا ہے کہ جس طرح کھیل کے دوران ہونے والی ساری حرکات ایک انتہائی مقصد کے حصول مثلاً فٹ بال کے کھیل میں گول بنانے کے لیے ہوتی ہیں اسی طرح ہر فن کا اپنا ایک مقصد ہوتا ہے۔ یہ مقصد فن کا احساس پیدا کرتا ہے۔ اس حد تک فن مقصود بالذات ہے لیکن یہ سمجھنا کہ فن کا یہ مقصد زندگی اور اس کے کوائف احساس سے بے تعلق ہے صحیح نہیں۔ وٹ گن اشٹائن نے ریاضیات کے شغف کو بھی مقصود بالذات نہیں مانا، بلکہ وہ اس کے عملی نتائج کو زندگی کے حقیقی مسائل سے مربوط دیکھنے پر اصرار کرتا ہے۔ اسی طرح ہر فن کے عملی نتائج و مضمرات اسے حقیقی زندگی اور سماج سے منسلک کر دیتے ہیں۔ شطرنج کی چالوں کا حسن اس کھیل کے ماہرانہ واقفیت میں ہے اور ہر چال کا مقصد حریف کو شہ دینا ہے۔ فن اپنے قواعد و شرائط کی تکمیل سے حسن پیدا کرتا ہے۔ لیکن وہ شطرنج کی طرح محض بساط کی بساط تک محدود نہیں، اس کے اثرات زندگی اور کائنات کی بے کراں بساط پر بھی اثر انداز ہوتے ہیں۔ شاعری اور موسیقی میں جو زبان استعمال ہوتی ہے وہ خود وہی زبان ہے جسے عام زندگی میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ زبان کا استعمال خود فنکار کو زندگی سے جوڑ دیتا ہے۔

بعض جمالیاتی مفکرین فطرت کے حسن اور فن کے حسن کو مماثل تجربے قرار دیتے ہیں۔ لیکن یہ بھول جاتے

[illegible] غروب آفتاب کے منظر یا ایک حسین پھول سے حظ حاصل کرنے کے لیے کسی فن کے قواعد و ضوابط اور کسی [illegible] تہذیبی روایت سے واقفیت ضروری نہیں۔ جب کہ کسی تصویر یا ڈرامے یا نظم کو سمجھنے کے لیے فن کے قواعد کے ساتھ ساتھ تہذیبی روایت کا عرفان بھی ضروری ہے۔ سارتر تو یہاں تک کہتا ہے کہ محض کسی رنگ سے لطف اندوز ہونا [illegible] [illegible] بلکہ محض احساسی سطح کی لذت ہے۔ ماتیس کی تصویر میں سرخ رنگ سے جمالیاتی حظ اٹھانے کے لیے [illegible] تصویر کے مقصد اور پلان کو سمجھنا ضروری ہے۔ یہاں پھر سارتر فن کو حقیقی دنیا سے الگ کر کے فنکار کے تصور تخلیق کا [illegible] حقیقت سے مربوط کر دیتا ہے۔

ہمارے عہد کا ایک ایسا مفکر جو فلسفہ و فن کو بھی وجودی عمل اور دنیائے موجود کی نئی صورت گری کے عوامل مانتا ہے۔ فن کے غیر حقیقی ہونے پر اسی لیے زور دیتا ہے کہ اس کے خیال میں یہ کائنات جو بے معنی تھی اور جسے انسان نے معنی دیے تھے، موجودہ سماج میں انسانی وجود کو بے معنی بنا کر فن کو غیر حقیقی قرار دے چکی ہے۔ اس لحاظ سے سارتر کا تصور حسن و فن ماورائی نہیں ۔۔۔ اس کی ایک تشریح یہ ہو سکتی ہے کہ حسن کو حقیقی بنانے کے لیے ہمیں سماج کو بدل ڈالنا اسے نئی بامعنی شکل دینا ہوگا۔

عہد حاضر کا دوسرا سب سے اہم مکتبِ خیال تحلیل ANALYSIS ہے اس کا سب سے ممتاز اور اہم مفکر وٹ گن اسٹائن فن کی مقصدیت اور زندگی سے اس کے تعلق کو تسلیم کرتا ہے۔ یہ مکتبِ فکر وجودیت سے مختلف ہے۔ عہدِ حاضر کے دو اہم ترین مکاتیب خیال کا جمالیاتی نقطۂ نظر مقصد اور فن کی سماجی معنویت کے معاملے میں متحد الخیال ہیں۔ لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ یہ دونوں فلسفے اور دوسرے ہم خیال فلسفے فن کو اخلاق یا مذہب یا سیاست یا عمرانیات کے تابع یا ان میں سے کسی کا وسیلہ مانتے ہیں۔ بحیثیت فن، فن خود مکتفی اور مقصود بالذات ہے۔ [illegible] ہی فن ہے۔ لیکن فنی تکمیل معاشرتی تقاضوں اور تہذیبی روایت سے اس طرح وابستہ ہے کہ ان سے یکسر منقطع ہو کر وقیع فن کی تخلیق ممکن ہی نہیں۔ تہذیب اور سماج سے فن کی یہی وابستگی بدلتے ہوئے جمالیاتی نقاطِ نظر کو سماجی کشاکش سے مربوط رکھتی ہے۔

پکاسو کی گورنیکا ہو یا ڈالی ۔۔۔ کی تصویریں، آج کی (PUP - MUNIC) ہو یا جدید شاعری، کامو کا اجنبی ہو یا آج کا بے معنویت کا تھیٹر ان سب کی جمالیاتی قدر کو ہم عصر معاشرے اور سیاست کی کشاکش ہی نے تخلیق کیا ہے اور آج کے انسان کا ذہن ہی ان میں حسن دیکھ سکتا ہے۔ پرانے معاشرے کی نظر شاید انھیں بدہیئت اور قبیح سمجھ کر رد کر دیتی ۔۔۔ فن کا معیار اپنے معنوی میں عہد بہ عہد، سماج بہ سماج بدلتا رہتا ہے۔

جمالیاتی اقدار کی تلاش، سماجی حقیقت اور کائناتی تناظر سے ہٹ کر ایک بے معنی و بے مقصد مشق ہے، خواہ وہ لفظوں کی ہو یا آوازوں کی، خطوط و ترنگ کی ہو یا آرکیٹکچر کی نئی ترتیب کی، ہر فن پارہ اپنے عہد کی سماجی کشاکش کی کوکھ سے جنم لیتا اور اسی کی نظر سے حسن پاتا ہے۔

سارتر کے لفظوں میں نیا ڈرامہ "تاریخی صورت حال کا ڈرامہ" ہے پہلے کردار بنے بنائے ڈھلے ڈھلائے ہوتے تھے، انسان کا عمل طے شدہ۔ نیا ڈرامہ کردار کو آزادی دیتا ہے کہ وہ حقیقت سے آزاد ہو کر عمل کرے۔ آزادی کا یہ تصور ہی معاصر انسانی تہذیب میں حسن اور فنی اقدار کا سرچشمہ ہے۔ سقراط نے کہا تھا کہ حسن خیر و صداقت ہے، آج کا جمالیاتی مفکر کہے گا کہ آزادی ہی حسن ہے اور یہی خیر و صداقت کا مصدر ہے۔ آج کی جمالیات معتبر وجودی تجربے اور آزاد انتخاب و عمل کو معتبر مانتی ہے [illegible] تجربے سے حسن جنم لیتا ہے۔ اس لیے یہی فن اور اس کی اقدارِ حسن کی کسوٹی ہے۔ فن آزادی کا تخلیقی اظہار ہے۔ آزادی [illegible] تصور سماجی کشاکش اور تہذیب سے منقطع نہیں [illegible]

# ادبِ مزاحمت

یہ عنوان بلکہ موضوع بھی کچھ عجیب سا ہے۔ مزاحمت جسے انگریزی میں RESISTENCE کہتے ہیں ہر اس شخص کا تجربہ ہے جو اپنا خاص شعور اور کردار رکھتا ہو۔ ایسا شخص زندگی کے جس دائرے میں جو کچھ کرے گا اس کا ٹکراؤ کچھ ناپسندیدہ لوگوں اور چیزوں سے ہوگا ہی۔ اس لیے کہ زندگی کی راہ کنکروں اور پتھروں سے پٹی ہوئی ہے اور سماج کسی منفرد صلاحیت کو آسانی سے قبول بھی نہیں کرتا۔ عصرِ حاضر میں زندگی اور سماج کی پیچیدگی بہت بڑھ گئی ہے اور طرح طرح کے مسائل آئے دن پیدا ہوتے رہتے ہیں جن سے نمٹنے کے لیے ہر سنجیدہ اور ذمہ دار فرد کو جدوجہد کرنی پڑتی ہے۔ دراصل مزاحمت احتجاج اور انقلاب کا سرچشمہ ہے۔ ایک ادیب جب اپنے گردوپیش کی صورتِ حال سے غیر مطمئن ہوتا اور اسے بدلنا چاہتا ہے تو سب سے پہلے وہ اپنے وقت اور مقام کے احوال سے مزاحم ہوتا ہے۔ اس تصادم سے فکر کی جو چنگاریاں اڑتی ہیں وہ فن کا مواد و موضوع بن جاتی ہیں۔ ادیب جتنا حسّاس اور ماحول جتنا برہم ہوگا ادب کے اندر مزاحمت کی حسّیات اتنی ہی شدید ہوں گی۔ یہی شدت آگے بڑھ کر جب زیادہ تندی سے بروئے اظہار آتی ہے تو احتجاج بن جاتی ہے اور اگر صدائے احتجاج زیادہ قوی، زیادہ زوردار اور موثر ہو تو صدائے انقلاب بن جاتی ہے۔ اس طرح ہر وہ ادب "ادبِ مزاحمت" ہے جو زمانے کے ساتھ سازش کی بجائے ستیز کا حوصلہ رکھتا ہو۔ اقبال نے کہا ہے:

دلیلِ کم نظراں تو با زمانہ بہ ساز
اگر زمانہ با تو نہ سازد تو با زمانہ ستیز

ستیز کی یہ لے بہت دور تک جاتی ہے، یہاں تک کہ:

گفتند جہانِ ما آیا بہ تو می سازد
گفتم کہ نمی سازد گفتند کہ برہم زن

ہم کہہ سکتے ہیں کہ جہاں مصالحت کی مدختم ہو جاتی ہے وہاں سے مزاحمت شروع ہو جاتی ہے۔ دو عناصر، مثلاً فرد اور سماج یا ادیب اور ماحول کے درمیان یا تو موافقت ہوتی ہے یا مخالفت، جب کہ علیحدگی اور بے پروائی کا تیور بھی اپنے اندر موافقت یا مخالفت میں سے کسی ایک کا دبا یا چھپا ہوا میلان ضرور رکھتا ہے، اس لیے کہ ماحول سے مکمل اور قطعی جدائی کا مطلب ہے حقیقی زندگی کے مواد و موضوع سے کٹ جانا یا اس کو نظر انداز کرنا، جس کا نتیجہ ایک ایسا ذہنی و فکری خلا ہے جس کی موجودگی میں کوئی بامعنی اور پُراثر فن نہیں پیدا ہو سکتا۔

واقعہ یہ ہے کہ مزاحمت زندگی اور ادب کے ارتقا کی ضامن ہے، ورنہ روایات کا جاری رہنا تو دور کی بات ہے ان کی تشکیل بھی نہیں ہو سکتی جس کے پس منظر میں ہی کوئی انفرادی صلاحیت ابھرتی ہے، اس لیے کہ کسی ادب کی کلاسیکی روایت بھی اس مزاحمت کے نتیجے ہی میں بنتی ہے جو بانیانِ ادب اور ان کے ماحول کے درمیان تاریخ کے کسی

عمل میں واقع ہوتی ہے۔ یہ ایک اصولی نیز عملی حقیقت ہے۔ تخلیقی عمل کے لیے ایک قسم کی ابتدائی کشیدگی ضروری اور ناگزیر ہے۔
یہ ایک کشاکشِ حیات ہے جو بقا و ترقی دونوں کا سبب ہے۔ اس جدلیت کی مختلف تعبیریں ہو سکتی ہیں۔ ہیگل نے خیال، ضدِ خیال
اور ترکیبِ خیال کی تثلیث پر عملِ ارتقاء کی فلسفیانہ بنیاد رکھی ہے۔ مارکس نے اسی کو جدلیاتی مادیت قرار دے کر تاریخ کی سراسر
اقتصادی تعبیر پیش کر دی۔ ڈارون نے بھی جہد للبقا میں بقائے اصلح کا خالص حیوانی و حیاتیاتی اصول وضع کر لیا۔ فرائیڈ نے
اسی تضاد و تصادم کو مرد و عورت کی منفردانہ جنسی کشمکش پر منطبق کر دیا اور پوری انسانی شخصیت کو الجھنوں کا پلندہ بنا دیا۔
اس کشیدگی و کشاکش اور جنگ و جدل کو اقبال نے خیر و شر کی کشمکش کا رنگ دے کر ارتقائے انسانیت کی بنیاد
قرار دیا:

ستیزہ کار رہا ہے ازل سے تا امروز — چراغِ مصطفوی سے شرارِ بولہبی (ارتقا۔ بانگ درا)

مزاحمت اور اس سے پیدا ہونے والے ادب کا صحیح رخ یہی ہے اور جس شکل میں جس ادیب نے بھی اپنے ماحول سے
مزاحمت یا روایت سے بغاوت کی ہے اس کے سامنے محرک اور مقصود کے طور پر خیر و شر کا کوئی نہ کوئی تصور رہا ہے، اس نے
کسی چیز کو اچھا اور کسی چیز کو برا سمجھا ہے اور جس چیز کو اچھا سمجھا ہے اس کو غالب و رائج کرنے کے لیے اس کے خلاف پڑنے
والی برائی کے ساتھ مزاحمت کی ہے۔ اچھائی اور برائی اقدارِ حیات ہیں اور ان کا تعلق انسانی اخلاق اور تہذیب سے
ہے۔ لہٰذا ان کے متعلق پسند و ناپسند یا موافقت و مخالفت کا رویہ ایک تہذیبی یا اخلاقی فعل ہے۔ تہذیب و اخلاق
کے تصورات مختلف ہو سکتے ہیں۔ ہر شخص اپنے مخصوص تصور کے مطابق، جو بالعموم اس کے ماحول اور کبھی منفرد ذہن پر
مبنی ہوتا ہے، چیزوں کو پسند و ناپسند اور اس کی بنا پر ان کی حمایت یا مزاحمت کرتا ہے۔ اس طرح کسی چیز کی نفی اور
کسی چیز کے اثبات کا رویہ مزاحمت کے اندر مضمر ہوتا ہے، اگرچہ بجائے خود اور بہ ظاہر مزاحمت ایک منفی تصور ہے، مگر اس
کے پیچھے کوئی مثبت مطمحِ نظر ضروری ہے، ورنہ مزاحمت برائے مزاحمت ایک تخریبی کوشش ہو گی، جب کہ ادب کا
اعتبار تعمیرِ حیات [illegible] سے ہوتا ہے۔

اس اصولی نقطۂ نظر سے تاریخِ ادب میں مزاحمت کی جستجو کی جائے تو دنیا کی ہر زبان میں اس کے وافر نمونے ملیں گے
اور اگر اس ادب و روایت اور ادبیت کو نظر میں رکھا جائے تو ہر نئے دور کی منفرد صلاحیتیں مزاحمانہ تخلیقات کی مصنف
قرار پائیں گی۔ اس طرح ہر تحریک کا عمل مزاحمت ہوگا۔ لیکن میرا خیال ہے کہ مزاحمت کے اصولی مضمرات کی تشریح کے بعد
صرف ان مثالوں پر نظر ڈالنا کافی ہو گا جن میں احتجاج و انقلاب کی آوازیں زیادہ بلند ہیں اور ان میں سیاست کی گونج
بھی ہے یا معاشرتی اصلاح کا رنگ۔ میرا خیال ہے کہ اردو ادب میں سب سے پہلے مرزا غالب نے زندگی کے خلاف اپنے آزادہ
و خودبیں ہونے کا اعلان کیا اور انہوں نے ارادت کو معشوق فرض کر کے اس سراپا ناز کے مقابلے میں پیش دستی کی آرزو کی۔ یہ
زمانہ برطانوی سامراج کے خلاف ہندوستانیوں کی پہلی بڑی مزاحمت کے دور کی بات ہے۔ یہ مزاحمت تحریکِ مجاہدین
کے پس منظر میں ہوئی جسے عرفِ عام میں وہابی موومنٹ کہا جاتا ہے۔ غالب کے ہم عصر حکیم مومن خاں مومن اس تحریک سے
وابستہ اور اس کے مدح خواں تھے۔ حالی کی شاعری ایک بوسیدہ و فرسودہ سماج کی زوال پسندانہ رسموں کے خلاف
احتجاج ہے اور ان کے مسدس مدوجزرِ اسلام کا مقصد حالاتِ موجودہ کے ساتھ ایک تصادم ہے۔ اقبال کا پیامِ انقلاب اس میں
تاریخِ انسانی خاص کر عصرِ جدید کی سب سے بڑی مزاحمت ہے جس میں جبر و استبداد اور زوال و انتشار کی قوتوں کو فکر و
خیال، ادب، سیاست و معاشرت کی ہر سطح پر چیلنج کر کے ایک مکمل انقلاب کی دعوت دی گئی۔ اس دعوت نے اہلِ ہند اور اہلِ
مشرق کو صورِ اسرافیل کی طرح بیدار کیا، پھر نغمۂ جبرئیل کے مانند انھیں حریت اور نشاۃِ ثانیہ کی راہ دکھلائی۔ چنانچہ آزادی

کا بنیادی ہوا اور اصلاح معاشرہ کا منصوبہ بھی بنا۔ کلامِ اقبالؔ نے مزاحمت و احتجاج کی آواز کو رزم و رجز تک پہنچا دیا۔ وہ حق و باطل اور خیر و شر کی جنگ میں خیر اور حق کا زمزمہ بن گیا۔

اردو نثر میں نذیر احمد کے ناولوں نے اپنے وقت کی بڑھتی ہوئی ابن الوقتی کے خلاف مزاحمت کا ایک لطیف انداز دکھا کر لوگوں کو بڑی دردمندی کے ساتھ توبۃ النصوح کی تلقین کی۔ شبلی کی عظیم الشان تاریخ نگاری نے مستشرقین کی جہالت و عداوت کے خلاف شدید مزاحمت کی مثال قائم کر کے تاریخ کے عظیم ہیروؤں کے نمونۂ عمل سے ایک نشاۃ ثانیہ کی ہے۔ یہاں تک بڑھائی کہ انیسؔ کے مرثیے کو اعلیٰ پایہ کے رزمیے کی حیثیت سے دنیائے ادب کے سامنے پیش کیا اور مشرق کے خلاف مغربی تحقیقات کے مقابلے پر تحقیق و تدقیق کا ایک ایسا زبردست اجتماعی منصوبہ مرتب کیا جس کے تحت علمی دائرے میں اہلِ مغرب کی متعصبانہ یلغاروں کی موثر مزاحمت کرنا مقصود تھا۔ ادب میں شبلی کی اس تحریک مزاحمت ہی کا اثر تھا کہ ابوالکلام آزاد نے الہلال اور البلاغ کے صحافتی ادب یا ادبی صحافت کے ذریعے اردو دنیا میں ایک آگ لگا دی اور پورے ملک کو مقابلہ و مقاومت کے لیے تیار کر دیا۔ ابوالاعلیٰ مودودی کے بے مثال لٹریچر نے اقبالؔ کی شاعری اور ابوالکلام کی نثر نگاری سے ابھرنے والے ولولوں کی پرورش کے لیے ایک مستحکم ذہنی و فکری بنیاد اور ہمہ گیر و پایدار انقلاب کے اقدام و عمل کے لیے ایک منظم محاذ مرتب کر دیا۔ اس بنیاد پر اور اس محاذ سے زندگی اور ادب کے ہر شعبے میں حق کے لیے باطل کی مزاحمت کرنے والی ایک عالمگیر تحریک عصرِ حاضر میں پیدا ہو گئی جس کی پیش قدمیاں آفاقی سطح پر پوری انسانیت کی نشاۃ ثانیہ کا سامان کر رہی ہیں۔

برصغیر کی جنگِ آزادی کے دوران تخلیق کیا جانے والا اردو کا مزاحمتی ادب شاید عصرِ حاضر میں دنیا کا سب سے بڑا مزاحمتی ادب ہے جس کا مقابلہ نہ تو امریکہ کی جنگِ آزادی کا مزاحمتی کر سکتا ہے نہ روس کی جنگِ اشتراکیت کا مزاحمتی ادب۔ ضرورت ہے کہ اس سلسلے میں شاعری، افسانہ، ناول، دینیات، الٰہیات، سیرت و تاریخ کے اس پورے اردو ادب کا تحقیقی مطالعہ ۱۸۵۷ء سے ۱۹۴۷ء تک تقریباً ایک صدی کے عرصے میں کر کے اس کا تنقیدی موازنہ امریکہ و روس کے مزاحمانہ ادب کے ساتھ کیا جائے۔ ہندوستان کی جنگِ آزادی کے عوامی مرحلے کی دو مثالیں اردو شاعری سے لیجیے۔ جوشؔ ملیح آبادی کی مزاحمتی نظم "ایسٹ انڈیا کمپنی کے فرزندوں کے نام" بہت مشہور ہے۔ اس کے علاوہ ان کی شاعری کا پورا نعرۂ انقلاب جنگِ آزادی کا رجز ہے۔ اسی طرح حسرتؔ موہانی نے غزل جیسی لطیف صنفِ سخن میں "چکی کی مشقت" کے ساتھ ہی انگریزی سامراج کی جیلوں میں "مشقِ سخن" بھی جاری رکھی اور عاشقانہ مضامین کے درمیان باغیانہ اشارات کرتے رہے۔ محبت و بغاوت اور عشق و انقلاب کی یہی وہ روایت تھی جس نے ابوالکلام کی نثر کے ساتھ ساتھ حسرتؔ و محمد علی جوہرؔ کی نظم کے ذریعے اردو ادب میں مزاحمت و مقاومت کی ایک عام فضا بنائی۔ اسی فضا میں ترقی پسند ادب کے علمبرداروں نے احتجاج و انقلاب کے نعرے لگائے، اگرچہ ان کی رومان پسندی اشتراکیت کی طرف مائل ہوئی جو خود ایک سامراج مشرقی یورپ اور مرکزی ایشیا میں قائم کر رہی تھی۔ اور ان علاقوں کے عوام اس کے بڑھتے ہوئے استبدادانہ و جابرانہ غلبہ و تسلط کے خلاف اسی طرح لڑ رہے تھے بلکہ آج تک لڑ رہے ہیں جس طرح برصغیر کے عوام سرمایہ دارانہ شہنشاہیت کے خلاف۔ بہرحال مجازؔ، فیضؔ اور جذبیؔ نیز پرویز شاہدی کے علاوہ سردار جعفری اور مخدوم محی الدین نے مزاحمتی احساسات و جذبات سے لبریز شاعری کا وافر سرمایہ مہیا کر دیا۔ ترقی پسند افسانوں میں بھی سامراج اور سرمایہ داری کے خلاف افکار و خیالات کی تبلیغ پائی جاتی ہے اور مجبوروں اور مظلوموں کی ہمدردی و حمایت کا جذبہ بھی نمایاں ہے۔ ترقی پسند تنقید نے اپنے اس مزاحمتی ادب کی تشریح و تحسین کی، خاص کر مجنوں گورکھپوری اور احتشام حسین نے طبقاتی جنگ و جدل کے ادب کے لیے ایک پورا نظام فکر مرتب کرنے کی کوشش کی۔

[illegible] پڑنے لگا اور وہ مزاحمت RES IS TENCE کی بجائے حکومت STABLISHMENT کے طرفدار بن گئے۔ ان کی اس وابستگی COMMIT MENT نے خود ان کے طرزِ فکر اور اسلوب بیان کے خلاف ایک شدید مزاحمتی رجحان اردو ادب پڑھنے اور لکھنے والی نئی نسلوں میں پیدا کر دیا۔ اس رجحان کو جدیدیت کا نام دیا گیا جس کا مطلب یہ ہوا کہ اردو کے کلاسیکی اور اخلاقی ادب کے مقابلے پر ترقی پسندی اور اشتراکیت کی جو جدت کی گئی تھی اسے عصر حاضر کے نئے ادیبوں اور شاعروں نے ذلت کے سرد خانے میں ڈال دیا حالانکہ ترقی پسندی کا نام لینے اور دم بھرنے والے ادباء و شعراء کی بہت بڑی تعداد ابھی سرگرم عمل ہے۔ چنانچہ ترقی پسندوں اور جدیدیت پسندوں کے درمیان ایک زبردست معرکہ چھڑا ہوا جو ابھی جاری ہے۔ ترقی پسندوں نے اجتماعیت کا نعرہ لگا کر ادب میں سخت گروہ بندی اور ضابطہ بندی کرنے کی کوشش کی تھی۔ ان کی اس انتہا پسندی اور مفاد پرستی کا ردِ عمل اتنا شدید ہوا کہ جدیدیت کے علمبرداروں نے اجتماعیت سے ہی انکار کرنا شروع کر دیا اور اپنی تنہائی پسندی پر اصرار کرنے لگے۔ انھوں نے ردِ عمل کی شدت کو بڑھا کر فکر اور نظریے کی تحقیر پر اتنا زور دیا کہ فن پرستی یا فن برائے فن کی نوبت پیدا ہو گئی اور فنکار ہر قسم کی وابستگی COMMITMENT سے آزاد ہو کر عجیب و غریب ہیئت پرستی FORMALISM کا دعویٰ کرنے لگا۔ یہ ایک خود شکستگی SELF DEFEATISM تھی جس نے فکر میں زوال و انتشار، قنوطیت اور کلبیت CYNICISM اور فن میں تجربہ برائے تجربہ کی رو چلائی یہاں تک کہ نئے لکھنے والوں کی معتد بہ تعداد تکنیک میں جدت کے نام پر ادبی روایات اور فنی لوازم سے بیگانہ ہو گئی۔

اس افراط و تفریط کو دور کر کے ایک جادۂ اعتدال کی تلاش شروع ہوئی۔ تاکہ فکر کی سلامتی کے ساتھ ساتھ فن کی استواری کا سامان ہو۔ چنانچہ ترقی پسندی اور جدیدیت دونوں کی بے اعتدالیوں میں مزاحم ہو کر ادبی توازن کی بازیافت اور بحالی کے لیے ایک نقطۂ نظر کی جستجو کی جانے لگی۔ جس طرح اقبال نے اسلام کی دینی فکر کی تشکیل جدید کا تجسس کیا تھا اب اسی طرح ادبی قدروں کی تشکیل کا سامان کیا جانے لگا۔ یہ دراصل اسی سماجی انصاف یا عدلِ اجتماعی = SOCIAL JUSTICE کی بات تھی جس کا علم اقبال نے اسلامی نظریۂ حیات کی بنیاد پر اٹھایا تھا اور ترقی پسند اشتراکیوں یا اشتراکی ترقی پسندوں نے اس میں تحریف کر کے اسے کمیونزم کی طرف موڑنے کی کوشش کی تھی۔ اس کا مقصد اردو کے عظیم کلاسیکی و اخلاقی ادب کا احیا بھی تھا جس کی روایات صوفیا سے حالی کے عہد تک استوار ہوئی تھیں اور ہمارے زبان و ادب کا ذہن و مزاج بن چکی تھیں، حتیٰ کہ غالب جیسے آزاد خیال سمجھے جانے والے شاعر نے اس روایت کی تہذیبی قدروں سے اپنی وفاداری و وابستگی کا اعلان ایسے دل دوز شعر میں کیا

موجِ خوں سر سے گزر ہی کیوں نہ جائے  آستانِ یار سے اٹھ جائیں کیا؟

یہ بلند رشتوں سے بڑھ کر اجزائے ایمان کی ہے جن کی بازیافت اور استحکام و فروغ کا سامان کلام اقبال نے کیا۔ دورِ حاضر میں ایمان و اخلاق کی سخت نامساعد حالات میں جستجو کے لیے ماہر القادری، نعیم صدیقی اور حفیظ میرٹھی نے شاعری کی، متعدد ادیبوں نے افسانہ نگاری کی اور ڈاکٹر ابن فرید اور راقم السطور نے تنقیدیں لکھیں۔ اس کے باوجود کہ ہمارے معیار و اقدار اسلامی عدلِ اجتماعی کے ہم رشتہ فکر کے ساتھ ساتھ فن کے توازن پر بھی یکساں زور دیا ہے، اس لیے کہ ادب میں انصاف کی بات یہی ہے کہ موضوع و مواد کی صالحیت کے ساتھ ساتھ ہیئت و اسلوب کی نفاست کا بھی پورا پورا لحاظ کیا جائے تاکہ فن کی صالحیت برقرار رہے اور جس میں حسن کے آئینے میں فکر کا عکس ہمواری و استواری کے ساتھ نمایاں اور تاباں ہو۔ یہ ادب و فن میں حسن و حق کی اس ترکیب کا مظہر ہے جس کی طرف اقبال کا یہ شعر اشارہ کرتا ہے: حسن آئینۂ حق، دل آئینۂ حسن ——— دلِ انساں کو ترا حسنِ کلام آئینہ

یہ غالب کے خیال حسن میں حسنِ عمل کا سا خیال کی توضیح و تکمیل ہے

ابن فرید

# بغدادی

زمانہ بڑا ظالم ہوتا ہے۔ کیسی ہری بھری جوانی دیکھتے دیکھتے وقت کے سورج سے جھلس کر راکھ ہوجاتی ہے۔ ایک ایک گھڑی رخسار و پیشانی پر سے اپنے آہنی پہیے گھسیٹتی ہوئی اس بے دردی سے گزرتی ہے کہ گہری بے ہنگم لکیریں یہاں وہاں پورے چہرے پر اس طرح پڑ جاتی ہے کہ زندگی اپنی شکست کے جال میں گرفتار ہوجاتی ہے۔ اور پھر یہ بھی تو ہوتا ہے کہ فصل پک جاتی ہے اور سفید بال تقدیر کے کھلیان میں انبار کی طرح اٹ جاتے ہیں۔ یہ دن ایک بار آکے رہتا ہے، سب جانتے ہیں، لیکن جب تک یہ وقت نہیں آتا ہر ایک بڑی جرأت اور بے خوفی کے ساتھ کہتا ہے کہ میں اس دن سے نہیں ڈرتا۔ سب یہ کہتے ہیں" اور سب یہ مانتے ہیں کہ وقت بوڑھا نہیں ہوتا۔ لیکن جب کسی فرد کی عمر پر زوال کا گذر پڑتا ہے تو وہ دوہرا ہو کر زمین پر ڈھیر ہوجاتا ہے، بے یار و مددگار! پھر اسے اپنی ذات کا بھی شعور ہوتا ہے، اور یہ شعور غیر شعوری طور پر خود شعوری میں تبدیل ہوجاتا ہے۔ تنہائی، شکست، مایوسی، بے امانی، یہی تو المیہ ہے بڑھاپے کا۔

کبھی میں جب بہت چھوٹا تھا تو ٹوپی پہننے سے سخت وحشت کھاتا تھا۔ گھڑی گھڑی بغاوت پر آمادہ رہتا تھا۔ کیا ضروری ہے کہ بازار جاؤ تو شیروانی، ٹوپی، جوتہ، دنیا جہان کا چار جامہ کس کر جاؤ۔ میں تو نہیں جاتا۔ اور اگر جاؤں گا تو کرتہ پاجامہ اور کلکتیا جوتی پہن کر۔ آج بھی میں ٹوپی نہیں پہنتا، میرے بچے پر کوئی پابندی نہیں ہے، لیکن وہ ابھی سے جب کہ وہ ابھی ہائی اسکول میں پہنچا ہے (Drain Pipe) پتلون پہننا چاہتا ہے۔ قمیص بغیر ٹائی کے پہننا پسند نہیں کرتا، اور میرے چھوٹے بھائی نے تو سگریٹ پینا ہی اس لیے شروع کر دی کہ میں سگریٹ پیتا ہوں۔ اپنی ادائیں مجھے کتنی معقول معلوم ہوتی تھیں لیکن آج میں یہ سب دیکھتا ہوں تو کتنا کڑھتا ہوں۔ آخر (Drain Pipe) پہننے سے علم میں کون سا اضافہ ہوجائے گا۔ سگریٹ پینے سے شخصیت میں کون سی نکھار پیدا ہوجائے گی؟ سخت پیچ و تاب، بے چینی! افسوس ہوتا ہے۔ یہ سب دیکھ کر۔ لیکن پھر میری نانی کی سی آوازیں جو مجھے ایک سو دس سال کی عمر میں بغدادی قاعدہ پڑھایا کرتی تھیں میرے کان میں کوئی کہتا ہے "اور بیٹے تم؟ تم شیروانی نہیں پہنتے تھے، ٹوپی سے وحشت کھاتے تھے، تم اپنی کہو۔" میں کیا کہوں؟ آخر ٹوپی شیروانی اور DRAIN PIPE اور سگریٹ میں کیا رشتہ ہے۔ پھر وہی آواز کہتی "بیٹے رشتہ تو کہنا ماننے کا ہے"۔ تب بھی تم خود رائی کرتے تھے، اب بھی خود رائی کرتے ہو۔ پہلے بڑوں کا کہنا نہ مانتے تھے، اب چھوٹوں کو اپنا کہا نہیں کرنے دیتے۔"
سوال یہ ہے کہ کیا میں ہی سب کچھ ہوں؟ کیا ماضی بھی میرے آگے مجبور ہے اور مستقبل بھی میرے آگے دست نگر؟۔ کیا جینے کا حق صرف مجھے حاصل ہے؟ کیا صرف میرا طریقۂ زندگی ہی معیاری ہے؟۔ کل اخلاق کا ہم منہ چڑھایا کرتے تھے لیتے تھے قدریں ابدی اور دائمی نہیں، بدلتی رہتی ہیں، زمانہ وقت اور حالات کے مطابق! آج اس بات کو ہم کیوں نہیں

[illegible] کیا اب یہ قدریں ابدی اور دائمی ہیں جن کو بچپن اور ساٹھ سال (یہ عمر میری نہیں بلغ داری ہے) کے عرصہ میں ہم نے اپنے [illegible] کر لیا اور مطمئن ہیں کہ ان میں کوئی تبدیلی نہیں آئے گی۔

سچی بات تو یہ ہے کہ سوچنے کا انداز میری پرنانی کے زمانہ سے لے کر اس زمانہ کی بلغ داری تک نہیں بدلا۔ [illegible] اور [illegible] کا سلسلہ تو حضرت آدم سے شروع ہوتا ہے۔ کتاب مقدس (بائبل) تو یہ کہتی ہے کہ بہکانے والی حضرت حوا تھیں۔ لیکن میں عورت کو قطعاً بد باطن تصور نہیں کرتا۔ بائیں پسلی سے پیدا ہونا کوئی گناہ نہیں تھا۔ مغرب کی طرح عورت کو بھی نکو بنانا ضرور گناہ ہے۔ بہرحال ایسا نہ ہوا ہوتا تو کیا ہوتا؟ یہی ہوتا کہ آج انسان زمین کو چھوڑ کر چاند کے بیابان مردہ گود میں چھپنے کے لئے بے قرار نہ ہوتا۔ خیر جو ہوا ہو گیا، اور قابیل نے ہابیل کو قتل کر دیا۔ خدا تو ناخوش ہوا ہی آدم اور حوا نے بھی قابیل کو نفرت و حقارت کی برچھیوں سے چھید کر رکھ دیا۔ خیر جو ہوا سو ہوا لیکن کوئی ان سے پوچھتا کہ، وہ شجرِ ممنوعہ والا قصہ یاد ہے؟ ۔ دیکھو یہ اسی کے بیج سے انکھوے پھوٹ رہے ہیں۔"

لطف یہ ہے کہ ہم دوسروں کے شجرِ ممنوعہ کے پھل چرا کر بڑے مزے سے کچی کیریوں کی طرح کھا لیتے ہیں۔ اور بے خیالی میں گٹھلیاں اِدھر اُدھر پھینک دیتے ہیں۔ پھر زمین کی گرمی اور جذبات کی نمی ان گٹھلیوں میں انکھوے نکال دیتی ہے، تو بڑی حیرت میں پڑ جاتے ہیں۔ ہائے اب کیا ہوگا۔ اتنے بڑے جنگل کو کاٹ پھینکنا تو آسان کام نہیں ہوتا، اس لیے ——— "خبردار، جو کہیں تم اس پیڑ کے پاس گئے اور اس کا پھل چکھا تو سمجھ لو اپنی موت ہی بلاؤ گے۔" لیکن بلغ داری یہ گٹھلیاں تو آپ نے ہی پھل کھا کر پھینکی تھیں۔ اب جب وقت کا پٹیوڈیلو آپ کی آنتیں تک چبا گیا اور آپ کے دانتوں کی فوج پسپا ہو کر ڈھیر ہو گئی، آپ اس کی لذت تک سے محروم ہو گئیں تو آپ چاہتی ہیں کہ دوسرے بھی نہ کھائیں۔ آپ نے نہ کھایا ہوتا تو یہ بیج ہی کیوں اُگتے۔ آپ نے تو سوچا تھا کہ ہرمیز (HERMES) کی طرح اژدہے کے دانت بو کر آپ مسلح نوجوانوں کی نسل بھی اگا سکتی ہے اور میڈیا MEDIA کے بتائے ہوئے گُر کے مطابق اسے تہہ تیغ بھی کر سکتی ہے۔ لیکن آپ کو کیا معلوم تھا کہ اس شعبدہ میں ہرمیز غائب تھا، صرف میڈیا موجود تھی، اب مریخ کے بیلوں کو ہل میں جوتے کون، اور بیج کھیت میں اپنی خود HELMET اچھالے کون۔ دراصل غلطی تو یہی ہوئی کہ جادو کے تمام تقاضوں کا لحاظ رکھے بغیر کھیل شروع کر دیا گیا، اب اس کو سنبھالے کون۔ خدا نے آدم کو زمین پر پہنچا دیا اور ساتھ سلیقے سے رہنا سکھا دیا، اب انسان کی جنت کے شجرِ ممنوعہ کا پھل کھانے والے کہاں جائیں۔

جب یہاں اس دنیا کے حبس میں گھٹن محسوس ہونے لگی تو آپ نے لحاف اتار کر پھینک دیا۔ بڑا کثیف دھواں اٹھا، بے انتہا بدبو پھیل گئی۔ سڑے ہوئے جنسی پھوڑے پکنے لگے تو ان پر پھاہا رکھنے میں بھی لذت محسوس ہونے لگی۔ شمن نے موری کے قدمچے میں جھانکا یا موذیل نے دامن اٹھا کر ناک پونچھی تو اس کا سر دیکھ کر پڑھنے والے کے دل میں گدگدی ہونے لگی۔ اب سے نصف صدی پہلے کی بلغ دادیوں نے گھور کے دیکھا۔ "یہ کیا بے حیائی ہے؟ تم بچوں کے دیدوں کا پانی مر گیا ہے جو ایسی ایسی باتیں کرتے ہو۔" بچے اچھل اچھل کر تالیاں پیٹنے لگے، آسمان سر پہ اٹھا لیا۔ "تم نے بھی کیا تھا، تم نے بھی کیا تھا۔" "اوئی اللہ بے شرمو، ہم نے کیا کیا تھا؟" "یہ دیکھو" "یہ! ذہر عشق، لذت عشق خواب و خیال، اور یہ سودا و میر کی ہجویات، نظیر اکبر آبادی کی فحشیات، جرکین کی رکاکت!" غرض سب ڈھکا چھپا کھول کے رکھ دیا، اور بلغ دادیاں منہ میں دوپٹہ دے کر اِدھر اُدھر کھسکنے لگیں۔ "غضب خدا کا، بے حیا، بے غیرت جانے کہاں کہاں یہ تصبیوں چلے ٹٹولتے رہتے ہیں، کچھ بھی تو ان سے محفوظ نہیں!" لیکن ان کے پڑھنے اور ہاتھ ملنے سے کیا ہوتا ہے! "یہ بلغ داری قاعدہ تو آپ کے لیے لکھا جا چکا ہے۔ آپ کو اسے پڑھنا تھا۔ اسے پڑھ کر جب آپ نے سلیقہ

شعور سیکھا، آل اولاد کی ذمہ داری آپ پر پڑی، بہت سے [illegible] فائدہ میں آپ کو مستقبل کی اونچ نیچ نظر آنے لگی، تو آپ نے اس بغ دادی قاعدہ کو من و عن ویسا ہی چھاپ دیا جیسا آپ نے اپنے زمانے میں پڑھا تھا۔ آپ نے ذرا بھی نہ سوچا کہ وہ انگارے جو آپ نے اپنی پچھلی نسل کے کھلیان پر پھینکے تھے ان کو بجھایا نہیں جاسکا تھا۔ زبردستی دبا دیا گیا تھا۔ چنانچہ شعلے اندر ہی اندر دہکتے رہے۔ اب آج جب پھر ایک گندمی ہوتی نسل کا کھلیان تیار ہو گیا ہے تو یہ انگارے دہک اٹھے ہیں۔ یہ انگارے پھر دبا دیے جائیں گے۔ لیکن بغ دادی، یقین مانیے یہ آگ اس وقت تک بجھنے والی نہیں جب تک اس آگیا بیتال کو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے سرد خاموش نہ کر دیا جائے جس کے شعلوں کی لپیٹ میں گذرا ایلیوں کے چٹخارے محسوس کیے جاتے ہیں۔ ہر بغ دادی نے اپنی کچی عمر میں گڑیوں کے جھرمٹ میں بیٹھ کر پسینے کی سوندھی خوشبو کے ساتھ اس شئی لذت کا خوب خوب لطف لیا۔ اب جو امراؤ جان ادا نے روایتی پردہ اسٹریچی ہال کے سامنے بھسم کر کے معصومہ کا روپ دھار لیا ہے تو چرچ گیٹ سے اے روڈ اور انڈس کورٹ تک پہنچتے پہنچتے نہ معلوم کیسے کیسے غلیظ کریہہ اور عبرتناک مناظر کا احساس ہونے لگا ہے۔ لیکن بغ دادی قاعدہ نہیں بدلا۔ بھڑک دار فلیٹ ہو یا مشرقی دیوان خانہ شجر ممنوعہ وہی ہے جس سے سب روکتے چلے آتے ہیں، لیکن مانتا کوئی نہیں!

آج کی "بغدادی"، آپ نے کل یہ نہیں سوچا تھا جو آپ آج سوچ رہی ہیں۔ آپ کو کیا معلوم تھا کہ آنے والے دور میں یہ سب کچھ ہوگا۔ آنے والے کل کی بغ دادیاں، بھی آج کچھ نہیں سوچ رہی ہیں۔ سب کی سب زیر زبر، پیش، مد اور علامت استفہامیہ کی خواب آگیں لذتوں میں مست ہیں۔ انھیں کیا معلوم کہ کل ان کو بھی اپنے سروں پر آنچل کھینچ کر سوچنا ہوگا کہ "ہائے غضب، ان دیوانیوں کو کیا ہوا ہے؟ دیدہ ہوائیاں ذرا بھی تو نہیں لجاتی ہیں۔" اور میں جب مولانا آزاد لائبریری میں جاتا ہوں (معاف کیجیے گا یہ لائبریری مولانا نہیں ہے) تو اکثر مجھے غلط فہمی ہوتی ہے کہ شاید یہ محترمہ بہت عجلت میں لائبریری آ گئی ہیں۔ شاید ان کو بلاؤز پہننا یاد نہیں رہا، یہ میرا اثر کے مذکورہ چھوٹے کپڑوں" میں ہی بے خیالی میں چلی آئی ہیں۔ لیکن چھوڑیے، یہ تو بغدادی قاعدہ والا احساس ہے، ان محترمہ کو اس کا احساس نہیں۔ شاید یہ احساس ہی بڑھاپے کی دلیل ہے۔

ہائے وقت، ہائے زندگی، کون کون اور کیسے کیسے لوگ بوڑھے ہو جاتے ہیں۔ کل جب وہ جوان تھے تو آج کے جوانوں کی زبان میں گفتگو کرتے تھے، اور آج جب وہ بوڑھے ہو گئے ہیں تو گذرے ہوئے کل کے بوڑھوں کے لہجے میں بات کر رہے ہیں۔ جو کل ان کے لیے برا نہیں تھا، وہ آج ان کے چھوٹوں کے لیے کیوں برا ہے؟۔ اگر جرأت اور بے خوفی ہوتی تو شاید وقت کی تلوار کی کاٹ اتنی تکلیف دہ نہ محسوس ہوتی۔ لیکن افسوس وقت کا ہاتھ زبردستی بوڑھے بالوں پر سفید آنچل کھینچ دیا کرتا ہے، اور خیر و شر کی تمیز ہونے لگتی ہے۔

وقت بدل جاتا ہے بغ دادی۔ قاعدہ نہیں بدلتا۔ "روایت" کا یہ چکر کب ختم ہوگا؟ برے بھلے کی سر وقت تمیز کب ہوگی؟ "من نہ کردیم شما حذر بکنید" کا قانون کب بدلے گا؟ "بغ دادی"، میں آپ سے کیا پوچھوں، آپ تو خود ہی ہمدردی کی مستحق ہیں کیونکہ آپ نے اپنی شکست مان لی ہے، آپ نے اپنے بڑھاپے کا اعلان کر دیا ہے۔ ہائے کیا جرأت مندی تھی آپ میں جب آپ جوان تھیں، اور وائے کیا اضمحلال ہے آپ پر اب جب کہ آپ بوڑھی ہو چکی ہیں۔ آپ آرام سے اس گاؤ تکیہ کا سہارا لے کر بیٹھ جائیں آپ کو تکلیف ہو رہی ہوگی۔

## محمد علوی

# "جنم دن"
(دس اپریل)

سال میں اک بار آتا ہے
آتے ہی مجھ سے کہتا ہے
کیسے ہو
اچھے تو ہو
لاؤ اس بات پہ کیک کھلاؤ
رات کے کھانے میں کیا ہے
اور کہو کیا چلتا ہے ...
پھر ادھر اُدھر کی باتیں کرتا رہتا ہے
پھر گھڑی دیکھ کے کہتا ہے
"اچھا تو میں جاتا ہوں
پیارے اب میں
ایک سال کے بعد آؤں گا
کیک بنا کے رکھنا
ساتھ میں مچھلی بھی کھاؤں گا"
اور چلا جاتا ہے!
اس سے ملکر
تھوڑی دیر مزا آتا ہے
لیکن پھر بھی سوچتا ہوں
خاص مزا تو تب آئے گا
جب وہ آ کر
مجھ کو ڈھونڈتا رہ جائے گا

محمد حلوی

# "پیش کش"

فریج کا ٹھنڈا پانی پینا
گھی والی روٹی کھانا
اُجلے بستر پر سو رہنا
ٹی وی سے دل بہلانا
اللہ میرے گھر آنا
میرے گھر میں چھپ جانا

# وقت جہاں رُک جاتا ہے

چاروں طرف بنجر میدان
برسوں جونا ایک مکان
پہیوں کی کرسی پر بیٹھا
ایک فالج کا مارا بوڑھا
اور اِک لمبا سا دالان!

## عبدالحمید

# یہ طائف ہے

یہ طائف ہے
یہاں چاروں طرف پتھر برستے ہیں
کچھ ایسے زخم لگتے ہیں
کہ دونوں جوتیوں میں خوں چھلکتا ہے
کوئی کہتا ہے
ایسی بددعا دے دو
کہ یہ بستی الٹ جائے
کہ ان بدبخت لوگوں کی
تمامی نسل کٹ جائے!
خلافت تم کو جو بخشی گئی
نہیں —
نہیں ایسا نہیں کرنا
سنو!
زخموں سے خوں کے ساتھ
اک نغمہ ابلتا ہے
ذرا طائف سے گزرو
سامنے وہ فتح مکہ ہے!

## نجمہ شہریار

# نور کی آخری کرن

اندھیرا بڑھ رہا ہے
دور آسمانوں میں غروب ہوتے
سرخ آفتاب کی
وہ آخری کرن
ابھی نگہ کے دائرے میں ہے
اس آخری کرن کو
جاوداں کرو
وگرنہ ساری سمتیں ہم سے
روٹھ جائیں گی!

# بڑی ہماری

پیامبر حق و صداقت ہوں میں
سر چشمۂ آئین محبت ہوں میں
محتاجِ تعارف نہیں میری ہستی!
خلاق دو عالم کی ضرورت ہوں میں

ماحول کو خود اپنے سنوارا ہم نے
چاہا نہ کسی کا بھی سہارا ہم نے
ہم وقت کے آذر بھی ہیں اور فرہاد بھی ہیں
فطرت کے مناظر کو نکھارا ہم نے

احباب کی نظروں کا چلن دیکھا ہے
طوفان میں بھی خود کو مگن دیکھا ہے
تپتی ہوئی دھرتی پہ برس کر ہم نے
صحرا میں گل تر کا بدن دیکھا ہے

یہ بام یہ دیوار یہ در میرے ہیں
یہ شمس و قمر شام و سحر میرے ہیں
ہر رنگ ہر انداز مجھے ان کا پسند!
یعنی یہ رفیقانِ سفر میرے ہیں

رشید شاذ

# رشتوں کی تفہیم کا مسئلہ

## (فیوچر شاک کے حوالے سے)

نئے تعلقات کے ضمن میں تہذیبی تنقید کی طرف اشارہ کرتے ہوئے میں نے لکھا تھا:-

"ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اب جدید ادب کو تہذیبی تنقید (CULTURAL CRITICISM) کا فریضہ انجام دینے کی ضرورت ہے۔ اسے اپنے مخاطب کو نئے انداز سے خطاب کرنے کی ضرورت ہے تاکہ وہ ادب اور معاشرے کے درمیان پیچیدہ شدہ نئے تعلقات (CONNECTIONS) کو سمجھنے اور اسے برتنے کا اہل ہو سکے۔ اس طرح فنکار کی ذمہ داری دوہری ہو گئی ہے کہ وہ ہی خلاق بھی ہے اور وہ ہی نقاد بھی۔ بودلیئر نے اپنی تخلیق اور تنقید دونوں میں اس امر پر زور دیا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس کے یہاں فن کار کی دوہری ذمہ داری کسی حد تک ادا بھی ہوئی ہے۔ اس کے خیال میں اس کی ہر نظم تنقید کا فریضہ انجام دے رہی ہے اس لیے کہ اس کے بقول "تنقید آرٹ کے جسم ہی سے جنم لیتی ہے۔""

اس بات کو ذرا اور آگے بڑھاتے ہوئے اس کی روشنی میں خالص کلچر کے تناظر میں ابھرنے والے مختلف مسائل پر بھی غور کیا جا سکتا ہے۔ آرٹ کے ضمن میں اس مسئلے کا حل کہ واقعی تنقید کا صحیح رخ کیا ہے اور اس کے لیے بنیادی اصول کہاں سے اخذ کیے جائیں قدرے آسان ہے اس لیے کہ آرٹ کے جسم سے جنم لینے والی تنقید آرٹ کا مکمل نہ صحیح بہترین نمونہ ضرور رکھتی ہے۔ لیکن خالص کلچر کے ضمن میں ابھرنے والے مسائل کے حل کے لیے کسی کامل یا بہترین معاشرے کی بازیافت مغرب میں اب تک ممکن نہیں ہو سکی ہے۔ کائنات کی تفہیم، ذات کی تلاش، فرد کے مقام کا تعین اور ماضی و حال کی روشنی میں ایک بہتر مستقبل کا خاکہ ترتیب دینے کی مغرب میں بہت کوششیں ہوئی ہیں۔ یہ سب صرف اس لیے تاکہ اس ٹوٹتے بکھرتے معاشرے کے مقابل ایک پائیدار اور مستحکم انسانی معاشرے کا وجود ممکن ہو سکے۔ THE LONELY CROWD، THE OTHER AMERICA اور THE AFFLUENT SOCIETY وغیرہ تصانیف اسی سلسلے کی کڑیاں ہیں۔ فیوچر شاک کے مصنف نے اپنی مخصوص بصیرت اور گہرے سماجی و تہذیبی مطالعہ کے ذریعہ کائنات میں مختلف سطحوں پر رشتوں کی بازیافت اور اس کی تفہیم کی کوشش کی ہے۔ مصنف اس عمل میں کہاں تک کامیاب ہے اس پر تو آگے بحث کی جائے گی البتہ اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ اس بگھلتی کائنات کا جو منظر نامہ اس نے ہمارے سامنے پیش کیا ہے وہ ہمیں تہذیبی و سماجی مسائل پر غور و فکر کے لیے مجبور کر دیتا ہے۔ فیوچر شاک اپنی قبیل کی دوسری تصانیف سے اس لیے بھی ممتاز ہے کہ یہاں مشاہدے کے نتیجے میں پیدا ہونے والی غور و فکر کی ایک خاص سطح اور مسائل سے نبرد آزما ہونے کے لیے

لاتو عمل کی تیاری کی اسپرٹ موجود ہے۔ فریزر نے کہا تھا، "تہذیب ایک غلاف ہے، اسے اتار پھینکو، بربریت اپنی اصل صورت میں نظر آجائے گی۔" اس کے برعکس زندگی کی طرف دوسرا رویہ انسان کی فطرتِ سلیمہ کا قائل ہے۔ حقیقت کیا ہے؟ تہذیبی اور معاشرتی تناظر میں اس سوال کے جواب کا تعین ایک اہم اور بنیادی مسئلہ ہے اور یہیں سے زندگی کی طرف فرد کے مختلف رویوں کا تعین عمل میں آتا ہے۔

ایک ایسے عہد میں جب تہذیبی مطالعے کی تکمیل کا احساس ہوتا رہے، اس تناظر میں تلاش کئے جانے والے حل کی صداقت بھی مشکوک ہوجاتی ہے۔ یہ میں اس لیے بھی کہہ رہا ہوں کہ ہمارا عہد PROCESS کی تکمیل، بلندیوں کے امکانات اور تیز رفتاری کی سطحوں پر ماضی سے قطعی مختلف ہے۔ معاشرے کی سطح پر ان امور کو زیادہ واضح طور پر محسوس کیا جاسکتا ہے۔ ہمارے درمیان ایک اجنبی معاشرہ غیر محسوس طور پر پرورش پا رہا ہے۔ معاشرے اور کائنات کے علاوہ ذات کی سطح پر بھی اس عمل کو محسوس کیا جانا ضروری ہے۔ اس لیے کہ اس کی تحقیق و تفتیش سے رازہائے معانی کے اپنے پردے اٹھائے جاسکتے ہیں جن پر عقلی دلائل کے ساتھ ثابت کرنا بھی ممکن نہیں۔

AUTOMATION بذات خود انسانی تاریخ میں ایک بڑی تبدیلی کی علامت ہے۔ مسئلہ خواہ اس پیچیدہ کائنات کا ہو یا مخصوص معاشرے کا، اس حقیقت سے انکار شاید مشکل ہے کہ تبدیلیوں کی مختلف کیفیت ان کے پہلو بہ پہلو موجود ہے۔ اس حقیقت کے ادراک کے لیے یہ ضروری ہے کہ شئے میں محض شئے کا وجود ڈھونڈنے کے بجائے ہماری نگاہیں وجود کے مختلف زاویوں سے بھی آشنا ہوں۔ یہاں یہ بنیادی سوال بھی سامنے آتا ہے کہ واقعی تبدیلی ہے کیا؟ اس دوڑتی بھاگتی کائنات میں کسی سکونی لمحے کی دریافت کے بغیر اس حقیقت کا ادراک کیسے ممکن ہے؟

کمپیوٹر جدید تکنیک اور مختلف میدانوں میں اس کی بیش بہا کامیابیوں نے کائنات اور انسان کے درمیان پیدا شدہ رشتوں اور کائنات کے مختلف باب میں انسانی رویوں کو بھی بری طرح متاثر کیا ہے۔ کیا انسان بھی دوسری اشیاء کی طرح اس وسیع کائنات کا محض حصہ ہے؟ اس کی نفسیات، اس کی ساخت، اس کی یادداشت اور دوسرے طریقۂ کار کیا کسی مشین کی طرح بندھے ٹکے ہیں؟ یہ مفروضہ اور کائنات میں انسان کی حیثیت سے متعلق بنیادی سوالات بھی ابھی حل طلب ہیں۔

کرۂ ارض پر رہنے والی مخلوق کے درمیان تقسیم (CLASSIFICATION) کا عمل صرف رنگ، نسل، قوم، مذہب یا نظریے کی بنیاد پر ہی نہیں کیا جاسکتا بلکہ ان کے درمیان انفرادی شناخت کے لیے مخصوص گروہ یا فرد کو اس کے سماجی اور تہذیبی پس منظر میں بھی دیکھا جاسکتا ہے۔ شناخت کا یہ طریقۂ کار اس لیے بھی اہم ہے کہ اس کے بغیر دو گروہوں کا تقابلی مطالعہ (جیسے صحیح معنوں میں تقابلی مطالعہ کہا جاسکے) ممکن نہیں۔ اس مسئلے کو نئے "فرد" کے تناظر میں بھی حل نہیں کیا جاسکتا۔ اس لیے کہ اس کے نزدیک زندگی کی اہمیت اور اس کی قدر و قیمت ایک ٹریڈ مارک سے زیادہ نہیں اور جسے بغیر سمجھے بوجھے استعمال کئے جانے کا رواج عام ہے۔

تغیر ہماری زندگی میں ایک نئے عمل کا علامیہ بن چکا ہے۔ جس کے نتیجے میں ہمارے اندر غیر مستقلیت کا ایک نیا مزاج پیدا ہوا ہے۔ بلاشبہ یہ حقیقت بہت پہلے تسلیم کرلی گئی تھی۔ دانشوروں، ادیبوں اور مذہبی رہنماؤں نے تغیر کو انسانی فطرت کا خاصہ بتایا تھا لیکن آج تغیر کا یہ عمل محسوس کی جانے والی مخصوص سطح سے بہت آگے جاچکا ہے۔ اس کے نتیجے میں ہمارا معاشرہ گھر کے سے سکون سے خالی ہوگیا ہے۔ انفرادی شناخت کی عدم زندگی کا یہ عالم ہے کہ ہر ڈرائنگ روم اور ہر محفلِ رقص و سرور میں پائی جانے والی شخصیت ایک سی معلوم ہونے لگی ہے۔ جو ہر لمحہ اپنے اردگرد کے نظامِ روحانی ارتقار

وحدت سے ضرب لگا رہی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ہم غیر مستقلیت (IMPERMANENCE) کی ایک مخصوص فضا میں سانس لے رہے ہیں جہاں کسی بھی مسئلے پر اعتماد کے ساتھ گفتگو کرنا نہ صرف یہ کہ مشکل ہے بلکہ پیغمبرانہ بصیرت کے بغیر کوئی نتیجہ خیز گفتگو ممکن نہیں۔

مغربی ممالک میں (اور اب کسی قدر ہندوستان کے بڑے شہروں میں بھی) تغیر کا یہ عمل ذہنی سطح کے علاوہ طبیعاتی ماحول اور فن تعمیرات میں بھی محسوس کیا جانے لگا ہے۔ فن تعمیرات میں تغیر کے زبردست عمل دخل سے ہماری ساری پلاننگ بچوں کا کھیل بن کر رہ گئی ہے۔ جب چاہا پرشکوہ عمارتوں کا ایک شہر تیار کر لیا اور جب طبیعت اس طرف سے تسکین پا گئی اسے پھاڑ ڈالا۔ نہیں کہا جا سکتا آج جس شہر کی آپ نے سیاحت کی ہے کل بھی اس کا جغرافیہ وہی کچھ ہوگا۔ مشہور ناول نگار (LOUIS AUCHINCLOSS) کے حوالے سے فیوچر شاک کا مصنف لکھتا ہے:

"نیویارک میں رہنے کا خوف یہ کہ ہم ایک ایسے شہر میں ہیں جس کی کوئی تاریخ نہیں۔ ہمارے مورث اعلیٰ کی آٹھ نسلوں نے اسی شہر میں اپنی زندگی کے دن پورے کیے۔ ان میں صرف ایک مکان اب ماضی کی علامت کے طور پر باقی رہ گیا ہے۔ اسی لیے میں کہتا ہوں کہ ماضی تباہ و برباد ہو رہا ہے۔"

خواہشوں میں فوری تبدیلی اور پسند و ناپسند میں ترجیح کے فوری اقدامات نے ہماری زندگی کے بنیادی طریقہ کار کو بھی بری طرح متاثر کیا ہے۔ زندگی کو برتنے والے رویے میں ایک عام ناظر کی سطح پر پیدا شدہ تبدیلی کو نظر انداز کیا جانا شاید اب ممکن نہیں۔ ہم لاشعوری طور پر ایک ایسے معاشرے کا مقابلہ کر رہے ہیں جہاں اشیاء سے ہمارا رشتہ چند لمحوں سے زیادہ نہیں رہ پاتا۔ عمارتیں اتنی تیزی سے بدل رہی ہیں کہ اب ہر عمارت کا وجود محض عارضی سا ہو کر رہ گیا ہے۔ ایک ہی شئے کے محل استعمال کے اعتبار سے اتنی شکلیں بدلی ہیں کہ اب ان کی حقیقی ہیئت سے متعلق ہمیشہ شک و شبہ کی گنجائش رہتی ہے۔ اشیاء اور ماحول سے فرد کے کمزور ہوتے ہوئے رشتوں نے سیاسی اور مذہبی تحریکوں کے لیے بھی مسائل پیدا کر دیتے ہیں۔ کسی تنظیم کے مختلف اراکین کس وقت کہاں ہیں ایک تکنیکی معاشرے میں یہ بات وثوق کے ساتھ کہنی بہت مشکل ہے؛

اک زمانہ تھا کہ سب ساتھ رہا کرتے تھے — اور اب کوئی کہیں کوئی کہیں رہتا ہے

افراد کے لیے ماحول کی مستقل تبدیلی سے معاشرے کے بنیادی وجود کو خطرہ لاحق ہو گیا ہے۔ گھر کا قدیم تصور اور اس کے ساتھ وابستہ مختلف تصورات کے لیے جدید معاشرے میں کوئی جگہ نہیں۔ ایک ایسا گھر جو اس خوفناک اور اجنبی معاشرے سے علیحدہ رکھ کر فرد کو چند لمحے سکون کے فراہم کر سکے۔ جہاں اس کے لیے روحانی مسرتوں کا سامان ہو، جس کی اپنی کوئی بنیاد ہو اور ماضی سے گہرا رشتہ بھی۔ کسی ایسے گھر کا تصور بھی ایک تکنیکی معاشرے میں کیا جانا ممکن نہیں ہے۔

SEEK HOME FOR REST, FOR HOME IS BEST

لیکن جب کسی معاشرے میں گھر ہی عدم زندگی کا شکار ہو جائے تو فرد کے لیے ایک ایسے مسرت آفریں لمحے کا اہتمام کیسے ممکن ہے یہ ایک ایسا سوال ہے جس کے مختلف جواب ہر تہذیب کے مختلف تصورات وضع کیے جا سکتے ہیں۔ اس سوال کے باب میں مصنف خاصا DISILLUSIONED ہے۔ گرچہ کتاب کے آخری حصے میں اس سوال کو بھی چھیڑنے کی کوشش کی گئی ہے۔ لیکن یہ کوشش اس کے علاوہ اور کچھ نہیں کہ اسے ایک گمراہ تلاشی ذہن کے علامیے کا نام دیا جائے۔ معاشرے کی تنظیم نو کے لیے اس وقت تک کوئی بہترین لائحہ عمل تیار نہیں کیا جا سکتا جب تک کہ اس ضمن کے بنیادی سوال یعنی کائنات میں انسان کے مقام کے تعین کا حل نہ تلاش کر لیا جائے۔ جیسا کہ میں نے قبل بتایا اس سوال کا یہ جواب کہ "کائنات میں انسان کی حیثیت ایک پرزے سے زیادہ نہیں" خود اس کے نفسیات کے عین منافی ہے۔ جواب کا دوسرا رخ جسے مذہب کے حوالے سے

حل کیا جا سکتا ہے انسان کو شئے محض سے بہت آگے خلیفۃ الارض کے منصب پر فائض کرتا ہے۔ ایک بہترین معاشرے کی تشکیل کے لیے یہ دوسرا جواب زیادہ کارگر ہے جہاں فرد کو اس کی ڈیولپمنٹ کے لیے نئے مقاصد اور معاشرے کو اس کی تکمیل کے لیے بنیادی اصول مل سکتے ہیں۔ گویا معاشرے کی تشکیل جدید کے لیے باطن میں ایک نئے روحانی نظام کی تدریج ضروری ہے۔

دوسری طرف معاشرے میں ایک نئے پرزور صنعتی انقلاب کی طرف پیش قدمی کی دبا بڑی تیزی سے پھیلتی جا رہی ہے۔ خارج اور باطن میں اس کے اثرات کیا ہوں گے یہ بحث کے لیے ایک وسیع موضوع ہے البتہ صورت حال کے پیش نظر شاید اب اس بات سے انکار ممکن نہیں کہ اس جذبے نے اشیاء اور فرد کے درمیان رشتے کو خاصا نقصان پہنچایا ہے۔ اشیاء سے فرد کا رشتہ گویا طبعی کائنات سے اس کے رشتے کا امین ہے جو براہِ راست انسانی ذہن پر اثر ڈالتا ہے۔ گویا ہمارا ذہنی سانچہ اور غور و فکر کا راست انداز ایک بڑے خطرے سے دوچار ہے۔

جدید تکنیکی معاشرے کے فرد کو اس بات کا قطعی احساس نہیں کہ وہ کیا کر رہا ہے، کن اخلاقی برائیوں میں آلودہ ہے۔ اور یہ کہ اس کی ان حرکتوں سے ناظرین اس کے بارے میں کیا رائے قائم کریں گے۔ شاید فرد اس بات سے آگاہ ہے کہ وہ جو کچھ بھی جس ماحول میں کر رہا ہے یہ ماحول اسے دوبارہ شاید ہی مل سکے۔ معاشرے میں انفرادیت کی تباہی اور ماحول اور ناظرین کی مستقل تبدیلی نے فرد کے لیے سماجی برائیوں سے بچنے کے سارے طریقے ناکارہ بنا دیے ہیں MAX WABER نے اسی حقیقت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے: شہروں کے لوگ اپنے سبھی پڑوسیوں کو نہیں پہچان سکتے، ان سے متعلق معلومات نہیں رکھ سکتے جیسا کہ ماضی میں ایک چھوٹے سے معاشرے میں ان کے لیے ممکن تھا۔ GEORGE SIMOND نے اسی بات کو آگے بڑھاتے ہوئے لکھا ہے: جدید معاشرے کا فرد اگر ہر شخص کے بارے میں معلومات رکھنا چاہے جس سے اس کی ملاقات ہوتی ہو تو وہ اپنے باطن میں ایک مشین بن جائے گا اور بالآخر اس کا ذہن ماؤف ہو جائے گا۔

معاشرے سے فرد کے تعلق کی نوعیت مختلف خانوں میں بٹ گئی ہے۔ اس کی وجہ سے شخصیت کے مکمل ادراک کا مسئلہ بھی ابھی حل طلب ہے۔ آج ادب کا ایک بڑا حصہ سماجی اور نفسیاتی ہر دو اعتبار سے بیگانویت کی فلسفیانہ اساس تلاش کرنے میں مصروف ہے۔ لیکن کیا جدید معاشرے کے نتیجے میں پیدا ہونے والی بے چینی جس کا اظہار خارج میں BERKLEY STUDENT REVOLT کی صورت میں ہوا، غور و فکر کے لیے نئے محرکات فراہم کرنے کے لیے کافی نہیں؟ فرد کو اس بات کا احساس ہو چلا ہے کہ معاشرے میں ہمارا حصہ اور ہمارا دائرہ عمل محدود سے محدود تر ہوتا جا رہا ہے۔ لیکن آخر TOTAL INVOLVEMENT کے لیے طریقۂ کار کیا ہو؟ اس مسئلے کا تعلق بھی اسی بنیادی مسئلے یعنی کائنات میں فرد کے مقام کے تعین سے ہے جس کا ذکر میں نے اوپر کیا ہے۔

ذرائع ابلاغ کے روز بروز بدلتے مزاج نے بھی ان رشتوں کے قیام میں زبردست منافی رول ادا کیا ہے۔ ایک ایسے معاشرے میں جہاں زندگی کا بنیادی تصور ہی اوجھل ہو گیا ہو اور جہاں زندگی کی طرف فرد کا رویہ کسی گمراہ (DISILLUSIONED) ذہن کا علامیہ ہو، ذرائع ابلاغ سے اس حد تک اثر پذیر ہونا فطری ہے۔ ذرائع ابلاغ کے ذریعہ پیش کیا جانے والا ہر انسانی کردار خواہ اس کا حقیقت سے کوئی تعلق ہو یا نہ ہو ہمارے ادراک کا جز بنتا جا رہا ہے۔ گمشدہ معاشرے کا فرد ان کرداروں کی ایک ایک حرکت سے خود کو ہم آہنگ کرنے کی کوشش کرتا ہے تاکہ اسے بھی زندگی کو برتنے کا سلیقہ حاصل ہو سکے۔ دوسری طرف ذرائع ابلاغ کے ذریعہ پیش کیے جانے والے زندگی کے مختلف تصورات بھی مستقل تبدیلی کے شکار ہیں۔ T.V یا فلم کے پردے پر ہر آن بدلنے والے کردار محض کسی افسانوی یا حقیقی کردار میں تبدیلی کا اظہار نہیں ہوتے بلکہ ان کی حقیقت اور اہمیت اس سے بھی کہیں تیز ابھرنے اور ڈوبنے والے ان پیکروں کی ہوتی ہے جو ایک مختصر سے لمحے میں

انسے ذہن کو ایک تیز تر تبدیلی سے دوچار کر دیتی ہے۔ ہمارے ذہن میں پیدا شدہ ان پیکروں کے ذریعے ہی زندگی کی طرف ہمارے رویے کا رخ متعین ہوتا ہے۔ اس تناظر میں قارئین کے لیے ایک اور سوال ابھرتا ہے کیا معاشرے میں مشاہدات اور تجربات اصل جو انسانی علم کے ارتقاء اور اس کی ذہنی پرورش کی بنیاد ہے، تباہ تو نہیں ہوتا جا رہا ہے؟ معاشرے کے لیے فرد کی شخصی صورت بالکل ایسی ہی ہو کر رہ گئی ہے جیسے کسی کمزور بینائی والے شخص کو دور کی چیز صاف اور روشن دکھانے کی کوشش کی جا رہی ہو۔ یہ شیشے اتنی تیزی سے بدلتے جا رہے ہیں کہ فرد کے لیے یہ فیصلہ کرنا دشوار ہو گیا ہے کہ حقیقت کب نظر آئی تھی؟ شیشے کی اصل صورت واقعی کیا ہے؟ مختلف شیشوں نے اس کی اتنی بہت سی چھوٹی بڑی تصویریں پیش کی ہیں کہ فرد کے لیے حقیقت کا تعین دشوار ہو گیا ہے۔ وہ اس بات سے ناواقف ہے کہ حقیقت کیا ہے؟ اب حقیقت تک رسائی کے لیے اور واقعی حقیقت کے ادراک کے لیے فرد کے اندر اس شعور کی پرداخت کی ضرورت ہے جس کے ذریعہ وہ ان نازک لمحات میں حتمی طور پر حقیقت کے ادراک کا پر اعتماد اعلان کر سکے۔ میرے خیال میں یہ شعور ہی وہ MYTH ہے جس کا سلسلہ پیغمبریت سے جا ملتا ہے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ اس MYTH کے علاوہ ادراک کے دوسرے ذرائع جھوٹ اور بکواس ہیں۔ اگر ایسا ہو تو انسانی معاشرہ اپنی موجودہ صورت میں بھی اس سرزمین پر باقی نہیں رہتا۔ فرد کا رویہ زندگی کی طرف جو کچھ بھی ہو اگر اس میں حقیقت کا کوئی جز شامل نہ ہو تو معاشرے کا سارا خاکہ یک بیک زمین بوس ہو جائے۔ حقیقت کا ایک بہت ہی محدود حصہ تو بہر حال اس سرزمین پر پائے جانے والے زندگی کی طرف ہر رویے میں ہے۔ البتہ حقیقت کے مکمل ادراک کے لیے صرف اور صرف وہی راستہ ہے جس کا ذکر میں نے اوپر کیا ہے۔ میں اس لیے کہہ رہا ہوں اور اس کی ضرورت کا احساس دلانا اس لیے بھی ضروری ہے کہ آج ماحول کا علم اتنی تیزی سے بدل رہا ہے اور زندگی کی طرف ہمارے رویے میں اتنی تیزی سے تبدیلی آ رہی ہے کہ کل کا سچ آج کے لیے افسانۂ محض بن جاتا ہے۔ ایسی صورت میں فرد کے لیے زندگی کی طرف کوئی واضح رویہ اپنانا بہت دشوار ہو گیا ہے۔ ابھی برس نہیں وہ علوم جو حقیقت کے جزوی ادراک کے لیے ذریعہ بن سکتے تھے۔ خود تغیر کے شکار ہیں۔ گویا خود حقیقت تک پہونچنے والے "ذریعہ" کی حقیقت کیا ہے؟ ہمارا دانشور طبقہ اس سوال کے جواب سے ناآشنا ہے۔

ہمارے عہد میں ادب اور فن کی حیثیت ایک کینوس سے زیادہ نہیں رہ گئی ہے۔ جس پر ایک مختصر سے لمحے میں بے شمار تصویریں ابھرتی اور مٹتی دیکھی جا سکیں ـــــ آرٹ کا کوئی بھی تصور کسی محدود علاقے کے ناظرین سے خطاب نہیں کرتا اس کی حیثیت بین الاقوامی ہوتی ہے۔ اس کے اپنے الفاظ ہوتے ہیں اپنا نظام ہوتا ہے اور ان سب سے وجود میں آنے والی مخصوص زبان ہوتی ہے۔ لیکن حیرت کی بات یہ ہے کہ آج ایک مخصوص مدت میں کسی مخصوص اسکول سے متعلق الفاظ نہیں بدلتے صرف نظام میں فرق نہیں آتا بلکہ پوری زبان تبدیلی کا شکار ہو جاتی ہے یا فنا ہو جاتی ہے۔ ماضی میں شاید ایسا کبھی نہیں ہوا تھا کہ ایک ہی شخص کی مدت زندگی میں آرٹ کی زبان تبدیل ہو گئی ہو جب کہ بیسویں صدی کے انسان کو اس کی مختصر سی زندگی میں آرٹ کی مختلف بدلتی ہوئی زبانیں دیکھنے کو ملی ہیں۔ IMRRESSIONISM اور EXPRESSIONISM کے اسکول ابھی پیدا ہوئے۔ ابھی مستحکم ہوئے اور ابھی انھیں موت آ گئی۔ آرٹ کا تصور ہوا کا کھیل ہو گیا۔

یہی کچھ حال پینٹنگ کا بھی ہے کسی مخصوص ماحول میں SURREALISM، EXPRESSIONALISM، REPRESENTHTIVRRESM اور ABSTRACT EXPEESSIONISM وغیرہ تصورات وقتی طور پر کوئی بھی غالب آ سکتا ہے۔ کسی بھی تصور کو مقبولیت مل سکتی ہے۔ لیکن ان میں سے کسی کو بھی آفاقی معیار یا طریقۂ اظہار قرار نہیں دیا جا سکتا۔ جب تک ادب اور آرٹ کے رشتے مذہبی روایتوں اور فریضوں سے وابستہ تھے ان کی آفاقیت کسی پیغمبرانہ پیغام کی طرح مسلم تھی۔ اس کا مخاطب بین الاقوامی سوسائٹی سے تھا۔ لیکن جیسے جیسے اس کا رشتہ مذہبی اقدار سے کمزور ہوتا گیا اس کی آفاقیت سمٹتی گئی۔ اور اب تو صورت حال

یہ ہے کہ آرٹ کا مختلف تصور محدود گروہ اور بعض اوقات صرف تخلیق کار تک ترسیل کا فریضہ ادا کر رہا ہے۔ یہ طبقات خواہ کسی بھی سطح پر وجود میں آئے ہوں، یہ بحث کا ایک الگ موضوع ہے۔ البتہ اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ اس سے ادب اور آرٹ کے بنیادی فریضے کو نقصان پہنچا ہے۔

آرٹ میں بہت سی غلط فہمیاں جدید تکنیکی کلچر سے اس کے ہم آہنگ نہ ہونے کی وجہ سے بھی پھیلی ہیں۔ اس کی ایک بڑی وجہ معاشرے میں مستقلیت کی موت ہے۔ آرٹ میں بھی زبانوں کی طرح غیر مستقلیت (IMPERMANENCE) در آئی ہے۔ علامتی پیکروں کے ساتھ فرد کا تعلق عارضی سے عارضی تر ہوتا جا رہا ہے۔ معاشرے میں ہونے والی ہمہ وقتی تبدیلیاں حقیقت اور مفروضے کے درمیان پائے جانے والے خلا میں مزید اضافہ کر رہی ہیں۔ مفروضی پیکر اور حقیقت میں اگر تھوڑا اختلاف ہو تو فرد کے لیے رشتہ برقرار رکھنے کی کسی سطح پر سبیل نکل سکتی ہے لیکن یہ خلا زیادہ اور بہت زیادہ ہو تو نہ صرف یہ کہ فرد کے لیے رشتوں کا برقرار رکھنا مشکل ہو جائے گا بلکہ ایسی صورت میں وہ PSYCHOSIS کا شکار بھی ہو سکتا ہے۔

انسانی معاشرے سے مختلف قسم کے عصبیتوں کے خاتمہ کے لیے کیا طریقہ کار اپنایا جانا چاہیے، مغرب کا دانشور ابھی اس بات سے ناواقف ہے ہمارا معاشرہ ان ساری تبدیلیوں کے باوجود (بلکہ اب کہیں زیادہ شدت سے) نسلی اور علاقائی عصبیتوں کا شکار ہے۔ جدید سائنس کے ذریعہ یہ ممکن ہو سکے گا (جیسا کہ فیوچر شاک کا مصنف لکھتا ہے) کہ ایک شخص اپنے رنگ میں تبدیلی لا سکے، اس سے بھی آگے بڑھ کر انسان کی اپنی کاربن کاپی کی تشکیل کی توقع کی جا سکتی ہے۔ ان ساری تبدیلیوں کے علاوہ اس بات کی توقع بھی کی جانے لگی ہے کہ مستقبل کا انسان مختلف اعتبار سے اپنی ذات کو آگے لے جا سکے گا یا بہتر بنا سکے گا لیکن اگر واقعی فرد کی ذات کے لیے بہتر بننا ممکن ہو سکا تو بہتر ہے کیا؟ اس سوال کے جواب میں یورپ کا دانشور خاموش ہے کیا دلوں میں تبدیلی کے بغیر معاشرے سے اس احساس کو ختم کیا جا سکتا ہے؟ دلوں میں تبدیلی کا عمل بھی ایک سوالیہ نشان ہے؟

گھروں کی تباہی اور معاشرے کی بربادی نے فرد سے اس کا بہت کچھ چھین لینے کے علاوہ ہمارے جنسی تصورات اور اخلاقی نظام کو بھی خاصا نقصان پہنچایا ہے۔ جدید معاشرے میں ہم جنسی نے ایک قابل قبول قدر کی حیثیت قبول کر لی ہے۔ اس سے بھی آگے بڑھ کر اب اس بات کی توقع کی جانے لگی ہے کہ شاید مستقبل میں اسی بنیاد پر خاندان کی تشکیل بھی ممکن ہو سکے گی مصنف کے مطابق ابھی زیادہ دن نہیں گزرے جب ہالینڈ میں ایک پادری نے دو ہم جنسوں کی ایک دوسرے کے ساتھ یہ کہہ کر شادی کر دی: انہیں یقین ہے وہ ایک دوسرے کے لیے معاون ہوں گے۔ انگلینڈ نے قانونی طور پر اس بات کی گنجائش رکھی ہے جس کی بنا پر دو بالغوں کے درمیان ہم جنسی کے فعل کو جرم کہنا ممکن نہ ہو سکے۔ امریکہ میں عوام کے ایک جلسے سے خطاب کرتے ہوئے پادریوں نے کہا تھا: ہم جنسی مخصوص حالتوں میں بہتر بھی ہو سکتی ہے۔ فیوچر شاک کا مصنف ان امور کی نشاندہی کرتے ہوئے لکھتا ہے:

"بے اولاد شادیاں کرائے کے والدین ..... ہم جنسی کی بنیاد پر وجود میں آنے والا خاندان .....
یہ خاندان کی وہ قسمیں اور ڈھانچے ہیں جن کے تجربات تک اگلے دس برسوں میں انسانی آبادی کے ایک اہم تناسب کی رسائی ہو سکے گی۔ یہ صحیح ہے کہ ہم سب لوگ ایسا نہیں چاہتے لیکن اکثریت کا حال کیا ہے؟"

ایک ایسی دنیا جہاں شادیوں کی حیثیت مستقل کے بجائے عارضی ہو، جہاں ہم جنسی قابلِ قبول ہو اور اس بنیاد پر کسی خاندان کی تشکیل بھی ممکن ہو ـــ ہماری موجودہ دنیا سے قطعی مختلف ہے۔

ہمارے چاروں طرف جو کچھ بھی ہو رہا ہے دراصل خارج میں ایک بڑے دھماکے کی تیاری ہے۔ معاشرہ مختلف

بنیادوں پر مختلف طبقات اور گروہوں میں بٹتا جا رہا ہے اور ہر طبقہ گویا نئے طبقات جنم دینے کے لیے تیار بیٹھا ہے۔ افراد کے لیے اس صورت حال نے ایک نیا مسئلہ پیدا کیا ہے جسے انتخاب کے مسئلے کا نام دیا جا سکتا ہے۔ صرف یہ اہم نہیں کہ طبقات کی تعداد میں مسلسل اضافہ ہوتا جا رہا ہے اور نہ یہ اہم ہے کہ ان طبقات کے درمیان آپسی رشتوں میں مسلسل تبدیلی جاری ہے بلکہ سب سے اہم مسئلہ یہ ہے کہ فرد کے لیے کسی مخصوص طبقے سے ایک طویل عرصے تک رشتوں کے قیام کا جواز آخر کیا ہو؟ اس سے بھی آگے بڑھ کر فرد کے لیے اپنی شخصی تکمیل اور شخصی استحکام کا مسئلہ ہے۔ ذات کی تباہی اور معاشرے میں پائے جانے والے دوسرے عوامل کی وجہ سے افراد کے لیے یہ بہت دشوار ہو گیا ہے کہ وہ اپنے آپ میں ایک حساس اور مربوط اور عقلی طور پر مطمئن شخصیت کی تعمیر کر سکے۔ "انتخاب" کے لئے موجودہ سہولتوں نے فرد کو ایک نئی آزمائش سے دوچار کر دیا ہے جسے شخصی ادراک یا روحانی ادراک کا نام دیا جا سکتا ہے۔ ایسا اس لیے بھی کہ فرد کو ایک خطرناک مسئلے سے دوچار ہونا پڑا ہے جسے IDENTITY CRISIS کا نام دیا جاتا ہے۔

اقدار جس تیزی سے بدل رہے ہیں شاید تاریخ میں اس سے پہلے ایسا کبھی نہیں ہوا تھا۔ اس ٹوٹتے بکھرتے معاشرے نے زندگی کے بنیادی رویے اور سماجی اقدار پر دو سطح پر معاشرے کی تنظیم کے قدیم اصولوں پر کاری ضرب لگائی ہے اور اس کی تنظیم نو کے لیے اصول فراہم کرنے کی کوشش کی ہے۔ لیکن اس تنظیم نو کے لیے بنیادی اصول کیا ہوں گے؟ معاشرے کی طرف فرد کا جدید رویہ اس سوال کے جواب سے خالی ہے۔ معاشرے کی تنظیم سے پہلے ذات کی تنظیم کا مسئلہ ہے جسے ابتک کسی بھی سطح پر حل نہیں کیا جا سکا ہے۔ زندگی کے بدلتے رویوں نے ہمارے سامنے ایک اور سوال پیدا کر دیا ہے۔ فرد کے اندر اس کا وجود بھی محفوظ ہے یا نہیں؟

یہ سوال خصوصی اہمیت کا حامل ہے۔ معاشرے کی طرف فرد کا رویہ کہیں ایسا تو نہیں اس سوال کا جواب نفی میں فراہم کر رہا ہے۔ حقیقت کی طرف فرد کا رویہ ذات کی گمشدگی کے عمل سے کس قدر متاثر ہے اسے فرد کے جدید تصورات اور اس کے بدلتے عکس میں دیکھا جا سکتا ہے۔ دنیا کی ایک کثیر آبادی اس عالم رنگ و بو کو پاگل خانہ قرار دے رہی ہے۔ فرد کے معصوم اور نیک صفت ہونے کا تصور ہمارے ادب، ڈراموں اور فلموں سے نکلتا جا رہا ہے ــــ حقیقت کو محض ایک دھوکہ قرار دینا، اس سے فرار کے لیے نشیات کا بے پناہ استعمال، علم نجوم کے لیے بے پناہ جوش اور حقیقت کی تلاش کے لیے خطرناک تجربات سے گزر جانے کا عمل ـ کیا یہ چیزیں محض اتفاق قرار دی جا سکتی ہیں؟

REASON HAS FAILED MAN!

جدید ذہن کا یہ انداز فکر اس کی بے بسی کے لیے کافی ہے۔ اسے اب شاید اس بات کا احساس ہو چلا ہے کہ محض عقل کے سہارے کائنات کی تسخیر ممکن نہیں ـ

معاشرے کی تنظیم نو کے لیے مغربی مفکرین کے ہاں کوئی اصولی دریافت کرنا شاید ممکن بھی نہ ہو۔ اس لیے کہ مغرب کا دانشور جب معاشرتی اور سماجی مسائل پر نگاہ ڈالتا ہے اس وقت بھی نہ خود کو ان تنوطی احساسات سے علیحدہ نہیں کر پاتا۔ جو اسے اس کے معاشرے سے ورثے میں ملی ہیں؛ وہ کسی عام فرد کے مقابلے میں کہیں زیادہ کرب نفس کا شکار ہے۔ ہمارے بیشتر مسائل انسانی قوانین کے نتیجے میں پیدا ہونے والے ان اوقات کا رد عمل ہیں جب وہ ہماری گرفت سے نکل گئے ہیں۔ اس لیے کسی ایسے مسئلے کا حل انسانی سطح پر تلاش کیا جانا شاید اب ممکن نہیں ـ

## عمیق حنفی

قطاریں لگ رہی ہیں اچھروں کی
مگر یہ ٹولیاں ہیں بے پروں کی
اڑی پھرتی ہیں کیوں کالی گھٹائیں
یہ اتنی سب چھتیں ہیں کن گھروں کی
یہاں کافر ہے جو بھی بت شکن ہے
یہ بستی تو ہے بستی بت گروں کی
بہت ہلکی ہے ان کی منڈ مالا
ضرورت ہے انھیں اب بھی سروں کی
نہ پانی ہے نہ قطرہ روشنی کا !!
یہ دیدے گولیاں ہیں پتھروں کی

# محمد علوی

انسان پہ ایسا بھی کبھی وقت پڑے گا
جی چاہے گا مرنے کو مگر مر نہ سکے گا

یوں ہوگا کہ بازار میں ہر چیز بکے گی
اک سال سے پہلے کا بھی سکہ نہ چلے گا

پاگل ہے کہاں جائے تو مانگے ہے پناہیں
اپنے میں اتر جائے تو محفوظ رہے گا

یہ شہر ہے اور شہر کا دستور ہے یارو
سرطان کی مانند یہ پھیلا ہی کرے گا

انجان علاقے میں اسے چھوڑ دیا ہے!
دیکھیں ہیں کبوتر کو کہاں تک یہ اڑے گا

کل رات تو اب کیا کہیں آنکھوں میں کٹی ہے
کیا آج بھی ایسا ہی کوئی درد اٹھے گا!!

تم آئے نہیں ہو تو بڑا درد ہے دل میں
اب بھی نہیں آؤگے تو دل اور دکھے گا

سمجھو تو بہت کہتی ہے بالوں کی سفیدی
آنے کو ہے وہ وقت کہ کاٹے نہ کٹے گا

اک روز وہاں جا کے ٹھہر جائیں گے علوی
چاہیں گے مگر کوئی بھی رستہ نہ ملے گا

---

دوا کوئی کیا کام لکھوں
نسخے میں آرام لکھوں
سورج کو مرتے دیکھوں
وقت برابر شام لکھوں

دونالی بندوق چلاؤں
جنگل میں کہرام لکھوں
اور کسی کو دوش نہ دوں
اپنے سر الزام لکھوں

دھندا کروں نمازوں کا
پیشانی پر دام لکھوں
آسمان پر جا پہنچوں
اللہ تیرا نام لکھوں

علوی آپ کے کھاتے میں
آج کی شب کے جام لکھوں

# نشتر خانقاہی

بھول کر بھی اب نہ اس بت کا سراپا سوچنا
آئنہ کے سامنے اپنا ہی چہرہ سوچنا
گفتگو میں اس کی مرضی کے مطابق بولنا
اور تنہائی میں اس شاطر کا رتبہ سوچنا
میکشی کی میز پر ایک ساتھ ٹکرا کر گلاس
اس کو تنہا سوچنا، خود کو اکیلا سوچنا
تشنہ لب سونا، مگر خوابوں میں دریا دیکھنا
درمیاں ساگر کے رہنا، خود کو پیاسا سوچنا
آدمی اور انجمن کے بیچ نسبت ڈھونڈنا
بھیڑ میں خاموش رہنا، گھر میں کیا کیا سوچنا
بیٹھ جانا بوند پڑتے ہی بتاشے کی طرح
پھر بھی اپنے آپ کو پتھر کا ٹکڑا سوچنا
دوست صرف اپنا ہوں لیکن ہم سخن تیرا بھی ہوں
اس تعلق سے کبھی مجھ کو دوبارا سوچنا

آگ پی کر بھی تو آ، خندہ نما ہے جانِ من
اس طرح جینے کا کس کو حوصلہ ہے جانِ من
ٹھیک بارہ پر گھڑی کی سوئیوں کا اتصال
اور آگے، ریزہ ریزہ فاصلہ ہے جانِ من
تو کہ ہے وابستہ مجھ سے، چاہے جزواً ہی سہی
سب کا سب تو کون کس کا ہو سکا ہے جانِ من
لفظ پر وشواس کرنا بھی ہے، مجبوری مری
کون کس کے اندروں کو جانتا ہے جانِ من
زندگی بھر کون کس کا ساتھ کم ملے ہے یہاں
ایک لمحے کی وفا بھی تو وفا ہے جانِ من
اب اثر انداز کوئی سانحہ ہوتا نہیں
اب کہ دل سینے میں پتھر ہو گیا ہے جانِ من
ایک ہی جیسے وقوعے جن کو دہرانا ہے اب
ذہن ورنہ زندگی کو جی چکا ہے جانِ من

# نشتر خانقاہی

شیشے کی چھت کے واسطے سایہ نہ لائے ہم
جس کی نہ تھی دلیل وہ دعویٰ نہ لائے ہم

معلوم تھا کہ اس کی طبیعت ہے زود رنج
رنجش میں بھی زباں پہ شکوہ نہ لائے ہم

روحیں غلیظ، جیب و گریباں کلف شدہ
یاروں سے مستعار یہ حلیہ نہ لائے ہم

تھے گرچہ سب حریف مقابل کے بے ہنر
کاندھوں پہ خود ہی فتح کا تمغہ نہ لائے ہم

اک بار پھر ذلیل ہمیں کر گیا وہ شخص
حیراں ہیں کہ آج بھی غصہ نہ لائے ہم

سہے کسے ہے طاقتِ آشوبِ آگہی"
تسکینِ دل کو میرزا کیا کیا نہ لائے ہم

پونجی بجز متاعِ ملامت نہ تھی کوئی
پردیس سے بھی لوٹ کے پیسہ نہ لائے ہم

---

شور اتنا ہے کہ گرمی سے پسینہ آئے
بات کرتے ہوئے ہر شخص پہ غصہ آئے

سبز رومال ہلا، صبح کی گاڑی چھوٹی
ہم بھی اس رات کے مہمان کو پہنچا آئے

گھر کے گھر سوگ میں ڈوبے ہوئے حیراں حیراں
راہ تکتے ہیں کہیں سے کوئی رشتہ آئے

کہہ کے اٹھ آئے ہم اک بات ادھوری اس سے
یعنی دانستہ ہم اس شخص کو الجھا آئے

اس کو بس اتنا لکھوں گاؤں سے ہجرت کر کے
شہر میں آئے تو ہر یاد کو دفنا آئے

# نسیم صدیقی

دشتِ امکاں میں صدا بن کے بکھرنا تھا اسے
کام وہ تھا کہ سمجھ بوجھ کے کرنا تھا اسے

یہ کہ وہ بھی تھا مرے ساتھ سفر میں لیکن
میری ہر بات کو تسلیم نہ کرنا تھا اسے

سر سلامت ہے یہی سب سے بڑا مسئلہ تھا
وہ نڈر تھا مگر اس بات سے ڈرنا تھا اسے

تھی ابھی اس کے لہو میں وہی وحشت طلبی!
دل سے گذرا تھا جہاں جاں سے گذرنا تھا اسے

سخت سیلاب تھا جب عزمِ سفر تھا اس میں
اور ندی خشک تھی جب ڈوب کے مرنا تھا اسے

بال و پر ٹوٹ کے گرنے تھے بہر حال اک دن
وہ زمیں تھا زمیں پر ہی اترنا تھا اسے

---

ملے تھے پاؤں سو ہم کو سفر گوارا ہوا
نہیں تو وہ جو رگوں میں ہے کب ہمارا ہوا

وہ تیر ہوں کہ کماں ہے مجھے ہوا کا مزاج
وہ نام ہوں کہ ہے ہر سمت سے پکارا ہوا

نہ جانے پھر یہ کشاکش ہے کس یقیں کا فریب
پڑا ہوا نہ ہوں ازل سے میں جنگ ہارا ہوا

نہیں کہ میں ہی اکیلا زیاں کی زد میں رہا
بچھڑ کے مجھ سے صدا کو بھی کچھ خسارہ ہوا

جڑا ہوں شاخ سے ایسے کہ اے ہوائے پناہ
بس ایک جنبشِ لب اور میں تمہارا ہوا

# نسیمِ صدیقی

بس در و دیوار مل جاتے ہیں گھر ملتا نہیں
ایسا دستاروں کا جمگھٹ ہے کہ سر ملتا نہیں

آ کہ دونوں ساتھ ملکر طے کریں یہ فاصلہ
اے ہوا تجھ کو بھی کوئی ہمسفر ملتا نہیں

بے بصیرت آنکھ کی بیچارگی کی انتہا!
پیچ ہی ہے اور اس پیچ سے مفر ملتا نہیں

ختم ہوتی ہیں اسی پر آکے پروازیں تمام
دل وہ طائر ہے کہ جسکو بال و پر ملتا نہیں

سارے امکاں سلب ہو کر رہ گئے ہیں ان دنوں
دہر میں اب کچھ سوائے خیر و شر ملتا نہیں

لے سر و ساماں نکل پڑیے کسی جانب نسیم
اس سے بڑھ کر خاک پر کوئی ہنر ملتا نہیں

دن کہاں ہوا تھا کیسے شام ہو گئی
چلتے چلتے عمر سب تمام ہو گئی

پہلے پہلے آنکھ محوِ رنگ و بو ہوئی
پھر اسیرِ گردشِ دوام ہو گئی

ہر نفس کے تاریوں الجھ کے رہ گئے
سانس ہی بدن کو میرے دام ہو گئی

بولنا فضول ہو گیا تھا یا مری
خامشی ہی نطق نا تمام ہو گئی

اک خیال سا کہیں چمک کے بجھ گیا
پھر ہر ایک سانس اس کے نام ہو گئی

قاضی عبدالستار

# اکیس (۲۱) سلام

مٹیابرج پر رات کا پہرہ کھڑا تھا۔ ابھی نہ فجر کی اذان ہوئی تھی نہ صبح کی نوبت بجی تھی لیکن سلطان کی شبستان شاہی کے پردے اٹھ چکے تھے اور جھاڑوں کی روشنی سے برآمدے چمک اٹھے تھے۔ ملکہ عالیہ جو خوابگاہ مبارک کے بغلی کمرے میں تہجد کی نماز کے بعد سے فجر کی اذان تک وظائف کی عادی ہو چکی تھیں بیدار سی ہو گئیں۔ جلدی جلدی تسبیح ختم کی اور سجدے کی رسم ادا کر کے کھڑی ہو گئیں۔ جانِ عالم شمالی شہ نشین میں عدالت خانے سے حد سکندری تک پھیلے ہوئے محلات شاہی کی روشنیاں دیکھ رہے تھے۔ زرد تاجہ باف کا کرتا اسی رنگ کی دارائی کا انگ برکا پاجامہ پہنے مردنگوں کی حجاب کرتی روشنیوں میں جگمگا رہے تھے وہ مخملیں گرگابیوں میں پولے پولے قدم رکھتی ان کے قریب پہونچیں۔

"جانِ عالم کو صبح مبارک ہو۔"

ان کے سرخ و سفید گردن میں جنبش سی ہوئی لیکن نگاہ کی توجہ کے بجائے آواز عنایت ہوئی۔

"صبح ان کو نصیب ہوتی ہے جو خوش نصیب ہوتے ہیں۔ ہم بدنصیبوں کی زندگی تو ایک مسلسل رات ہے بیگم جسے آپ صبح فرما رہی ہیں یہ صبح نہیں ہے رات کا وہ حصہ ہے جسے سورج کی روشنائی نے تھوڑا سا بدرنگ کر دیا ہے۔ جیسے کسی حبشن لونڈی کا آدھا جسم برص سے بدرنگ ہو گیا ہو۔ ہماری صبح تو لکھنؤ میں چھوٹ گئی۔ قیصر باغ کے گنبدوں سے چھتر منزل کی محرابوں تک صبح کا جشن ہوا کرتا تھا۔"

"اعلیٰ حضرت آج ساری رات بیدار سے رہے۔"

"مٹیابرج کی سنسان راتوں کے قیدیوں کو صبح کی مبارکباد کیا ہماری صبح ... نہیں پورے ہندوستان کی فورٹ ولیم کے بندی خانے میں قید ہو چکی۔"

"آج تو جانِ عالم آبلے کی طرح پھوٹے پڑ رہے ہیں۔"

"کاش ہم آبلے کی طرح پھوٹ سکتے۔ بہ جاتے۔ کاش ہم آج کے عذاب سے محفوظ رہ سکتے۔"

"خاکم بدہن"

"ہاں بیگم ... آج جیسا آج پھر قیامت تک نہ آئے تا آج ہماری تاریخ کا جنازہ اٹھنے والا ہے آج ہماری تہذیب کا تابوت نکلنے والا ہے اور گورنر جنرل کا مشورہ ہے یعنی حکم ہے کہ ہم اسے کاندھا نہیں دے سکتے۔"

"اعلیٰ حضرت"

آج ابوظفر سراج الدین محمد بہادر شاہ ثانی شہنشاہ ہندوستان کی سواری گذر رہی ہے"

"کب... کس وقت"

"دوپہر کی نوبت کے بعد

"اللہ... کسی طرح روک لیجیے۔ آداب میزبانی و سلطانی بجا لائیے..."

"نہیں... ہم تو صرف سات قدم کے فاصلے سے کورنش ادا کر سکتے ہیں۔ جگر کے خون کے قطرے جنکا ایک نام آنسو بھی ہے نذر میں گذارے نہیں جا سکتے سلامی اور نچھاور کی اجازت میسر نہیں آ سکتی، حکم دیجیے کہ مقربان بارگاہ سورج کی پہلی کرن کے ساتھ پیش ہوں اور ہم کو تنہا چھوڑ دیجیے۔"

"بادشاہ دائم سلطنت قائم" کی آوازوں پر نگاہ اٹھی تو شہ نشین کے سامنے پورے صحن میں خاصان بارگاہ کورنش ادا کر رہے تھے۔ منصرم الدولہ بخشی امانت الدولہ منشی السلطان ریحان الدولہ داروغہ مقبر علی خاں اور مونس الدولہ کے ساتھ کچھ ہی کار آشنا اور روشناس حاضر تھے۔

"آج کونسی تاریخ ہے"، جان عالم نے جیسے اپنے آپ سے پوچھا۔

"عید الفطر کی ۲۸ ہے جہاں پناہ"، ریحان الدولہ نے جواب دیا۔

"سلطان العلوم کہ فن تاریخ میں طاق ہیں متوجہ ہوں!

"سرتا بقدم سلطنت پناہ"

"پوری تاریخ عالم میں کہیں مرقوم ہے کہ ایک عورت کی بادشاہی میں کوئی معزول بادشاہ کسی معزول شہنشاہ کی ضیافت سے مشرف ہوا ہو۔

غلام کا حافظہ کسی ایسی مثال سے خالی ہے"۔ تامل کے بعد سلطان العلوم نے جواب دیا۔

"تو سنو تاریخ عالم کا یہ نادر الوجود واقعہ آج ظہور پذیر ہونے والا ہے۔ آج دوپہر کی نوبت کے بعد وکٹوریہ کی سلطنت کے کسی مقام پر مابدولت شہنشاہ ہندوستان کو مجرئی پیش کریں گے زندگی کا آخری مجرا جو ہم کسی کو پیش کریں کسی بادشاہ کا آخری مجرئی جو شہنشاہ قبول فرمائیں گے۔

"اللہ اکبر"، منصرم الدولہ کے منہ سے نکل گیا۔

لکھنؤ سے اجڑنے کے بعد سوچا کرتے تھے کہ ہماری زنجیر حیات، میں کڑیوں کے پیوند کیونکر لگتے جاتے ہیں اور یہ بھی کہ سقوط دلی کے بعد شہنشاہ نے قید کی صبح ناشتے میں خوان کھولا اور قابوں میں شہزادوں کے سر رکھے دیکھے تو ان پہ کیا گزری... آج انکشاف ہوا کہ تاریخ کا ایک عجیب و غریب واقعہ ہمارے وجود سے سرانجام ہونے والا تھا وہ بجھی سی قندیل جو ہم نے اپنے سینے میں جلا رکھی تھی آج بجھ گئی۔ خواب دیکھنے کی عادت نے خواب دیکھا تھا کہ شاید کبھی دلی کروٹ لے اور نواب وزیر کی تقدیر بیدار ہو، آج اس کی لہولہان تعبیر کا دن آ پہنچا... جاؤ... اس دربار میں حاضری کی تیاری کرو جس کی مثال سے دنیا قیامت تک خالی رہے گی۔" نواب نے بچوان کی منہال دانتوں میں دبالی اور قالین پر دھوپ کا تڑپنا دیکھنے لگے۔

دوسری نوبت کے پانچ جوڑ نقاروں پر ایک ساتھ چوٹ پڑی تو شیا برج ہلنے لگا۔ شاہی میں جب بادشاہ سوار ہوا کرتے تو اتنے نقاروں کی نوبت بجا کرتی۔ شیا برج تو نقاروں کے بجائے چھوٹے چھوٹے داموں کے سننے کا

عادی ہو چکا تھا لیکن آج پوری شاہی نوبت بج رہی تھی اور نواب سن رہا تھا اور خاصے کے خدمتگار سیاہ مخمل کی آستینوں پر سیاہ موتیوں کی لڑیاں پہنے ہوئے تھے۔ سادہ سیاہ مخمل کے گریبانوں میں سیاہ موتیوں کی زنجیریں ڈالی جا رہی تھیں کمر میں سیاہ شمشیر کا پٹکا سادہ اور خالی تھا۔ کہ منصرم الدولہ باریاب ہوئے اور دونوں ہاتھوں پر رکھی ہوئی مرصع تلوار پیش کی۔ نواب نے گھور کر دیکھا:

"قیصر باغ کے بعد ہم نے اس کی صورت نہیں دیکھی۔ معزول بادشاہوں کو تلواریں زیب نہیں دیتیں۔"

اور اپنے کھوئے ہوئے تاج کی وضع پر بنی ہوئی ٹوپی پہن لی اور غلام ہاتھوں کے طبق پر رکھی ہوئی ایک ڈال کے نیلم کی چھڑی اٹھالی۔

سیڑھیوں پر مطلا تخت رواں رکھا تھا جس کے شمشیر تک سرخ زربفت کے غلاف پہنے تھے۔ تخت رواں پر مرصع آفتاب گیر قائم تھا جس پر طوق اور تمن طوق کے پہلوؤں میں پانچ علم پانچ جھنڈے اور پانچ ہتھیار کھڑے تھے اور ان کے اٹھانے والے سر سے پاؤں تک بادشاہوں کے لباسوں میں جھلملا رہے تھے۔ سلطان منزل کے پیش دالان سے نوبت خانے تک اور نوبت خانے سے فصیل اول تک تمام صحن سیکڑوں پیادوں اور سواروں کے زرق برق لباسوں اور طلاکار وردیوں سے جگمگا رہا تھا کہ ایک انگریز سوار نوبت خانے پر اترا۔ بڑا کلف لگی کھڑکھڑاتی وردی میں مارچ کرتا پیش دالان کی سیڑھیوں تک آگیا۔ اور منصرم الدولہ کے ہاتھوں میں ایک سر بمہر لفافہ دے کر مڑ گیا۔ نواب چاندی کی صندلی پر بیٹھے استخارہ لے رہے تھے کہ منصرم الدولہ نے عرض کیا۔ "نواب گورنر جنرل کی ہدایت ہے..... چونکہ ملاقات کی قانوناً اجازت نہیں دی گئی ہے اس لیے جہاں پناہ مخفی انداز میں چند نفوس قدسیہ کے ساتھ برآمد ہوں ورنہ ملاقات

نواب گورنر جنرل بہادر کے حکم کی حرف بحرف تعمیل ہو گی۔

نواب کے سوار ہوتے ہی پچاس منتخب کہاروں نے تخت رواں اٹھالیا۔ پچاس کہار کندھا بدلنے کے لیے ساتھ چلے۔ منصرم الدولہ پانچ دولاؤں کے ساتھ گھوڑوں پر سوار ہو گئے باقی تمام خدم وحشم جہاں تھے وہیں کھڑے رہے پھاٹک سے نکلتے ہی انگریز مسلح سواروں کا ایک بریگیڈ تخت رواں کے چاروں طرف بکھر گیا۔ بادامی منزل سے کوس بھر چل کر ایک مقام پر سواری ٹھہرا دی گئی۔ ملکہ انگلستان کے رائل گارڈس کے ایک دستے نے نواب اور منصرم الدولہ اور ریحان الدولہ کو اپنے حلقے میں لے لیا۔ باقی افراد روک دیے گئے۔ تھوڑے فاصلے پر نیلی قناطوں کے حصار پر مسلح گوروں کا ہجوم تھا۔ نواب کو یہاں انتظار کرنا پڑا۔ ان کے جوتوں پر ریت کے ذرے چمک رہے تھے۔ ریحان الدولہ نے اپنے رومال سے پاک کر دیے۔ انگریز افسر [illegible] نے نواب سے ملاقات کی اور بڑھنے کا اشارہ کیا۔ حصار کے اندر نیلے قالین بچھے تھے اور دور دور دریا بہہ رہا تھا۔ سیدھے ہاتھ پر آسمان کے نیچے خودرو گھاس پر اونچی سیاہ کرسی کے سہارے سیاہ فرغل اور زرد عمامہ باندھے بہادر شاہ ظفر کھڑے تھے۔ ان کے داہنی طرف ان کی حراست کا ذمہ دار لفٹیننٹ اور بائیں طرف اس کا نائب کھڑا تھا۔ نواب ان کو دیکھتے ہی تھم گیا۔ چھڑی اس کے ہاتھ سے چھوٹ گئی جسے ریحان الدولہ نے جھک کر اٹھالیا۔ نواب نے دونوں ہاتھ سینے پر باندھ لیے۔ فاصلے کا اندازہ کر کے اپنے بھاری اور کسی قدر بوڑھے بدن کو سنبھال کر آگے بڑھا۔ مقررہ سات قدم کے فاصلے پر ٹھہر گیا۔ زندگی کی پہلی اور آخری کورنش کے لیے سر جھکا دیا اور اکیس سلام پیش کیے۔ سلام اتنی عقیدت اور عبودیت کے ساتھ سر انجام ہو رہا تھا جیسے یہ اکیس سلام نہیں اکیس خزانے ہیں جو نچھاور کیے جا رہے ہیں۔ اکیس لشکر ہیں جو نذر ہو

جا رہے ہیں۔ جب وہ کھڑا ہوا تو منصرم الدولہ نے چھڑی پیش کی جو اس کے دونوں ہاتھوں میں کانپنے
لگی۔ جذبات پر قابو پانے کی کوشش میں پورا بدن لرز رہا تھا۔ اور شہنشاہ کے ہاتھوں کی تسبیح کے دانے ایک
دوسرے پر گر رہے تھے اور رخساروں کی ابھری ہوئی ہڈیوں پر پسینے کے قطرے چمک رہے تھے۔ اور نگاہ
کی ویرانی سے زیادہ ویران تھی۔ افسر ملاقات نے منصرم الدولہ کو ہاتھ کا اشارہ دیا اور منصرم الدو
لہ نواب کے گوشش مبارک پر ہونٹ رکھ دیے۔ لیکن نواب اسی طرح کھڑا رہا جیسے پورے منظر کی ایک ایک
جزئیات کا رتی رتی سے اپنے حافظے کو بھر لینا چاہتا ہے کچھ دیر کے بعد نواب نے جھک کر ۲۱ (اکیس) خزانے بھر پھاور
کیے پھر نذر میں گذارے اور الٹے قدموں آہستہ آہستہ واپس ہونے لگا۔ دونوں بازوؤں پر منصرم
الدولہ اور ریحان الدولہ سہارے کو حاضر تھے۔ لیکن قدم چھوٹے پڑ رہے تھے۔ شہنشاہ اسی طرح کھڑا تھا۔
کے پانیوں سے آتی ہوئی مرطوب ہوا میں عمامے سے نکلی ہوئی سفید کاکلیں کانپ رہی تھیں اور نگاہ کی
ویرانی اسی طرح سارے جہاں سے بے نیاز تھی۔

---

سلام بن رزاق

# مہاتما

ریڈیو ـــــ سے نظم کی تقریر نشر ہو رہی تھی اور تقریر کا ایک ایک لفظ اس کی روح کی گہرائیوں میں اترتا جا رہا تھا۔ ویسے وہ تقریر تو بس ایک بہانہ تھی ورنہ وہ ایک عرصے سے محسوس کر رہا تھا کہ اس کے کاندھے کسی نامعلوم ذمہ داری کے بوجھ سے جھکے جا رہے ہیں۔ تقریر میں حسب معمول غربت کے خاتمے، گرانی پر قابو پانے اور عوامی زندگی کے معیار کو بلند کرنے کے خوش آئند وعدوں کے علاوہ، معاشی ترقی، اشتراکی سماج، سیکولرزم، شوشلزم جیسے بھاری بھرکم الفاظ بار بار دہرائے جا رہے تھے۔ جو کسی بھی وزیر اعظم کی تقریر کے شایانِ شان ہو سکتے تھے۔ ساتھ ہی عوام سے اپیل کی گئی تھی کہ وہ سخت محنت، نظم و ضبط، نیز آنے والے مصائب کا مقابلہ کرنے اور ہر قسم کی قربانی کے لیے تیار رہیں۔

بظاہر اس تقریر میں کوئی انوکھی بات نہیں تھی، مگر اس وقت جانے اس کے دماغ میں کیسی رو چل رہی تھی کہ تقریر سنتے سنتے، اس کے لہو میں بجلیاں سی دوڑنے لگیں۔ چہرہ سرخ ہو گیا اور فرطِ جذبات سے اس کا دبلا پتلا لاغر جسم دھیرے دھیرے کانپنے لگا، جیسے اسے کسی آسیب نے دبوچ لیا ہو۔ تقریر کے اختتام پر وزیر اعظم کی آواز میں آواز ملا کر اس نے بھی بڑے زور سے جے ہند کا نعرہ لگایا۔ اس کی دو برس کی سوتی بچی اس للکار سے جاگ پڑی اور زور زور سے رونے لگی۔ بیوی اس کی بچکانہ حرکت پر بہت خفا ہوئی، مگر اس نے ذرا پروا نہ کی۔ وہ جانتا تھا کہ اس کی بیوی ساتویں کلاس پاس ایک جاہل عورت ہے۔ اسے نہ تو حالات کی سنگینی کا علم ہے اور نہ ہی ملک و قوم کے مفاد یا نقصان کا احساس ہے۔ اس کی ساری سرگرمیاں اپنے ڈیڑھ کمرے کے اس چھوٹے سے گھر کی چار دیواری تک ہی محدود تھیں۔

اس دن کے بعد سے وہ اخبار باقاعدگی سے خریدنے اور وزیروں کے بیانات بہت غور سے پڑھنے لگا۔ وہ دفتر سے لوٹنے کے بعد کپڑے تبدیل کر کے منہ ہاتھ دھوتا اور ریڈیو آن کر کے بیٹھ جاتا۔ ایک اسٹیشن سے خبریں ختم ہوئیں تو دوسرا اسٹیشن لگا دیتا اور پورے انہماک سے ایک ایک خبر سنتا۔ بیوی چائے کا پیالہ لیے پاس آ کر کھڑی رہتی۔ مگر اس کی محویت میں ذرا فرق نہ آتا۔ بیوی اکتا کر پیالہ اسٹول یا میز پر رکھ کر بڑبڑاتی ہوئی چلی جاتی۔ اگر خبریں سنتے وقت اس کا بڑا لڑکا شور مچاتا یا چھوٹی بچی کسی بات پر رونے لگتی تو وہ انھیں بری طرح ڈانٹنے اور پھٹکارنے لگتا۔ بڑا لڑکا تو سہم کر چپ ہو جاتا۔ مگر چھوٹی اور زور سے رونے لگتی۔ وہ بیوی پر برس پڑتا۔ بیوی بھی چڑ جاتی۔ تھوڑی دیر تک دونوں میں تو تو میں میں ہوتی رہتی۔ پھر بیوی اپنے کام میں لگ جاتی اور وہ دوبارہ ریڈیو سے کان لگا کر بیٹھ جاتا۔

ایک دن اس نے ریڈیو پر سنا کہ "ضروری اشیاء کی قیمتوں پر قابو پالیا گیا ہے۔" وہ اچھل پڑا اس نے زور سے بیوی کو آواز دی - وہ بے چاری کچن سے دوڑتی ہوئی آئی، اس کے اس طرح اچانک چلّانے سے وہ گھبرا گئی تھی۔

"کیا ہے جی؟"

"ارے ابھی ابھی میں نے ریڈیو پر خبر سنی ہے کہ قیمتوں پر قابو پالیا گیا ہے۔ اور سنو بناسپتی بھی سستا ہو گیا ہے۔ کل سے اچھی سبزی دال تیل میں نہیں بناسپتی میں بنا کرے گی۔"

اس کے چہرے پر طفلانہ مسرت کے علاوہ ایک مجنونانہ جوش بھی تھا۔ بیوی بے چاری کیا بولتی۔ وہ اس کے تمتماتے چہرے کی طرف فقط حیرت اور ترحم کے ملے جلے جذبات کے ساتھ دیکھتی رہ گئی۔

ایک دن بیوی نے کہا ــــ "برسات آرہی ہے۔ چھت کی مرمت کروالو۔ پچھلی برسات میں دیکھا تھا نا کتنی تکلیف ہوئی تھی ــــ"

اس نے حقارت سے بیوی کی طرف دیکھا۔ جیسے کہہ رہا ہو "آخر ہو نا گنوار کی گنوار" پھر بیوی کو سمجھاتے ہوئے بولا۔

"صبر سے کام لو۔ سب ٹھیک ہو جائے گا۔ اب اس ٹوٹی پھوٹی چھت پر مزید خرچ کرنے کی ضرورت نہیں۔ سرکار ایک اچھی ڈھنگ کا مکان دینے والی ہے۔"

"سرکار کہاں سے دیگی،" بیوی کا وہی احمقانہ سوال۔

"ارے کہیں سے بھی دیگی۔ نہیں دے گی تو اسی کو توڑ کر پکا بنا دے گی۔"

"نو باپ مریں گے تب بیل بٹیں گے۔" بیوی نے چڑ کر کہا۔

"بے کار کی بات مت کرو۔ سرکار نے وعدہ کیا ہے تو ضرور کچھ نہ کچھ کرے گی۔"

"مگر ہمارا مکان سرکار کیوں بنائے گی؟"

"بالکل ٹھیک پوچھا تم نے۔ تو سنو! ہمارا مکان سرکار اس لیے بنائے گی کیونکہ سرکار ہماری ہے۔"

"اونہہ! اس سے پہلے والی سرکار بھی تو ہماری تھی اور اس سے پہلے والی سرکار بھی۔ مگر ہماری چھت تو پچھلے کئی سالوں سے یوں ہی ٹپکتی آرہی ہے۔"

اچانک اسے بیوی پر بے حد غصہ آگیا، اس عورت کو سیاست کے بارے میں الف کا نام بھلا نہیں معلوم اور فضول بک بک کئے جارہی ہے۔ اس نے اسے زور سے ڈانٹا۔

"جب تمہیں کسی بات کا شعور نہیں ہے تو بے کار میں کیوں اپنا سر کھپاتی ہو۔ تمہیں معلوم ہے سرکار کیا ہوتی ہے؟"

بیوی کو یہ تیکھا لہجہ برا لگا۔ جھنجھلا کر بولی:

"میں تو گنوار ہوں۔ مجھے کچھ بھی نہیں معلوم۔ آپ کو معلوم ہے تو اٹھائے پھریئے اپنی سرکار کو کاندھوں پر۔ میں اتنا جانتی ہوں کہ برسات سے پہلے چھت بن جانی چاہیئے۔ ورنہ مجھے گاؤں لے جا کر چھوڑ دیجئے۔ یہاں ٹپکتی چھت کے نیچے کیچڑ پانی میں اپنے بچے کو بھیگتا بلکتا نہیں دیکھ سکتی۔"

بات تو تو میں میں تک پہنچ گئی تناتنی ہوتی چلی گئی۔ اور وہ اندر ہی اندر پیچ و تاب کھاتا رہ گیا۔ ایسے موقعہ پر اس کا بس نہیں چلتا کہ وہ ایک مکا بیوی کو دھنک کر رکھ دے۔ جہالت کی بھی حد ہوتی ہے۔ اس عورت نے تو قسم کھا رکھی ہے کہ کبھی مسئلہ کو سمجھنے کی کوشش نہیں کرے گی۔

مگر بیوی کا ہی کیوں؟ اس کے ارد گرد کتنے لوگ ہیں جو مسائل کو سمجھتے اور اپنی ذمہ داریوں کو نبھاتے ہیں؟ لوگ تو

بیسے ایمانداری کا چلن ہی بھول گئے ہیں۔ سمجھانے کی کوشش کرو تو خفا ہوتے ہیں۔ دھمکیاں دیتے ہیں۔

اس دن محلے کے بنیئے نے اچانک اعلان کر دیا کہ مٹی کا تیل ختم ہوگیا ہے۔ ... وہ مٹی کا تیل کراسین کے لیے اسے اپنے محلے
سے تین فرلانگ دور ایک بڑی دوکان پر ڈیڑھ گھنٹے تک لائن لگانی پڑی۔ دوسرے دن جب پتا چلا کہ وہی بنیا بلیک کے
داموں تیل بیچ رہا ہے۔ وہ سیدھے اس کے پاس گیا۔ اور اس ناجائز منافع خوری پر اسے بے نقط کی سنائی۔ اس وقت تو
بنیا چپ ہوگیا۔ مگر اس کی کالا بازاری بند نہیں ہوئی۔ البتہ اس دوکان سے وہ کبھی کبھی ضرورت پر جو ادھار سودا لیتا
تھا وہ ادھاری بند ہوگئی۔

رفتہ رفتہ لوگ اس سے کترانے لگے۔ اس کے سارے پرانے دوست اس سے چھوٹ گئے۔ ملنے جلنے والوں نے
بھی اس کے گھر آنا جانا ترک کر دیا۔ اس کے لیے بھی اب جاہل جٹ اور گنوار لٹھ جیسے لوگوں سے ملنے میں کوئی دلچسپی
نہیں رہ گئی تھی۔ دفتر میں بھی اس سے کوئی بات کرنے کا روادار نہیں تھا۔ کیونکہ اس نے دفتر میں وقت پر آنا اور مسلسل
چھ گھنٹے کام کرنا شروع کر دیا تھا۔ لوگوں نے اس سے پوچھا۔ آخر وہ وقت کا اتنا پابند کس خوشی میں ہوگیا ہے۔
اس نے موزوں و مناسب لفظوں میں لوگوں کو سمجھانے کی کوشش کی کہ بغیر پابندیٔ اوقات اور سخت محنت کے
نہ ملک ترقی کر سکتا ہے۔ نہ ہم خوشحال ہو سکتے ہیں۔

اس کے اس جواب پر وہ سب دیر تک ہنستے اور قہقہے لگاتے رہے تھے۔ ایک نے تو یہاں تک کہہ دیا کہ پچھلے
دس برس سے اس نے اس سے زیادہ دلچسپ لطیفہ نہیں سنا۔

مگر وہ لوگوں کے ایسے پوربچ ریمارک سے ذرا بددل نہ ہوتا۔ وہ جانتا تھا۔ ان سب کے ذہنوں پر تو غفلت
کے پردے پڑے ہیں، انھیں بیدار کرنا اور انھیں مسائل کو صحیح تناظر میں سمجھنے کی ترغیب دلانا ان کا فرض ہے۔

ایک دن دفتر میں کالے دیشمکھ اور سید بیٹھے حسب معمول گپیں ہانک رہے تھے سید میز پر پیر رکھے سگریٹ
پی رہا تھا۔ کالے بیٹھا ہتھیلی پر سورتی مسل رہا تھا۔ اور دیشمکھ کسی بات پر بھالو کی طرح اچک اچک کر ہنسے جا رہا تھا۔
وہ تھوڑی دیر تک انھیں خاموشی اور ضبط سے دیکھتا رہا۔ جب کافی دیر گذر جانے کے بعد بھی ان کے ہنسی ٹھٹھے میں کوئی فرق نہیں
آیا تو وہ اپنی کرسی سے اٹھا۔ اور ان کے قریب پہونچ گیا، سید نے اسے دیکھتے ہی نعرہ لگایا۔

"ہیلو ہریش! آؤ تم بھی دم لگاؤ۔" سید نے سگریٹ کا پیکٹ اس کی طرف بڑھا دیا۔ اس نے اپنے چہرے کو کرخت
کرتے ہوئے تیز لہجے میں کہا:

"مسٹر سید تمھیں معلوم ہے۔ میں آج کل ڈیوٹی ٹائم میں سگریٹ نہیں پیتا۔"

"اور جو پی ہی لو تو کون سی آفت آجائے گی یار۔"

"پتا ہو ہم صاحب سے نہیں کہیں گے۔" ... دیشمکھ نے لقمہ دیا۔ اس پر تینوں نے زوردار قہقہہ لگایا اور اس کی جانب تمسخرانہ
نظروں سے دیکھتے ہوئے دیر تک ہو ہو کر کے ہنستے رہے۔

اس نے ان کے تمسخر کو نظر انداز کرتے ہوئے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا:

"آپ لوگ اپنے فرائض سے کوتاہی برت کر ملک و قوم کا نقصان کر رہے ہیں۔"

"اے اے۔ یہ کونسی بھاشا بول رہے ہو تم۔" کالے اپنی کرسی سے اچھلتا ہوا بولا۔

"میں کہہ رہا ہوں آپ لوگ اپنے فرائض سے کوتاہی ............"

"میں معافی چاہتا ہوں۔ میں آج تک تمہیں ہاف کریک سمجھتا تھا۔ مگر تم تو پورے کریک نکلے۔ یو آر ٹوٹلی میڈ۔"
ایک بھت خنگاف قہقہہ۔
سید وہ پھر ضبط کر گیا۔ ضبط کرتے کرتے اسے ضبط کرنے کی خاص مشق ہو گئی تھی۔
"یار تمہیں آج کل ہو کیا گیا ہے۔ جب دیکھو کام، ڈسپلن، فرض، ملک، قوم ان فضول کی باتوں سے تمہیں ملتا کیا ہے"
لیکن اب اس کے لیے برداشت کرنا مشکل ہو گیا۔ اس کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ آنکھیں اپنے حلقوں سے ابل پڑیں۔ سانس تیز ہو گیا۔ اس نے یک بیک چیخ کر کہا:
"تم سب قوم کے غدار ہو۔ یو آل آر اینے می آف نیشن۔"
اور وہ تیزی سے مڑ کر لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا اپنی کرسی پر آ کر ڈھیر ہو گیا۔ آنکھیں بند کر لیں۔ اور گہری گہری سانسیں لینے لگا۔

سید دلشمکو اور کالے اسے حیرت سے منہ کھولے دیکھتے رہ گئے۔ دوسری میزوں پر بیٹھے کلرک بھی گردن اٹھا اٹھا کر اس کی جانب دیکھنے لگے۔
کالے نے آہستہ سے سرگوشی کی۔
"سالے کو ہو کیا گیا ہے۔"
دلشمکو نے غصے سے کہا: "یہ ایک دن میرے ہاتھ سے پٹے گا تبھی سیدھا ہو گا۔"
سید نے ترس کھایا۔ "جانے دو یار۔ میں سمجھتا ہوں آج کل یہ بیمار ہے۔"
"بیمار ہے تو مینٹل ہاسپٹل میں بھرتی ہو جائے ہم کو کیوں بور کرتا ہے۔"
اس دن کے بعد سے دفتر میں سبھی لوگ اس سے کترانے لگے اور وہ پورے دفتر میں کریک مشہور ہو گیا۔ مگر اسے اس کی پروا نہیں تھی۔ اسے یقین تھا کہ ایک نہ ایک دن سب کچھ ٹھیک ٹھاک ہو جائے گا۔ اور لوگ راہ راست پر آ جائیں گے۔ اب وہ خود نظم و ضبط کا اس قدر پابند ہو گیا تھا کہ ہمیشہ سڑک کے بائیں طرف فٹ پاتھ پر چلنے کی کوشش کرتا جب تک گرین سگنل نہ ہو جاتا سڑک پار نہ کرتا۔ ریلوے پل پار کرتے ہوئے کیپ لیفٹ (KEEP LEFT) کا برابر خیال رکھتا۔ اسے بڑی کوفت ہوتی کہ لوگوں کو ابھی تک سڑک پر چلنے اور پل پار کرنے تک شعور نہیں آیا ہے۔ ہر گھڑی ہر مقام پر لوگ ایک دوسرے کو دھکیلتے، روندتے یوں بے تحاشہ بھاگ رہے ہوتے جیسے موت ان کے تعاقب میں ہو۔ ایسے موقع پر وہ پل کے بیچوں بیچ کھڑا ہو جاتا۔ اور دونوں ہاتھ اٹھا کر چیخنے لگتا۔
"بائیں طرف سے چلئے، بائیں طرف سے پلیز — کیپ لیفٹ۔"
مگر زبردست شور میں اس کی آواز کوئی نہیں سنتا اور جو سنتا بھی تو توجہ نہیں دیتا۔
وہ کھڑا دونوں ہاتھ ہلا ہلا کر "پلیز کیپ لیفٹ" چیختا رہتا۔ ایک دفعہ ایک دبلا پتلا نوجوان سیدھے اس سے آ کر ٹکرایا اس نے لپک کر اس کا ہاتھ پکڑ لیا۔
"وہاٹ از دس مسٹر؟"
"وہاٹس مینڈ؟"
نوجوان نے بھی تیور چڑھائیں۔
اس نے پل پر لگی "کیپ لفٹ" کی تختی کی طرف اشارہ کیا اور بولا:

"اس پر کیا لکھا ہے ؟"

"ہم کو انگلش نہیں آتا۔" نوجوان نے جھٹکے سے اپنی کلائی چھڑالی۔

"اس پر لکھا ہے کیپ لیفٹ، بائیں طرف سے چلیے۔"

"تو تم چلو، ہم کو کیا بولتا ہے۔ بڑا آیا سالا قانون سکھانے والا۔"

نوجوان منہ سے کف اڑاتا تیزی سے آگے بڑھ گیا۔ وہ چپ چاپ کھڑا اسے جاتا ہوا دیکھتا رہا۔ اسے نوجوان کے اس ہتک آمیز رویّے پر کوئی صدمہ نہیں ہوا، کیونکہ اب اس نے ایسی چھوٹی چھوٹی باتوں کا برا ماننا چھوڑ دیا تھا۔ اس دن ریل کے ڈبّے میں بھی چند نوجوان طلبہ اس سے الجھ پڑے تھے۔ اس نے انھیں صرف الکٹرک سوئچ کو بار بار نیچے اوپر کرنے سے منع کیا تھا۔

"تم کون ہوتے ہو ہمیں روکنے والے۔"

"میں اس دیش کا ایک ذمّہ دار ناگرک ہوں ؟"

"تو ہم بھی اس دیش کے بھاگیہ ودھاتا ہیں۔"

"مگر آپ لوگ جنتا کی پراپرٹی کو نقصان پہنچا رہے ہیں۔"

"ابے چوپ ـــ جنتا کے بچّے نہیں تو بتیسی اکھاڑ کر ہاتھ میں دے دوں گا۔"

اگر دوسرے مسافروں نے بیچ بچاؤ نہ کیا ہوتا تو وہ لوگ اسے پیٹ پیٹ کر رکھ دیتے۔ جب اسٹیشن آیا تو وہ نوجوان ہو ہلا کرتے ہوئے نیچے اتر گئے۔ ایک نے اترتے اترتے اس کے ایسی چپت لگائی کہ سر ڈبے کی دیوار سے جا ٹکرایا۔ کسی نے فقرہ کسا:

"اسے بوڑا !"

مگر اس کے ماتھے پر شکن نہ آئی۔ اس نے بھی طے کر لیا تھا کہ خواہ کچھ ہو جائے، لوگ اسے کتنا ہی ذلیل کریں، گالیاں دیں، اذیتیں پہنچائیں۔ مگر وہ انھیں ان کی غلطیوں پر روکتا اور ٹوکتا رہے گا۔

آخر کب تک نہیں مانیں گے۔ ایک نہ ایک دن اپنی غلطی پر نادم ہوں گے، اور اپنی ذمّہ داریوں کو سمجھنے لگیں گے۔ اس خیال کے ساتھ ہی اس ایک طرح کی پیغمبرانہ وسیع القلبی پیدا ہو جاتی اور وہ زیادہ مستعدی سے لوگوں کو راہِ راست پر لانے کے مشن پر لگ جاتا، جب اس کے سامنے کوئی غلط کام کرتا تو اسے لگتا اس کے اندر سے کوئی چیخ رہا ہے۔ روکو اسے غلطی سے روکو ـــ اسے روکنا تمہارا فرض ہے کہ تم ایک سچے اور ذمّہ دار شہری ہو۔ مگر جب وہ کسی کو اس کی غلطی پر ٹوکتا تو بجائے اس کے کہ لوگ اپنی غلطی تسلیم کریں الٹے اس سے الجھنے لگتے، مرنے مارنے پر آمادہ ہو جاتے اور اس کا مذاق اڑانے لگتے۔

پرسوں راجا رام بنواڑی کی دوکان کے پاس سے گزر رہا تھا کہ پچ۔ پان کی ایک پچکاری اس کے پاؤں کے پاس آگری وہ بال بال بچ گیا۔ ورنہ اس کی پتلون کے پائنچے لالہ زار ہو جاتے۔ اس نے نظر اٹھا کر دیکھا ایک موٹا شخص پان چباتا ہوا اس کو گھور رہا تھا۔ "ساری۔"

موٹے نے دوسری پیک کو منہ میں گھولتے ہوئے گردن ٹیڑھی کرتے ہوئے کہا۔

"مگر مسٹر! یہ انتہائی بری بات ہے۔ ایک مہذب شہری کے ناطے........"

[illegible]

"موٹے نے پاس ہی ایک دوسری پچکاری مارتے ہوئے کہا۔

"مگر یہ انتہائی غلط بات ہے کہ آپ ــــــ"

"کمال ہے۔ ہم ساری بول دیا تم پھر بھی بھنکس کئے جا رہا ہے۔ دیکھو تمہارے پر ایک چھینٹا بھی نہیں اڑا ہے۔"

"مجھ پر چھینٹا اڑنے کی بات نہیں۔ اس طرح سڑک اور فٹ پاتھ پر پان کی پیک تھوکنا ایک مہذب شہری کے شایانِ شان کو زیب نہیں دیتا۔"

"ابے تم کیا مولسی پالٹی والا ہے؟ تمہارا پینٹ کھراب ہوا ہے تو بولو۔ نہیں تو رستہ پکڑو۔"

"حوالدار صاحب!"

"کیا ہے؟"

"دیکھئے یہ صاحب سڑک پر تھوکتے ہیں۔"

"تو ہم کیا کریں گا۔"

"مگر اس طرح سڑک پر تھوکنا ڈسپلن کے خلاف ہے۔"

"ارے! ہم کو کانون مت بتاؤ۔ ہم کو مالوم ہے ڈسپلن کیا ہے اور کیا نہیں ہے تم اپنا کام کرو ــــــ"

"پچ" حوالدار نے اپنے منہ میں دبی "سورتی" کی ایک پچکاری ماری اور ڈنڈا ہلاتا ہوا آگے بڑھ گیا۔ "اونہہ ـــ ڈسی پلین ـــ"

موٹا ایک بھدی سی ہنسی ہنسا۔

وہ دل مسوس کر رہ گیا، لوگ کس قدر بے اصولے ہو گئے ہیں۔ آخر لوگوں کی یہ بے ضابطگی اس ملک کو کس جہنم میں پہونچا کر دم لے گی۔

دکھ تردد اور ندامت سے اس کے سینے میں مستقل درد رہنے لگا۔ ایک دن وہ بس کی قطار میں میں کھڑا لوگوں کی عادتوں کو دیکھ دیکھ کر کڑھ رہا تھا۔ جب بس آئی تو لوگ قطار توڑ توڑ کر بھیڑ بکریوں کی طرح ایک دوسرے کو دھکیلتے ڈھکیلتے بس کی طرف بڑھتے اور بس میں سوار ہونے کی کوشش میں ایک دوسرے پر پل پڑتے۔ جب چھ بسیں گزر گئیں اور اسے قطار میں ایک ہی جگہ کھڑے ڈیڑھ گھنٹہ ہو گیا تو وہ آگے بڑھا اور لوگوں سے ڈسپلن برقرار رکھنے اور قطار سے بس میں سوار ہونے کی اپیل کرنے لگا۔ مگر اس کی طرف دھیان دینے والا کون تھا۔ اس کا لیکچر جاری تھا کہ اتنے میں ساتویں بس آ گئی۔ لوگ ایک بار پھر بس کی طرف جھپٹے۔

"بھائیو! قطار میں چلو۔ ارے بھائی صاحب لائن میں آئیے۔"

"کون سی لائن؟"

"ارے مسٹر پلیز لائن میں ـــ آپ تو پڑھے لکھے معلوم ہوتے ہیں۔"

"شٹ اپ۔"

"دیکھئے بھائی صاحب ـــ لائن سے آئیے۔ لائن سے ـــ"

"لائن کے بچے راستہ چھوڑ ـــ"

"جنٹلمین ـــ پلیز ـــ"

"چل ہٹ ـــ"

جنٹلمین کا الٹا ہاتھ اس کے منہ پر پڑا۔ اور جنٹلمین بھیڑ کو چیرتا ہوا اوندھے بیٹھنے کی کوشش میں بس میں گھس گیا۔

اس قسم کے حادثے اب اس کے روزمرّہ کا معمول بن گئے تھے۔ مگر ان حادثوں سے اس کی ہمّت پست نہ ہوئی۔ اسے لگتا ایک دریائے آتشیں اس کے سامنے ٹھاٹھیں مار رہا ہے اور اسے پار کئے بغیر منزلِ مقصود تک پہنچنا مشکل ہے۔ اس نے دفتر سے لمبی چھٹی لے لی اور پورے جوش و خروش کے ساتھ لوگوں کے مردہ ضمیر جگانے کے عظیم کام میں جٹ گیا۔ وہ صبح سویرے کاندھے سے ایک جھولا لٹکائے گھر سے نکل پڑتا۔ گلی گلی، محلّہ محلّہ گھوم کر رشوت ستانی، بدعنوانی، کالابازاری اور بے قاعدگی کے خلاف تقریر کرتا۔ لوگوں کو سخت محنت، نظم و ضبط، معاشی ترقی اور سماجی اصلاح کے لیے جدّوجہد کرنے کی تلقین کرتا اور نتیجے کے طور پر کہیں مار کھاتا، کہیں گالیاں سنتا۔ جب بیوی گھریلو مسائل کی طرف توجہ دلاتی، اپنی اور بچوں کی بیماری کا ذکر کرتی، غربت و افلاس کی دہائی دیتی تو وہ بیوی کو سمجھاتا۔

"بھاگوان! کیوں پریشان ہوتی ہو۔ بہت جلد سب کے سب دلدّر دور ہو جانے والے ہیں۔ صبر سے کام لو۔ کچھ حاصل کرنے سے پہلے کچھ کھونا بھی پڑتا ہے۔ ہمیں قربانی دینی ہوگی؟"

"مگر قربانی ہمیں کیوں دیں؟ اور بھی تو کروڑوں لوگ ہیں۔"

"اگر سب اندھے ہیں تو کیا ہم بھی اندھے بن جائیں۔"

"مگر آپ اکیلے کیا کر سکتے ہیں؟"

"میں اکیلا کہاں ہوں۔ میرا عزم۔ میرے اصول میرے ساتھ ہیں۔"

وہ ایک جنونی اعتماد کے ساتھ جواب دیتا۔

"گھر میں نہیں ہیں دانے، میاں چلے بھنانے۔ میں کہتی ہوں کیا آپ نے ساری دنیا کو سدھارنے کا ٹھیکہ لے رکھا ہے۔ اور پھر گھر میں آگ لگا کر سڑکوں پر دیے جلانا کون سی لوک سیوا ہے۔"

"تم ابھی ان باتوں کو نہیں سمجھوگی۔"

"میں سمجھنا بھی نہیں چاہتی۔ جہاں آپ سارے جگ کے لیے کام کر رہے ہیں۔ میرا بھی ایک چھوٹا سا کام کر دیجیے۔"

"کیسا کام؟"

"کہیں سے تھوڑا سا زہر لا دیجیے۔ میں اور میرے بچے کھا کر سو رہیں گے۔ اس کے بعد آپ جی کھول کے لوک سیوا کرتے پھریے۔"

بیوی اپنے میلے آنچل سے آنسو پونچھتی ہوئی وہاں سے چلی گئی اور وہ حیران پریشان کمرے میں بیٹھا رہ گیا۔

مگر بیوی کے آنسو، بچوں کا بلکنا، یاروں کی خفگی، پڑوسیوں کی جھڑکی، لوگوں کی گالیاں، حقارت، دھتکار اور تذلیل کوئی چیز اسے اپنے ارادے سے باز نہ رکھ سکی۔ لوگ اس سے جتنا کھنچتے وہ اتنا ہی ان کے قریب ہونے کی کوشش کرتا۔ وہ باہر سے بکھر رہا تھا مگر بھیتر سے اپنے آپ کو مضبوط بنائے رکھنے کی کوشش کرتا۔ اس کی صحت گر گئی تھی مگر قوت ضبط میں زبردست اضافہ ہو گیا تھا۔ البتہ اس بیچ اس کی بیوی کی ساڑی مسک گئی۔ اور روتے روتے اس کے زرد رخساروں پر آنسوؤں کی لکیریں نقش ہو گئیں۔ منّی کی کھانسی میں اضافہ ہو گیا۔ بڑا لڑکا اب زیادہ ہی سہما سہما رہنے لگا۔ خود اس کی پتلون کا رنگ اس قدر گدلا گیا کہ اس کے اصلی رنگ کی شناخت ناممکن ہو گئی۔ قمیص کا کالر پھٹ گیا۔ چپلیں ٹوٹ گئیں، اور موچی ان میں ٹانکے لگاتے لگاتے تنگ آ گیا۔ مگر اس کے جوش و خروش میں کسی قسم کی کمی واقع نہ ہوئی۔ بے پناہ ذمّہ داریوں کے بوجھ سے اس کے کاندھے دبے جا رہے تھے۔ اور وہ زمین میں دھنستا چلا جا رہا تھا۔ مگر وہ اپنی پوری قوت سے زمین پر پیر گڑائے رکھنے کی کوشش کرتا تاکہ قدم ڈگمگا نہ جائے۔

پھر ایک دن الصبح حسب معمول وہ مٹکے کا ایک گلاس ٹھنڈا پانی پی کر میلا جھولا بغل میں دبائے گھر سے باہر نکلا ہی تھا کہ دروازے میں اسے ایک پولیس کا سپاہی کھڑا دکھائی دیا۔

"کیا بات ہے؟"

"کیا مسٹر ہریشچند یہیں رہتے ہیں؟"

"جی ــــ" لمحے بھر تک وہ تسلیم کو دیکھتا رہا پھر بولا۔

"فرمایئے۔ میں ہی ہریشچند ہوں۔"

"آپ کے نام وارنٹ ہے؟"

"میرے نام وارنٹ؟ میں نے کیا کیا ہے؟"

"یہ آپ تھانہ چلکر انسپکٹر صاحب ہی سے پوچھیں۔ میں کچھ نہیں جانتا۔"

"مگر" اس نے کچھ کہنے کے لیے ہونٹ کھولے۔ پھر کچھ سوچتا ہوا بولا۔

"خیر چلیے ــــ"

وہ کانسٹبل کے ساتھ تھانہ پہنچا۔ کانسٹبل اسے ایک سیلن زدہ کمرے میں ایک بوسیدہ سی کرسی پر بٹھا کر باہر چلا گیا۔ تھوڑی دیر کے بعد کمرے میں ایک انسپکٹر داخل ہوا۔ انسپکٹر پر نظر پڑتے ہی وہ کرسی سے اٹھ گیا۔ انسپکٹر نے اسے سر سے پاؤں تک گھور کر دیکھا اور پھر اس کی آنکھوں میں جھانکتا ہوا بولا۔

"تو آپ ہی مسٹر ہریشچند ہیں۔"

"جی ہاں۔" آخر بات کیا ہے؟ مجھے یہاں کیوں بلایا گیا ہے؟"

"آپ کے خلاف شکایت ہے کہ آپ لوگوں کو پریشان کرتے ہیں۔ اور ان کے کاموں کا ہرجہ کرتے ہیں؟"

"میں؟"

"جی ہاں آپ!"

"مگر میں نے کسے پریشان کیا ہے؟ کس کے کام کا ہرجہ کیا ہے؟"

"ایک نہیں درجنوں شکایتیں ہیں۔"

انسپکٹر دروازے کی طرف مڑا اور بلند آواز سے بولا۔

"آؤ کرم آپ تمام لوگ اندر تشریف لائیے۔"

پھر ایک ایک کرکے لوگ اندر آنے لگے۔ اور وہ ان سب لوگوں کو دیکھ کر حیران رہ گیا۔ ان میں اسی کے محلے کے ساتھی کالے، سید اور دلیشمکھ کے علاوہ ریلوے کیارٹمنٹ کے طلبہ نوجوان، سڑک پر پان کی پیک تھوکنے والا مسٹر ..... پیس کی کیوں والا جنٹلمین، اس کے محلّہ کی دوکان کا بنیا اور دوسرے درجنوں لوگ شامل تھے۔ اور وہ سب ہجوم کی شکل میں اس کے گرد کھڑے اسے حقارت اور غصّے سے گھور رہے تھے۔ ان کی آنکھوں سے چنگاریاں نکل رہی تھیں۔ پیشانی پر بل پڑے تھے اور مٹھیاں بھینچی ہوئی تھیں۔ اس کی سمجھ میں کچھ نہیں آ رہا تھا۔ اس نے کچھ کہنے کے لیے ہونٹ کھولے مگر صرف بدبدا کر رہ گیا۔ الفاظ یتا آہنگ کھو چکے تھے۔ اس کا سر چکرانے لگا۔ آنکھوں کے آگے اندھیرے سے اڑنے لگے۔ انسپکٹر اس کی طرف انگلی اٹھا کر کہہ رہا تھا۔

"مسٹر ہریشچند میں تمہیں شہری ڈسپلن کو درہم برہم کرنے اور شریف شہریوں کو پریشان کرنے کے جرم میں گرفتار کرتا ہوں مسٹر

مسرور جہاں

# تاریکیوں کے بعد.....

وہ بے تحاشا بھاگ رہا تھا۔ جیسے اس کے تعاقب میں سیکڑوں عفریت ہوں ایسے عفریت جن کے لمبے نوکیلے خونخوار دانتوں سے سرخ خون کی تازہ بوندیں ٹپک رہی ہوں۔

بھاگتے بھاگتے اس کے پیر لہولہان ہو گئے تھے۔ کئی بار گرنے سے گھٹنے اور کہنیاں زخمی ہو گئی تھیں۔ لیکن وہ گر کر پھر سنبھلا تھا۔ وہ اپنی پوری قوت سے بھاگنے لگا تھا۔ حتیٰ کہ آبادی ختم ہو گئی۔ اور جنگل شروع ہو گیا۔ جنگل۔ جہاں رات کی تاریکی میں تو کیا۔ دن کے وقت بھی جاتے خوف آتا تھا۔ لیکن وہ رکا نہیں۔ اور اپنی پوری قوت کو یکجا کر کے دوڑتا رہا۔ رفتہ رفتہ اس کی طاقت جواب دینے لگی۔ وہ لڑکھڑایا اور گر پڑا ــــ وہ بے ہوش ہو چکا تھا۔

" اے انسان اٹھ ــــ اور ہوش میں آ ــــ کسی نے پکارا اس کے منہ پر سرد پانی کے چھینٹے پڑے تو وہ ہوشیار ہو گیا آنکھیں کھول کر گردوپیش پر نظر ڈالی تو منظر بدلا ہوا لگا۔

وہ اس پر جھکا ہوا مہربان نظروں سے اسے دیکھ رہا تھا۔ سفید بال، سفید بھنویں، سفید پلکیں۔ اور سفید الجھی ہوئی داڑھی ــــ نورانی چہرہ ــــ جیسے کوئی فرشتہ زمین پر اتر آیا ہو۔

انسان! تو ایسے کیوں بھاگ رہا تھا۔ میں نے کئی آوازیں دیں لیکن تو نے سنا ہی نہیں۔ تیرے پیچھے کون سی آفت لگی چلی آ رہی تھی ــ؟ ــــ

" میں بھاگ رہا تھا ــ؟"

اس نے ذہن پر زور دیا۔ . . . . پھر جیسے اسے سب کچھ یاد آ گیا تھا۔ وہ بڑبڑایا۔

ہاں ــ میں وہاں سے دور چلا جانا چاہتا تھا ــ، ــــ

" تو کہاں کی بات کر رہا ہے انسان؟ ــــ

" انسان ــ؟ " وہ سفید ریش، نورانی صورت بوڑھا اسے بار بار انسان کہہ کر مخاطب کر رہا تھا ــ تو کیا وہ خود انسان نہیں ہے ــ؟ ــ کوئی اور مخلوق ہے ــ؟ ــ لیکن اس نے تو دھرتی پر ایک ہی مخلوق دیکھی ہے ــ جو انسان کے روپ میں درندہ ہے ــ خونی درندہ ابھی ذرا دیر پہلے اس نے انسانوں کو درندوں سے زیادہ ظلم کرتے دیکھا ہے۔ اور شیطانی ناچ ناچتے دیکھا ہے۔ ایسی بربریت، ایسی بہیمیت کہ شیطان بھی شرما جائے ــ اف ــــ اف

"انساں! تم کہاں سے آرہے ہو؟"

بوڑھے نے اسے خاموش، سوچ میں ڈوبا پاکر سکوت توڑا۔

اس نے اس سمت انگلی اٹھادی جدھر سے وہ آرہا تھا۔

"مجھے پوری بات بتاؤ! ——"

"میں جہاں سے آرہا ہوں۔ وہاں عجیب منظر ہے۔ ہر طرف آگ کے اونچے اونچے سرخ شعلے ہیں۔ سیاہ گاڑھا دھواں ہے اور فلک شگاف چیخیں ہیں ......"

"تم نے اور کیا کیا دیکھا انسان —— ؟ ——"

"اُف —— کیا کیا بتاؤں بزرگ کہ سوچنے سمجھنے کی ساری قوتیں جم کر پتھر بن گئی ہیں —— اور جذبات برف کی طرح سخت اور سرد ہو چکے ہیں —— پھر بھی بتاتا ہوں۔ میں نے اس آبِ حیات کو موریوں میں بہتے دیکھا ہے، جو ایک ماں کی چھاتیوں سے ابلتا ہے تو ننھا سا کمزور پودا اسے چوس چوس کر تناور اور مضبوط درخت بن جاتا ہے۔ اب وہی سرخ تازہ سیال ایک حقیر بے مصرف شئے کی مانند موریوں میں بہہ رہا ہے —— اور وہ آبِ حیات پلانے والی چھاتیاں —— ان ماؤں کے جسم سے علیحدہ کردی گئی ہیں ——"

"—— اور —— اور بھی کچھ —— " —— ؟ ——

"میں نے کٹے ہوئے پستانوں اور معصوم بچوں کے جسموں کے ٹکڑوں کو دیکھا ہے۔ اور —— اور کنواریوں کے زیرِ ناف سنگینیں پیوست دیکھی ہیں۔ ایسے کہ تخلیق کا سرچشمہ ختم ہوچکا ہے۔ اس سے زیادہ دیکھنے کی مجھ میں تاب نہیں تھی کہ اس میں ایک عورت میری بھی ماں تھی —— اور وہ کنواری میری حقیقی بہن تھی۔ اور وہ بچے —— میرے ہونے والے بچے تھے ——" ——

"انسان صبر کر —— کہ اس سے بھی بُرے وقت انسانوں پر آئے ہیں۔ وہ وقت جب پہاڑ کی سب سے اونچی چوٹی پر لوگ محفوظ اور مسرور لگ رہے تھے۔ اور اس کشتی کے ڈوبنے کا تماشہ دیکھنے کے منتظر تھے —— جس میں کچھ مرد کچھ عورتیں اور بچے —— اور بھیڑیں تھیں۔ ہر چند ان کی کشتی طوفان کی زد میں تھی۔ لیکن ان کے دل اعتماد اور یقین کے نور سے روشن تھے۔ اور ان کو اس رہنما پر بھروسہ تھا۔ وہ جو ان کے ساتھ اس کشتی پر موجود تھا۔ ان کی قوت ان کا سہارا تھا —— انھیں یقین تھا کہ یہ طوفان ان کا کچھ بگاڑ نہیں سکتا۔" ——

"پھر کیا وہ سب غرق ہو گئے؟ ——"

"نہیں نہیں —— وہ غرق ہو جاتے تو پھر آسمانی کتابوں میں روزِ نیل کا ذکر کیسے آتا؟ —— ہوا یہ کہ پانی کی اونچی اونچی موجیں ان لوگوں کو اپنے ساتھ بہالے گئیں جنھوں نے چوٹی پر کھڑے خود کو محفوظ اور مامون سمجھ رکھا تھا۔ اور انسانوں سے بھری وہ کشتی انھیں بلاخیز موجوں کے سہارے منزل کی طرف بڑھتی جارہی تھی۔ دیکھنے والوں نے دیکھا کہ ظالم اور ظلم دونوں غرقِ آب ہو گئے —— اور وہ برگزیدہ ہستیاں قیامت تک کے لیے زندہ و جاوید ہو گئیں جنھوں نے اپنے رہبر پر بھروسہ کیا تھا۔" ——

"واقعی کیا ایسا بھی ہو سکتا ہے؟ ——"

وہ خودکلامی کے انداز میں بڑبڑایا لیکن سفید ریش بزرگ نے اس کی بات سن لی —— وہ بولا ——

" ہاں — کیوں نہیں ہو سکتا — وہ وقت بھی خدا کے نیک بندوں پر بڑا کٹھن تھا۔ جب لاکھوں نیزہ برداروں نے ریگستان میں مٹھی بھر بہادروں کا راستہ روکا تھا جن کے پاس اسلحہ کے بجائے روشن پیشانیوں پر سجدوں کے نشان تھے۔ اور ضعیفی کی جھریوں میں عزم مصمم کی چمک اور معصوم مسکراہٹوں میں دلوں کو تسخیر کرنے والی قوت اور مضبوط بازوؤں میں جوش اور ولولوں کی لپک — "

" — پھر کیا وہ سب فتحیاب ہو گئے — کیونکہ آپ کے بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ کسی سے شکست ماننے والے نہیں تھے — "

" ہاں وہ کسی سے شکست ماننے والے نہیں تھے۔ انہوں نے باطل کے سامنے سر نہیں جھکایا۔ سر دیدیا۔ وہ سب بھوکے پیاسے شہید ہو گئے۔ لیکن اس طرح کہ ان کے سر نیزوں پر آیات قرآنی کی تلاوت کر رہے تھے اور دشمن ذلیل و خوار ہو رہے تھے۔ فرات کی موجیں۔ ریگستان کے بگولے — اور شام و کوفہ کے بازار اس کے عینی شاہد ہیں۔

آہ — بے چارے بے کس اور مظلوم — "

" لیکن — یہ نہ بھولو کہ وہ عظیم تھے۔ عظیم ترین — "

" بے شک وہ عظیم ترین تھے۔ جنہوں نے ظالم اور مظلوم — اور حق و باطل کا فرق اپنی جانیں قربان کر کے بتایا۔ لیکن یہ ظلم۔ جو اس دھرتی پر ہو رہا ہے۔ اس کا بھی کوئی انت ہے —؟ "

" ہر دور میں ظلم کا جو انجام ہوا ہے — وہی ہوگا انسان!

صبر کر — کہ خدا صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے — اِنَّ اللہَ مَعَ الصَّابِرِین — "

" صبر — لیکن صبر کیسے آسکتا ہے کہ ان آنکھوں نے اپنوں کو موت بنکر سروں پر منڈلاتے، جھپٹتے اور گلا دبوچتے دیکھا ہے — " اس نے اپنی آنکھوں پر ہاتھ رکھ لیے —

" تم اپنی آنکھوں کی بات کر رہے ہو انسان! — وہ بھی تو دو آنکھیں تھیں — جو روتے روتے اپنی بینائی کھو چکی تھیں۔ اور اپنوں ہی نے یہ غم بخشا تھا۔ تاریخ کے اوراق گواہ ہیں کہ ہمیشہ اپنوں ہی نے اپنوں سے دغا کی ہے۔ غیروں سے کیا شکوہ کہ وہ تو غیر ہوتے ہیں — " —

" شاید آپ سچ کہہ رہے ہیں بزرگ محترم! — "

" پھر اب تم کہاں جاؤ گے؟ — "

" جہاں مجھے وہ منظر نہ دکھائی دیں — جو ابھی دیکھ کر آیا ہوں۔

" آگے خطرناک، گھنا اور تاریک جنگل ہے — اور تمہارے ہاتھ پتھروں کے اسلحہ سے خالی نہیں جن سے تم نے جنگلی جانوروں پر فتح پائی تھی۔ اور پھر اس فتح کے غرور میں جنگل چھوڑ کر بستیاں بسائی تھیں۔ جب سے اب تک تم بستیاں ہی بسا رہے ہو — "

" بستیاں —؟ آپ کن بستیوں کا ذکر کر رہے ہیں — جو بستیاں تھیں — وہ تو ویرانوں میں بدل گئیں — ایسا لگتا ہے کہ وہاں کبھی انسان نہیں رہتے تھے۔ ہمیشہ سے ویرانے تھے، اب ان بستیوں پر گدھوں اور چیلوں کا راج ہے۔ "

" اس لیے کہ اب انسانوں کے ہاتھوں میں پتھر کے اسلحہ نہیں قسم قسم کے بم ہیں جن سے منٹوں میں بسی بسائی بستیاں ختم ہو جاتی ہیں اور ... تاراج ہو جاتی ہیں۔

"پھر کیوں نہ جنگلوں کو آباد کیا جائے۔ وہاں بموں کا خطرہ نہیں ہے۔ ہم پھر سے پتھروں کے اسلحہ بنالیں گے۔"

"نہیں — تم کو واپس جانا ہے — اور ان ویرانوں کو پھر سے بستیوں میں بدلنا ہے کہ ازل سے یہی ہوتا آیا ہے اور ابد تک یہی ہوتا رہے گا —"

"اس بننے اور اجڑنے کا کوئی انت — کوئی خاتمہ —" — ؟

"ہاں اس کے لئے انتظار شرط ہے۔ وہ وقت ضرور آئے گا — اس نے رہنمائی کا وعدہ کیا ہے — اس وقت شمال سے جنوب تک اور مشرق سے مغرب تک امن ہی امن ہوگا۔"

"کاش وہ عظیم رہنما جلد روئے زمین پر آئے — امن اور خوشی کا پیغام لے کر —"

وہ اٹھا — اور اپنے زخم آلود پیروں کو گھسیٹتا ہوا اس سمت بڑھ گیا — جدھر سے آیا تھا۔

اندھیرا چھٹ چکا تھا۔ اور سورج طلوع ہو رہا تھا — روشنی نے اس کے دل سے خوف و ہراس ختم کر دیا تھا — ایمان نے نئی توانائی بخش دی تھی۔ بستی کی طرف سے اٹھنے والا دھواں اور شعلے ختم ہو چکے تھے، چیخیں بھی اب نہ سنائی دے رہی تھیں — وہ آبادی کی سمت بڑھتا چلا گیا — کہ اسے انھیں آبادیوں میں رہنا تھا۔

سفید پوش، نورانی صورت بزرگ نے اسے جاتے ہوئے دیکھا۔ ان کی تابناک پتلیوں میں مسرت کی چمک تھی کہ آج انہوں نے پھر بھٹکے ہوئے ایک راہی کو منزل کا پتہ بتایا تھا۔ جب تک انسان کو شیطان گمراہ کرتا رہے گا۔ ان کا کام بھی اس وقت تک جاری رہے گا۔ کہ راہوں کی نشاندہی کا فرض ان پر اس اللہ تعالٰے نے سونپا ہے جو خالق ہے خلق کی —

---

# مشرق کی بازیافت

## حسن عسکری کے حوالے سے

حسن عسکری اردو کے ان ادیبوں میں سے ہیں جنھیں ادب کے ہر ایک طالب علم کو پڑھنا چاہیے۔ ہرچند کہ ان کی تحریریں نصابی مقصد کے لیے نہیں لکھی گئیں مگر پھر بھی امتحان دینے والوں کے لیے ان سے کسی فائدے کا امکان ہے۔ لیکن روشنیٔ طبع کے لیے غالباً ان سے بہتر شاید ہی کوئی ادیب ہو۔ البتہ ان کو پڑھتے ہوئے ذرا احتیاط کی بھی ضرورت ہے۔ یہ اس لیے کہ ان کی تحریروں سے ادھر ادھر بہک جانے کا بھی توی امکان ہے۔ لیکن آج کے دور میں کہ جب چہار جانب بحران کی فضا ہے اور نوجوان علمی مصروفیتوں کی بجائے کاروباری ضرورتوں کی تکمیل میں مصروف نظر آتے ہیں۔ کسی سنجیدہ مطالعہ کا مطالبہ غالباً بے سود ہے۔ خیر نوجوانوں پر ہی کیا موقوف ہے جب قد آور ادبی شخصیتیں بھی جن کا کام ادب کی تعلیم دینا ہے، اپنے مقصد کے ساتھ سنجیدہ نہ ہوں اور کسی بھی محنت کی ضرورت کو خارج از بحث سمجھتے ہوں یا پھر جن کی ساری توجہ خوشامد کرنے اور کروانے پر مبذول ہو، اور یہ بھی کہ وہ اپنا زیادہ تر وقت ادبی مشاغل کی بجائے جوڑ توڑ میں صرف کرتے ہوں، اگر حسن عسکری جیسے ادیب بھی ادبی درسگاہوں سے توجہ مبذول کرائے بغیر گذر جائیں تو اس میں تعجب کی کیا بات ہے۔ ایسی صورت میں مجھے شبہ ہے کہ ابوالکلام قاسمی نے حسن عسکری پر کتاب ترتیب دے کر کہیں گھاٹے کا سودا تو نہیں کیا ہے؟

اس کتاب کو مرتب نے "مشرق کی بازیافت" کا نام دیا ہے اور اپنے پیش لفظ اور مقدمہ میں اس کے لیے جواز بھی تلاش کیا ہے۔ کتاب میں عسکری کے بعض وہ تحریریں بھی شامل ہیں جن کا تعلق عسکری ادیب سے تو ہے لیکن "مشرق کی بازیافت" سے نہیں۔ یہی حال ان پر لکھے گئے بیشتر مضامین کا بھی ہے۔ لیکن مرتب کے مقدمے نے البتہ اس کمی کو پورا کرنے کی کوشش کی ہے۔ جس میں حسن عسکری کی مشرقیت کو بحث کا موضوع بنایا گیا ہے۔ فاروقی صاحب نے حسن عسکری کے روایت کے تصور کو ادب کے بنیادی مزاج کی روشنی میں پرکھنے کی کوشش کی ہے۔ وہ اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ حسن عسکری ممکن ہے کہ مرکزی روایت کے تصور کو سمجھنے میں کامیاب ہوئے ہوں لیکن اس تصور کا ادب پر غیر مشروط اطلاق کسی بھی صورت میں درست نہیں کہا جاسکتا۔ اس سے مقدمہ نگار نے بھی جزوی طور پر اتفاق کیا ہے۔ یہ بات تقریباً طے ہے کہ حسن عسکری نے اپنے تصور کا اطلاق ادب پر جس غیر مشروط انداز میں کیا ہے وہ ادب کے مجموعی مزاج سے میل نہیں کھاتا۔ وہ اپنے تصور کے اطلاق میں اس انتہا تک بھی گئے ہیں کہ بہت سے ادیبوں اور شاعروں کو محض اس بنا پر

رد کیا ہے کہ وہ مرکزی روایت سے کٹے ہوئے ہیں۔ ان کی زد میں غالب بھی آتے ہیں اور غالباً انہوں نے کہا طور پر غالب کو مرکزی روایت سے انقطاع کا نقطۂ آغاز قرار دیا ہے۔ یہاں وقار صاحب کی یہ بات مناسب لگتی ہے کہ حسن عسکری کا تضاد ادبی اور فنی نہیں ہے بلکہ تہذیبی اور فکری ہے۔ یہی حسن عسکری کا تضاد بھی ہے۔ اور ان کو سمجھنے کی کلید بھی۔ یہ تضاد تقسیم سے پہلے کے حسن عسکری اور ۱۹۴۷ء کے بعد کے حسن عسکری کے درمیان ہے۔ اس پہلو پر غور کئے بغیر حسن عسکری کی معنویت تک رسائی تقریباً ناممکن ہے۔

حسن عسکری شروع میں تخلیق کار کی حیثیت سے اردو کی ادبی فضا پر نمودار ہوئے۔ یہ غالباً ۱۹۳۹ء کی بات ہے۔ ان کی ابتدائی نشوونما ترقی پسند تحریک کے دور میں ہوئی۔ ادبی فضا میں ہوئی۔ ان کی بدنام کہانی "پھسلن" ترقی پسند آرگن "نیا ادب" میں شائع ہوئی تھی۔ اس وقت حسن عسکری بھی میرا جی، منٹو، عصمت، بیدی کی طرح ترقی پسند خیال کئے جاتے رہے ہوں گے لیکن جب ترقی پسند ادیبوں نے عوامی مطالبوں کے دباؤ میں جنسی میلان رکھنے والی تحریروں سے اپنا برات کا اعلان کیا تو یقیناً حسن عسکری بھی دوسرے ادیبوں کی طرح ترقی پسند تحریک سے خارج سمجھے گئے ہوں گے۔ شعوری غیر شعوری طور پر حسن عسکری نے بھی ترقی پسند تحریک کی مخالفت اسی شد و مد کے ساتھ شروع کی جس طرح حلقہ کے ادیب ان کی مخالفت کر رہے تھے۔ لیکن اس حقیقت سے انکار کی گنجائش کم ہے کہ اس دور کا ہر ایک ادیب فرائڈین اور مارکسین دو خانوں میں تقسیم کے باوجود روایت اور روایتی معاشرے سے باغی تھا۔ ترقی پسندوں نے اسے انقلاب کا نام دیا تھا اور بغاوت میرا جی اور راشد کے حصے میں آئی تھی۔

عسکری فکری طور پر مارکس کے منکر ہو گئے اور فرائڈ کی زلف گرہ گیر کے اسیر تو وہ شروع سے ہی تھے۔ لیکن کیا ابتدا میں فرائڈ اور مارکس کے درمیان کوئی اختلاف محسوس کیا گیا؟ غالباً نہیں۔ دونوں گروہ نے فکری اختلاف کے باوجود خود کو ایک دوسرے سے قریب پایا تھا۔ یہ اختلاف زیادہ واضح صورت میں تقریباً ۱۹۴۵ء کے آس پاس شروع ہوا۔

حسن عسکری نے جب اپنی توجہ سفید کی طرف مبذول کی تو انہوں نے ترقی پسند مخالفت سے ہی اپنی تحریروں کا آغاز کیا اور یہی ان کی تحریروں ... کا باعث بنی ہوگی۔ ان کا ذہنی رجحان نفسیات کی طرف تھا وہ ادب کو "تہذیب نفس" کا وسیلہ سمجھتے تھے۔ آئی اے رچرڈز کی ہاں میں ہاں ملاتے ہوئے ادب کو "جذبہ کی تہذیب" - BALANCING OF EMOTIONAL IMBALANCE کے مترادف مانتے تھے۔ جذبے کا تعلق احساس سے تھا، تجربے سے تھا۔ تصورات سے تھا اور سب سے بڑھ کر فنکار کے ردعمل سے تھا۔ وہ ردعمل بجائے خود نئی اخلاقیات کی تعمیر تھا جس کیلئے ایک ایسا معاشرہ درکار تھا جو فرد کی آزادی پر استوار ہو۔ یہی منطقی انجام فرائڈ کی تحلیل نفسی کا بھی ہے۔

اس فکری زاویۂ نظر کے باوجود آغاز میں حسن عسکری کا بنیادی رویہ ادبی اور فنی تھا۔ ترقی پسند ادیبوں کے ذریعہ "ہم لاشعور کے ..." کی ماوعو کو ناپسند کرنے کے باوجود فیض انہیں شاعر کی حیثیت سے پسند تھے۔ فیض کی نظم "تنہائی" ان کے نزدیک اردو کی عظیم نظم تھی جب کہ کلیم الدین احمد کی نظر میں یہ نظم اہم ضرور تھی لیکن ہارڈی کی THE BROKEN ... سے کمتر درجے کی تھی۔ آپ دیکھیں گے کہ وہ ابتدا میں ان ادیبوں کی سرپرستی کرتے نظر آتے ہیں جن کے ہاں ... کے آثار ملتے ہیں یا جن کے ہاں فن کا شعور ملتا ہے۔ وہ ذاتی طور پر انفرادیت کے قائل تھے اور فطری انسان کے حامی اور شعوری انسان کے مخالف۔

لیکن ۱۹۴۷ء کی تقسیم کے بعد جب پاکستان وجود میں آیا اور وہ سرحد کے اس پار کے مستقل شہری ہو گئے تو عجیب طریقے سے خود کو اسی شعوری انسان میں بدل لیا جس کی وہ اب تک مخالفت کرتے رہے تھے۔ کچھ لوگوں نے ان کے اس رویے

ای چاپلوسی کا بھی نام دیا۔ لیکن یہ الزام اس لیے بے بنیاد ہے کہ حسن عسکری کے ہاں جو فکری تبدیلی آئی اسے ۱۹۴۷ء کے بعد کے حالات کے تناظر میں نہیں دیکھا گیا۔

۱۹۳۶ء کے بعد بالخصوص پاکستان میں ۱۹۴۷ء سے پہلے کے ادبی رویے کے خلاف تحریری بغاوت شروع ہو چکی تھی ترقی پسند یا حلقے والے روایت سے منکر تھے اور ایک نئے معاشرے کے داعی اشتراکی یا انفرادی۔ لیکن انھیں روایتی ہونا یا ہندوستانی دکھائی پڑنا ناپسند تھا۔ یہ دونوں گروہ مغرب کی ادبی سرگرمیوں سے متاثر تھا اور اسی پیٹرن پر ہندوستانی معاشرے کی تشکیل چاہتا تھا۔ ۱۹۴۷ء کے بعد حسن عسکری کے ساتھ ساتھ کئی دوسرے اہم ادیبوں کی تحریروں میں "روایت" کا لفظ استعمال ہوا اور اس بات پر اصرار کیا گیا کہ ہماری تہذیبی شناخت روایت سے وابستہ ہونے میں ہے نہ کہ اس سے انقطاع میں۔ شاید اس دور کی عام معاشرتی صورت حال کا ردعمل تھا۔ کہ پورا معاشرہ کاروباری مدد کے آگے سرنگوں تھا۔ "روایت" کے تصور کو مستحکم کرنے کے لیے ضروری سمجھا گیا کہ اس کے مخالف تصورات کی مخالفت نظریاتی طور پر کی جائے۔ یہیں سے حسن عسکری کے روایت کے تصور کی معنویت اجاگر ہوتی ہے۔

۱۸۵۷ء کے بعد سرسید نے جب مغرب کی طرف دوستی کا ہاتھ بڑھایا تو سب سے پہلے اکبر نے احتجاج کیا تھا لیکن اکبر کی نظر مغرب کی طرز رہائش سے آگے نہیں گئی۔ حالی نے مسدس مدوجزر اسلام اس لیے لکھی کہ وہ بتلا سکیں کہ مسلمانوں کے لیے کھوئے ہوئے وقار کا حصول مغرب سے استفادہ کیے بغیر ممکن نہیں۔ البتہ شبلی نے اپنی سوانحی تاریخوں میں مسلمانوں کے ماضی کی بازیافت کی اور غالباً اس تاریخی ضرورت کو پورا کیا کہ اس وقت مسلمان احساس کمتری کے شکار تھے۔ لیکن شبلی کا یہ جواب مغرب کے تہذیبی اور معاشرتی حملوں کا جواب نہیں بن سکتا تھا۔ اقبال کے دور تک آتے آتے ہماری تہذیبی زندگی میں مغرب کی شمولیت اور بالادستی واقع ہو چکی تھی۔ سرسید نے مغرب اور مشرق کے امتزاج کی جو کوشش کی تھی وہ اب بارآور ہونے لگی تھی لیکن کیا یہ امتزاج مشرقی اقدار کی قیمت پر ہی ممکن تھا؟

اقبال نے پہلی بار مشرق اور مغرب کو دو واضح منطقوں میں تقسیم کیا لیکن ایک ایسے معاشرے کی تمنا کی جو نہ ہی مشرقی ہو اور نہ ہی مغربی۔ بلکہ دونوں کا ملغوبہ ہو۔ ان کے خیال میں مشرق روح پرست تھا اور مغرب مادہ پرست۔ جب کہ زندگی میں دونوں کا امتزاج ضروری ہے۔

حسن عسکری نے کہا کہ مشرق مشرق ہے اور مغرب مغرب دونوں کا امتزاج ممکن ہی نہیں ہے۔ مسئلہ یہ نہیں ہے کہ مغرب ثقافت کا پجاری ہے اور روح سے تہی دامن بلکہ مشرق و مغرب دونوں کی روایت ایک دوسرے سے مختلف ہے۔ دونوں مخالف پولوں پر کھڑے ہیں اس لیے فاصلے کا ختم ہونا ناممکن —— بلکہ تباہ کن بھی۔ ان کا خیال تھا کہ مشرق کی روایت کا سرچشمہ وحدانیت ہے اور اس کا سارا تہذیبی عمل اس ایک مرکزی روایت کے اردگرد چکر کاٹتا ہے۔ ادب بھی اس تہذیبی عمل کا ہی ایک حصہ ہے۔ اس لیے عسکری نے ادب میں اس روایت کی تلاش کی اور کبھی کبھی کھینچ تان کر کے کسی فن پارے میں مشرقی روایت کا سراغ بھی لگایا۔ اگر روایت کا یہ تصور محض تہذیبی اور فکری ہے تو بھی حسن عسکری کو اس کی ضرورت کیوں پڑی؟ اس کا سبب یقیناً ۱۹۴۷ء کی تقسیم کے بعد کے حالات میں مضمر ہے۔

۱۹۴۷ء کے بعد جب پاکستان کا قیام عمل میں آیا تو ایک بڑا مسئلہ تہذیبی شناخت کا تھا۔ ۱۹۴۷ء سے پہلے کا دانشور طبقہ مغرب کی بالادستی کو تسلیم کر چکا تھا اور اپنے تمام انفرادی اور اجتماعی مسائل کو مغرب کے زاویے سے دیکھتا اور اس کا حل تلاش کرتا تھا۔ ایسی صورت میں پاکستان کے لیے جو دو قومی نظریے کی بنیاد پر تقسیم ہوا۔ سب سے اہم ضرورت اپنا تحفظ اور اپنی شناخت قائم کرنا تھا۔ ۱۹۴۷ء سے پہلے غیر منقسم ہندوستان کی تہذیب مشترکہ تہذیب تھی۔ جو ہند اسلامی تہذیب کے نام

سے وہم تھی۔ عسکری نے ہند آریائی تہذیب کو مسئلہ نہیں بنایا اور نہ ہی اس بات کی ضرورت سمجھی کہ وہ آریائی تہذیب کو ہند کی کسی بھی بنیادی طور پر اسی مرکزی روایت سے جڑے ہوئے تھے۔ لیکن اس سے زیادہ اہم بات یہ ہے کہ ہندوستان کی ہند آریائی تہذیب پاکستان کے لیے کوئی خطرہ نہیں تھی جس سے تحفظ کا سوال پیدا ہو۔ عسکری نے مغربی تہذیب کی بالادستی کو اصل خطرہ قرار دیا اور اس کے تسلط کی فکری اور فلسفیانہ مخالفت کی۔

عسکری نے محسوس کیا کہ ۱۹۴۷ء میں ملک کو انگریزوں سے سیاسی آزادی تو ملی لیکن دو سو سال کی ذہنی غلامی سے معاشرہ آزاد نہ ہو سکا۔ اسی لیے انہوں نے مغرب و مشرق کی آویزش کو صرف فلسفیانہ سطح پر ہی ناممکن قرار نہیں دیا بلکہ ہندوستان کی سیاسی اور تہذیبی تاریخ میں اس بدلتے ہوئے نقطے کو بھی تنقید کا نشانہ بنایا جس نے پوری قوم کو رفتہ رفتہ مغرب کی ذہنی غلامی کی زد میں لا کھڑا کیا۔ وہ عسکری کے خیال میں سرسید اور ان کے دوسرے رفیق کار تھے۔

سوال یہ ہے کہ عسکری سرسید اور ان کے رفقا کو مورد الزام قرار دینے میں کہاں تک حق بجانب ہیں؟ عسکری نے مشرق و مغرب کی آویزش کے عمل کو فلسفیانہ سطح پر دیکھا ہے اگر وہ واقعات کے تاریخی تسلسل کی روشنی میں دیکھتے تو شاید ان کی بات زیادہ وزن رکھتی۔ اگر سرسید کے افکار کے اثرات کا جائزہ لیا جائے تو اس حقیقت سے انکار کی گنجائش نہیں کہ خواہ سرسید کی نیت وہ نہ رہی ہو جس کی طرف عسکری نے بار بار اشارہ کیا ہے لیکن بعد میں آنے والی جنریشن نے مغرب کے تعلق سے یقیناً ذہنی اور فکری بحران کا ثبوت دیا ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ اگر سرسید نے علی گڑھ کا ادارہ قائم نہ کیا ہوتا تو اس برصغیر کے مسلمانوں کی تعلیمی اور معاشی حالت مزید دگرگوں ہوتی۔ لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ سرسید کی عقلیت پسندی نے بہت سی ایسی باتوں کو بھی عقل کی کسوٹی پر پرکھنے اور تجزیہ کرنے کا درس دیا جس نے سب سے زیادہ عقیدے کو نقصان پہنچایا۔ وہی مذہب کہ جو ہمیشہ ہی اجتماعی مسئلہ رہا رفتہ رفتہ ذاتی اور پرائیویٹ بنالیا۔ مذہب کے بارے میں یہ تصور بنیادی طور پر مغربی افکار کی دین تھا۔ عین ممکن ہے کہ اگر سرسید نہ بھی ہوتے تو یہ صورت حال ضرور پیدا ہوتی۔ لیکن سرسید کی تحریک نے صورت حال کے زمانی فاصلے کو کم ضرور کیا۔ اور یہ ممکن تھا کہ ۱۹۴۷ء آجاتا اور ایسی صورت حال کی نوبت ہی نہ پہنچتی۔

بہرحال سرسید نے مشرق و مغرب کی جس آویزش کا عمل شروع کیا اس کا ایک مضحکہ خیز انجام دیکھنا ہو تو بیسویں صدی کی آٹھویں دہائی کے ڈراموں میں تلاش کیجیے۔ یہاں کچھ لوگ ایک ایسی تہذیب کے داعی نظر آتے ہیں جس میں ایک فرد پنجگانہ نماز پڑھتا ہے (کہ وہ مسلمان ہے) اور فرصت کے اوقات میں وائلن بجاتا اور مونا لیزا کی تصویر سے بھی جی بہلاتا ہے۔ اسی دور کی کہانیوں اور ناولوں میں عورتیں نماز کا وقت آتے ہی نماز پڑھ لیتی ہیں اور دوسرے ہی لمحے اپنے محبوب کے ساتھ نیم عریاں لباس پہنے سمندر میں تیرتی اور سورج کے تلے ریت پر اپنا عریاں بدن خشک کرتی نظر آتی ہیں۔ سوال یہ نہیں ہے کہ یہ باتیں عیب ہیں یا حسن۔ بات یہ ہے کہ اس تصویر یا بات کے پیچھے جو زبردست محرک کام کر رہا تھا وہ مغرب سے لائی ہوئی تہذیب اور مشرقی تہذیب کے امتزاج کی بھونڈی کوشش تھی۔

بہرحال پانچویں دہائی میں بالخصوص مغرب نے زبردست فکری حملہ کیا۔ اس دوران مارکس اور فرائڈ کے تصورات نے جس طرح ہمارے ذہنوں پر دھاوا بولا اور جس طرح آسانی سے ہمارے دانشور ان کی تعبیرات کو قبول کرتے چلے گئے وہ اپنی مثال آپ ہے۔ خود حسن عسکری بھی اس کی زد میں برسوں رہے تقریباً ۱۹۴۸ء تک بلکہ اس کے بعد تک ان کی تحریریں فرائڈ کے تصورات کی توضیح کرتی رہیں۔ پہلے پھر بھی مشرق کو مسخ شدہ شکل میں زندہ ضرور رہتا لیکن مارکس اور فرائڈ کے خیالات نے رہی سہی کسر بھی پوری کر دی۔ ان دونوں کے تصورات کا بالترتیب مادی اور جبلی فائدہ خواہ کچھ بھی ہوا ہو یہ

حقیقت اپنی جگہ پر مسلم ہے کہ ان تصورات کی زد میں سب سے زیادہ مذہب آیا کہ مذہب کی عطا کردہ روح ہی ہماری تمام تہذیبی سرگرمیوں کا ماخذ رہی ہے۔ اس دور میں مذہب روایت کا تمسخر اڑانا عام تھا اور ہر دانشور روایتی پہننے یا کھانے پر شرمندہ ہے۔ دانشور کی شناخت یہی کہ وہ کسی بھی روایت سے آزاد، بصورت دیگر لبرل اور سیکولر طرز معاشرت کا دلدادہ ہے۔ اس طرح رفتہ رفتہ عقیدہ اور روایت کی عطا کردہ تہذیب پر ہماری گرفت کمزور ہو گئی، اور اس کی جگہ روح سے عاری مادی اور جسمانی اقدار نے لے لی۔

۱۸۵۷ء کے بعد جس تہذیبی اور اقتداری شکست و ریخت سے اس برصغیر کا معاشرہ دوچار ہوا، غالباً اس روشنی میں تہذیبی جڑوں کی تلاش یا از سر نو تعبیر و توضیح ممکن ہے غیر ترقی پسندانہ تصور سمجھا جائے لیکن آج تیسری دنیا جس ذہنی اور جذباتی، کشمکش سے دوچار ہے، اس تلاش و تعبیر کی معنویت بڑھ جاتی ہے۔ آج تیسری دنیا کا سب سے اہم مسئلہ یہی ہے کہ وہ کس طرح پہلی اور دوسری دنیا کے اثرات سے چھٹکارا حاصل کرے۔ ایشیائی اور افریقی ممالک میں اس کشمکش نے مغرب سے ذہنی آزادی حاصل کرنے کا روپ دھار لیا ہے۔ ایران یا اس جیسے ملک کی کشمکش یہ نہیں ہے کہ وہاں FUN-DAMENTALISM کو ہوا دی جا رہی ہے بلکہ یہ بھی کہ مغرب کے تہذیبی غلبے سے کیونکر چھٹکارا حاصل کیا جائے۔ آج تیسری دنیا کے ذی ہوش دانشور (نام نہاد دانشوروں کا ذکر نہیں) یہ مان رہے ہیں کہ تیسری دنیا کی صحت اور فلاح و بہبود کا مدار مغرب کے ذہنی اور فکری غلبے سے آزادی حاصل کرنے میں مضمر ہے۔ اس کا مطلب یہ قطعی نہیں ہے کہ لنگی اور بدھنے کی زندگی کی طرف لوٹ جایا جائے بلکہ یہ کہ تیسری دنیا والے اپنے مسائل کو یا دوسرے لفظوں میں اپنی زندگی کو مغرب کی نگاہوں سے دیکھنا چھوڑ دیں۔ ہماری زندگی کی تعبیر نہ تو مارکس کے فلسفے سے ممکن ہے اور نہ ہی فرائڈ کی تحلیل نفسی ہمارے مسئلے کا حل ہے اور نہ کوئی اور مغربی فلسفہ۔ دراصل یہ وہ تہذیبی اور فکری معنویت ہے جسے ہم حسن عسکری کے تصورات میں تلاش کر سکتے ہیں۔ لیکن اس کا اطلاق ادب پر کیونکر ہو؟ بالآخر حسن عسکری ادیب تھے اور ان کے ان تصورات کا دائرہ کار واضح طور پر ادب رہا ہے۔

حسن عسکری نے ایلیٹ کے "تصور روایت" سے اختلاف کیا۔ ایلیٹ نے روایت کے تصور کو ادب تک محدود رکھا اور بتلایا کہ ادبی روایت کا مفہوم ادب کا تاریخی شعور ہے۔ صرف اپنے ملک یا اپنی زبان کے ادب ہی کا نہیں بلکہ ساری دنیا کے عظیم زبانوں کے ادب کا شعور شامل ہے جسے فنکار محنت کے ذریعے حاصل کر سکتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ "روایت" کا شعور اور اس سے وابستگی ایک شعوری عمل ہے۔ دراصل یہیں سے حسن عسکری کا اختلاف سامنے آتا ہے وہ روایت کے تسلسل کو لاشعوری طور پر جاری و ساری حقیقت سمجھتے ہیں۔ جو تغیر پذیر نہیں ہو سکتا البتہ زمانے کے ساتھ ساتھ اظہار کی شکلیں بدل سکتی ہیں۔ گویا روایت مستقل اور دائمی ہوتی ہے۔ روایت میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ لیکن روح ہر جگہ ایسی ہی رہتی ہے۔

حسن عسکری کے نزدیک ادب، بھی ایک قومی اور تہذیبی عمل ہے۔ تہذیبی عمل سے اس کا کوئی وجود نہیں۔

اگر حسن عسکری ادب میں اس مرکزی روح کا سراغ لگاتے ہیں تو ایسی صورت میں ان کا طریق کار ظاہر ہے کہ ہمیشہ ادبی نہیں رہتا لیکن ایسا بھی نہیں ہے کہ وہ فن کے تقاضوں سے ناواقف ہوں لیکن اظہار کی سطح پر بھی وہ ادب کو روایت سے جڑا ہوا دیکھنا چاہتے ہیں۔ ایسی صورت میں ان کا زاویۂ نظر کیا ہوتا ہے؟ ان کے ایک اقتباس سے دیکھئے:

> "روایت کے لفظ کو میں نہ تو ٹی۔ ایس۔ ایلیٹ کے مفہوم میں استعمال کر رہا ہوں نہ ایف آر لیوس کے مفہوم میں۔ لیوس صاحب کے نزدیک تو بیک وقت کئی کئی روایتیں موجود ہو سکتی ہیں۔

ایک بڑی، ایک چھوٹی، ایک اچھی اور ایک بری ۔ روایتی معاشرے سے میری مراد ایسا معاشرہ ہے جو چند مستقل مابعدالطبیعاتی عقائد کی بنیاد پر قائم ہوا اور جہاں زندگی کے تمام شعبوں کے اصول انہیں بنیادی عقائد سے اخذ کئے گئے ہوں ۔ ایسے معاشرے میں شاعر کا بنیادی فریضہ نہیں ہوتا کہ وہ انسانیت کے لیے قانون سازی کرے یا اپنی شخصیت کو شاعری کے ذریعہ اظہار کا موقع دے یا پھر خلوص جذبات سے لوگوں کے دل گرمائے ۔ شاعر یہ سب باتیں بھی کر سکتا ہے لیکن بنیادی طور سے اس کا کام ہوتا ہے کہ مرکزی اصولوں اور ان سے نکلے ہوئے ثانوی اصولوں کو اپنے پڑھنے والے کے شعور میں زندہ رکھے ۔ یا ان اصولوں کی روشنی میں انسانوں کی خارجی اور داخلی سماجی اور انفرادی زندگی کے مختلف گوشوں کی تفتیش کرے ۔

( آثار قدیمہ )

دراصل حسن عسکری یہ چاہتے تھے کہ ادب کا رشتہ تہذیب اور اس کے انفرادی مزاج سے جڑا ہوا ہونا چاہیے جس سے ادب کی انفرادی شناخت قائم ہو سکے ۔ تو کیا کسی عہد میں اردو ادب اپنے اس قومی مزاج سے علیحدہ بھی ہوا ہے۔ حسن عسکری نے اس کا کوئی تجزیہ نہیں کیا اور غالباً ان کی نظر چوتھی اور پانچویں دہائی کے دو اہم ادبی رجحانات ترقی پسند اور حلقہ ارباب ذوق کے افکار تک محدود رہ گئی ۔ اگر دیکھا جائے تو ان دونوں گروہوں کے تصورات ہر چند کہ باہر سے مانگے ہوئے سمجھے جاتے تھے لیکن تصورات کے اظہار میں کسی بھی ادیب نے تمام دعووں کے باوجود غیر روایتی ہونے کا ثبوت نہیں دیا ۔ پھر زبان تو یہ لوگ وہی استعمال کر رہے تھے جو کئی سو سالوں سے ان کا ورثہ تھی ۔ اور کم از کم زبان ایک ایسی شے ہے کہ جو ہزار دعووں کے باوجود کسی بھی ادیب کو "روایت" سے علیحدہ نہیں ہونے دیتی ۔ دراصل حسن عسکری ان افکار پر بھی قدغن لگانا چاہتے تھے جو ان کے خیال میں مغربی تعلیم کے وسیلے سے ہمارے ادب میں داخل ہو چکے تھے اور جو مشرق کی روح سے میل نہیں کھاتے تھے ۔ جہاں تک اظہار کا تعلق ہے تو اردو کے ادیب کسی بھی دور میں روایت سے مکمل طور پر الگ نہیں ہو سکے ۔ اور جہاں وہ الگ ہوئے تو کچھ نظری طور پر اور کچھ محض اس لیے کہ انہوں نے ایلیٹ کے حوالے سے سن رکھا تھا کہ ادیب وہی ہے جو انفرادیت کا حامل ہو ۔ پہلی قسم کے لوگوں نے ادب میں اضافہ کیا اور دوسری قسم والے محض فیشن کو جنم دینے میں ہی کامیاب ہوئے جس کی مدت ہمیشہ ہی دیرپا نہیں ہوتی ۔

حسن عسکری نے ادب میں روایت کے مخصوص تصور پر اس لیے بھی اصرار کیا کہ ۱۹۴۷ء کے بعد پاکستان کے ادیبوں میں ایلیٹ کے مضمون کا خاصا چرچا تھا اور تقریباً لوگ باگ ایلیٹ کے تصور کو قبول کر چکے تھے ۔ گو کہ اس کا اثر تنقید کی فصل پر زیادہ پڑا ۔ دراصل یہ بھی حسن عسکری کا ردِ عمل تھا کہ انہوں نے پاکستان اور اردو ادب میں ایلیٹ کی وبا کو پھیلنے سے روکنے کی کوشش کی ۔ کامیاب یا ناکام ـــــ لیکن اس حقیقت سے انکار کی گنجائش کم ہے کہ ایلیٹ کا روایت کا تصور غیر حقیقی اور ایک کمزور تصور ہے جس کی خود مغرب میں تردید کی جاتی رہی ہے ۔
وہ حسن عسکری ہی تھا جنہیں ہم نے ابوالکلام قاسمی کی مرتب کردہ کتاب اور دوسرے مضامین سے سمجھا ہے لیکن کام صرف سمجھنے کا نہیں ہے بلکہ یہ بھی دیکھنا ہے کہ حسن عسکری کی کوئی واقعی معنویت بھی ہے یا صرف

تاریخی یادگار ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ اس کا جواب پانے کے لیے یہ کتاب پوری مدد کرے گی۔ البتہ اگر حسن عسکری کے وہ مضامین بھی شامل کیے گئے ہوتے جو میر، اکبر اور حالی کے تعلق سے ہیں تو اس کتاب کی افادیت مزید بڑھ جاتی۔ پھر بھی مرتب نے حسن عسکری کے چند مضامین اور ان پر بعض اہل قلم کے اہم تنقیدی خیالات کو یکجا کر کے ایک قابل قدر کارنامہ انجام دیا ہے۔ اس لیے کہ حسن عسکری کو لوگ پاکستان کی چیز سمجھتے ہیں۔ ابوالکلام قاسمی نے انھیں اردو ادب کا سرمایہ دکھلانے کی کوشش کی ہے۔ یہ وہ حسن عسکری ہیں جن کی نثر پڑھ کر میری تمنا ہوتی ہے کہ کاش کسی دن میں بھی ایسا ہی لکھ سکوں ـــــ

آخر میں یہ اضافہ بھی ضروری ہے کہ یہ کتاب طباعت کا بھی اعلیٰ معیار رکھتی ہے۔ جس کے لیے "نئی نسلیں" کا ادارہ قابل مبارکباد ہے۔

---

بقیہ مہاتما صفحہ ۴۸ سے آگے

اس کی آنکھیں بند ہو چکی تھیں اور اسے انسپکٹر کی آواز دور کسی تہہ خانے سے آتی محسوس ہوئی۔ اس پر غشی سی طاری ہو گئی۔ اور دوسرے ہی لمحے اس کا سر کرسی کی پشت سے ٹک گیا۔

---

# مقیاس

نام کتاب :۔ نشانات
مصنف :۔ محمد علی صدیقی ۔ ناشر ۔۔ ادارۂ عصرِ نو ۔ ۲۰۴ ہمایوں کالونی ۔ کراچی ۱۸
قیمت ۲۵ روپے

اصلاً اسے "جدید تنقید اور لسانی تشکیلات" ہونا چاہیے تھا لیکن یہ متفرق تنقیدی مضامین کا مجموعہ بن گیا۔ پھر بھی اس کے بطن میں فراموش شدہ کتاب کے اوراقِ پریشان عدم سے وجود میں آنے کے لیے پھڑ پھڑا رہے ہیں۔

محمد علی صدیقی نے دیکھتے دیکھتے اردو میں مقامِ اعتبار حاصل کر لیا ہے۔ ان کا مطالعہ، عصری شعور، دقتِ نظر اور صلاحیتِ فکر اس اہمیت کے حق دار بھی ہیں۔ ادبی مسائل میں ان کا سب سے اچھا مضمون "گزشتہ دس سالوں کے ادبی رجحانات" ہے۔ اس میں انہوں نے مختلف دبستانوں کا مطالعہ خاصی معروضیت اور سنجیدگی کے ساتھ کیا ہے۔ "روایت جدیدیت" اور "جدید، جدیدیت اور سماج" میں سماجی تبدیلی اور روایت کے تسلسل کے بارے میں انھوں نے کام کی باتیں کہی ہیں۔ لیکن سماجی تبدیلی کے مختلف عمرانی نظریات یہاں تک کہ جدلی نظریہ سے بھی احتراز کیا ہے۔ جس کی وجہ سے بات میں وہ ترتیب اور اثر انگیزی پیدا نہیں ہو سکی ہے جس کے یہ مسائل متقاضی تھے۔ اس کتاب کا سب سے اہم حصّہ "لسانی مباحث" والا ہے۔ یہاں ہمیں ایسا محسوس ہوتا ہے کہ صدیقی نے اپنے علم و دانش کے سارے خزانے لٹا دیئے ہیں۔ انہوں نے مغربی نظریات سے متعارف کرانے کے ساتھ اپنے فکری نتائج کا اردو زبان و ادب پر بڑے عالمانہ انداز میں انطباق کیا ہے۔ اس حصّہ کے سارے ہی مضامین بصیرت افروز اور معلومات افزا ہیں۔ کاش انھوں نے نوام چومسکی کے بعد لوکاچ پر بھی ایک مضمون لکھا ہوتا۔ "خراجِ عقیدت" والے حصّہ میں بعض مضامین واقعی خراجِ عقیدت کے طور پر لکھے گئے ہیں۔ لیکن اقبال، پریم چند اور محمد حسن عسکری پر لکھے گئے مضامین میں زاویہ نظر کی ندرت نمایاں طور پر ابھری ہے۔ یہی نوعیت "اجمالی مطالعہ" والے حصّہ کی بھی ہے۔

محمد حسن عسکری کے تصورِ روایت پر بحث کرتے ہوئے صدیقی لکھتے ہیں کہ "حیرت یہ ہے کہ اس بحث میں اس حدیث کو یکسر فراموش کر بیٹھے جس کا لب لباب یہ ہے کہ وقت کو برا نہ کہو کہ وقت خدا ہے ..." طرفہ تماشہ یہ ہے کہ یہ حدیث بھی ضعیف ہے۔ وقت خدا کیسے ہو جائے گا؟ خدا تو زمان و مکان سے بالاتر تصور کیا جاتا ہے۔

محمد علی صدیقی کی تحریر میں بلا کی روانی اور استدلال میں توانائی ہے، لیکن اس وقت شدید دھچکا لگتا ہے جب وہ کسی سنجیدہ بحث کو بیچ میں روک کر اشتراکیت یا ترقی پسندی کی تبلیغ کرنے لگ جاتے ہیں۔ مجھے اس پر اعتراض نہیں ہے کہ وہ بائیں بازو کی طرف جھکاؤ رکھتے ہیں بلکہ اختلاف اس پر ہے کہ وہ ترقی پسندی کے ذکر کے لیے جواز کی بھی پرواہ نہیں کرتے مطالعہ ادب کے لیے ہمیں کھلے دل و دماغ سے کام لینا چاہیئے، اور اچھی فکر انگیز تصنیف کسی بھی مکتبۂ خیال سے آئے اس کا استقبال کرنا چاہیئے۔ "نشانات" اس دہائی کی اہم تنقیدی کتاب ہے۔ اس کے بعض مباحث سے خواہ کسی کو اختلاف ہو، لیکن بہ حیثیت مجموعی جدید اردو تنقید کے امکانات کو روشن کرتی ہے۔ ہم اس سے بہت کچھ حاصل کر سکتے ہیں

(ابن فرید)

نام کتاب:۔ وادیٔ غزل

مصنف: رفعت سروش

ناشر:۔ نورنگ کتاب گھر ۴۴۱۳۱ اے پہاڑ گنج روڈ نئی دہلی ۲ ۔ قیمت :۔ -/۲۵ روپے

رفعت سروش ایک زمانے سے شعر کہہ رہے ہیں۔ ان کا رجحان واضح طور پر ترقی پسند تحریک کی طرف رہا ہے، لیکن تھوڑے سے "ناعاقبت اندیش" بھی ہیں کہ مصلحت اندیشی کو اپنے ہم خیالوں کے یہاں بھی گوارا نہیں کرتے جب کہ وہ آنگ لال قمیض اتار کر ستارے پٹی والے جیکٹ پہن چکے ہیں۔ انہوں نے کئی ایک منظوم اوپیرا لکھے ہیں جو خاصے مقبول ہوئے ہیں بلکہ یوں کہیئے کہ انہوں نے اردو میں اس صنف کو خاصا اعتبار عطا کیا ہے اس بار انہوں نے صرف غزلوں کا مجموعہ پیش کیا ہے۔

"وادیٔ غزل" کے مطالعہ سے ہمیں اندازہ ہوتا ہے کہ رفعت سروش نے اسے مقصد کے لیے جا و بے جا استعمال نہیں کیا ہے۔ انہوں نے نہ صرف غزل کے مزاج کو برقرار رکھا ہے بلکہ اس کی لفظیات کا بھی احترام کیا ہے۔ اندھا دھند توڑ پھوڑ نہ تو ان کے افتادِ طبع سے میل کھاتی ہے اور نہ انھوں نے اسے "ادبی تخریب پسندوں" کی خوشنودی کے لیے انگیز کیا ہے۔ ہر چند کہ انہوں نے معروف علائم کو استعمال کیا ہے، لیکن روایتی شاعری سے ہٹ کر عصری شعور کی کامیاب کوشش کی ہے۔ ان کے اشعار میں قادر الکلامی کے ساتھ ساتھ غیر معمولی غنائیت ہے جو ان کے کلام کو اور زیادہ پرکشش بنا دیتی ہے۔ یہ چند اشعار نمونے کے طور پر پیش ہیں:۔

میں کہ اک نورِ معانی تھا، نہ صورت، نہ صدا
آسودگانِ ساحلِ امید ہم بھی ہیں
ہمارے نقشِ قدم اور گل کھلا دیتے
شب کے سناٹے میں ڈوبی ہوئی آواز ہوں میں
مرے سوال کو سن کر بس اس لیے چپ ہوں
مجھے مزاج دیا تو نے بندگی کا، مگر

تم نے چہروں کی نقابوں میں چھپایا ہے مجھے
طوفان ہمارے پاؤں کو چھو کر گذر گئے
ہوا یہ خوب کہ دنیا سے بے نشاں گذرے
اس اندھیرے کے سمندر سے نکالو مجھ کو
جواب دوں گا تو پیدا کروں گا لاکھ سوال!
مجھے پلا بھی دیا آگہی کا پیمانہ

رفعت سروش کے یہاں خود داری کا احساس اور وسعتِ قلبی کا اظہار قدم قدم پر ملتا ہے۔ انہوں نے نظریہ کے لیے غزل کا استحصال نہیں کیا ہے۔ وادیٔ غزل اچھے کلام کا اچھا نمونہ ہے۔

نام کتاب :۔ تنقید اور مجلسی تنقید
مصنف :۔ ڈاکٹر وزیر آغا
ناشر :۔ موڈرن پبلشنگ ہاؤس، ۹ گولا مارکیٹ، دریا گنج نئی دہلی ۔ قیمت : بیس روپے

ہندو پاک کی اردو دنیا میں ڈاکٹر وزیر آغا کا نام محتاج تعارف نہیں رہا۔ موصوف کی تخلیقی صلاحیتوں کے نمونے ان کے کئی شعری مجموعوں میں اجاگر ہوئے ہیں۔ اور نثر میں بھی ان کی خلاقی نے انشائیوں کی شکل میں گل بوٹے کھلائے ہیں ان کے انشائیوں میں دو مجموعے منظر عام پر آچکے ہیں۔ آغا صاحب کی تنقیدی بصیرت کا اعتراف ان کے مخالفین بھی کرتے ہیں "اردو میں طنز و مزاح"، "نظم جدید کی کروٹیں"، "اردو شاعری کا مزاج"، "تنقیدی تناظر"، "تخلیقی عمل" "اقبال کا تصور عشق و خرد" جیسی گرانمایہ تصانیف ان کے قلم سے نکلی ہیں ترتیب و تدوین کے ہفتخواں بھی موصوف نے کامیابی سے طے کیے ہیں۔ جس کی مثال "عبدالرحمان چغتائی، شخصیت اور فن" میں دیکھی جا سکتی ہے۔ ان کی ہر تصنیف نے تجسس و تفہیم کے دروازے وا کیے ہیں۔

پیش نظر کتاب وزیر آغا کے سترہ مختصر مختصر تنقیدی مضامین کا مجموعہ ہے جس کا پہلا ایڈیشن پاکستان میں تقریباً آٹھ نو سال قبل شائع ہوا تھا اور دوسرا وہاں ابھی حال میں ہی چھپا ہے اس کا ہندوستانی ایڈیشن پریم گوپال نے بڑے سلیقے سے شائع کیا ہے۔ اس کتاب کے مضامین میں وزیر آغا نے تنقید اور انشائیے کا ملا جلا لطف پیدا کیا ہے۔ چنانچہ خواہ وہ تنقید کی ماہیت پر غور کر رہے ہوں یا دنیائے اسلام میں ظرافت کے جزر و مد کا تجزیہ کر رہے ہوں، ادب اور جنس کے مسئلہ پر اظہار خیال کی صورت ہو یا شعری نظم کا قضیہ در پیش ہو، ہر مقام پر انہوں نے موضوع کی کفالت اور سنجیدگی کو مجروح کیے بغیر اپنے طرز تحریر سے قاری کی دلچسپی اور انبساط فکر کا سامان فراہم کیا ہے اور یہی ان مضامین کی انفرادیت ہے۔ مضامین میں سے اکثر ایسے مسائل اور نکات کا احاطہ کرتے ہیں جن سے ہمارے اکثر و بیشتر نقاد دامن بچا کر گزر جاتے ہیں۔

ہمیں پریم گوپال متل کا شکر گزار ہونا چاہیے کہ ان کے وسیلے سے ایسی خوبصورت کتابیں چھپ رہی ہیں۔

(ڈاکٹر مظفر حنفی)

نام کتاب :۔ اردو کا آخری نقاد
مصنف :۔ کے۔ کے کھلر
ناشر :۔ سیمانت پرکاشن ۹۲۲ روہیلا اسٹریٹ، دریا گنج۔ نئی دہلی ۲ قیمت ۶۰ روپے

"اردو کا آخری نقاد" مرکزی وزارت تعلیم و ثقافت سے تعلق رکھنے والے یک از ڈپٹی سکریٹری جناب کے کھلر کی پہلی باضابطہ اردو تصنیف ہے۔ ہر چند کہ اس تصنیف کو بعض احباب "تالیف" کہنے پر اصرار کرتے ہیں لیکن چونکہ جملہ حقوق بحق مصنف محفوظ ہیں اس لیے قانوناً اس کتاب کے مالک کے کھلر صاحب ہی سمجھے جائیں گے۔

پبلشر کا دعوا ہے کہ اس کتاب کے مصنف کے کے کھلر ناقد کہلانے کے مدعی نہیں۔ بلکہ اردو ادب کے ایک سنجیدہ اور دیانتدار قاری ہیں جو انگریزی ادب کی جو پھٹن پر پلنے والے گندم نما جو فروش ناقدوں سے نالاں اور اردو کے اس آخری نقاد کے منتظر ہیں جو مہدی موعود کی طرح ایک دن ضرور پیدا ہوگا۔
مصنف کو تو شاید مہدی موعود کا انتظار اب بھی ہو لیکن کیا اس کتاب کی اشاعت کے بعد پبلشر کو بھی اب

مہدی موعود کا انتظار ہے، شاید نہیں۔ کیونکہ مندرجہ بالا جملے جو بشر کے نام سے لکھے گئے ہیں، کے خالق کو اطمینان کے لیے اتنا جان لینا ضروری ہے کہ پہلا شاعر پیدا ہوا اور اس کے بعد ہوں میں جملے جلب ہی سکے کے کھتر صاحب کو حالی کو پہلا نقاد اور اپنے تیئں "اردو کا آخری نقاد" فرض کر کے جو لطف حاصل کرنا تھا وہ اس کتاب کی اشاعت کے بعد حاصل کر چکے۔ اب اردو ادب کے سنجیدہ اور دیانت دار قارئین اور اردو کتابوں کے ناشرین اس دن کا انتظار کریں جب حضرت کھتر کی پیش گوئی کے مطابق اردو کا وہ مہدی موعود آئے گا جو دوسروں، تیسروں کی تحریروں کو اپنی تحریر اور اختیارات کو اپنے اختیارات اور عمامہ کو اپنا عمامہ اور سلیم شاہی جوتیوں کو اپنی جوتیاں سمجھ کر داد اور داد کے نعرے حاصل کرے گا اور سنجیدہ اور دیانت دار قارئین اس کے سامنے دوزانو بیٹھ کر اس کے مستند فرمان کا شدت سے انتظار کرتے رہا کریں گے کہ ان کو اپنی زبان بے چاری اردو زبان کی عزت و عصمت عزیز ہوگی۔

قطع نظر اس سے کہ اس نیلی پیلی کتاب اس کے فرمودات اور اس کتاب کے مصنف کے احساسات کس قدر دیانتدارانہ اور سنجیدہ قرانہ ہیں، عرض صرف یہ ہے کہ اردو میں اتنی خوبصورت کتابیں چھاپنا واقعی دل گردے کا کام ہے لیکن اس میں صرف اتنی احتیاط رکھی جائے کہ دوسروں کی تحریریں من و عن آنے کے بجائے اگر ذرا تبدیلی سے آجایا کریں تو پڑھنے والے کو بے ذائقہ کا احساس ہوگا۔ ورنہ خواہ مخواہ لوگ یہ سمجھ بیٹھیں گے کہ یہ کسی ایسے شخص کی شرارت یا بددیانتی ہے جس سے معزز مصنف نے اپنے لیے یہ تصنیف و تالیف کروائی ہے۔ جیسا کہ اس کتاب کے بعض مضامین اور خاص طور پر "اردو کا آخری نقاد" پڑھنے کے بعد یہ غلط فہمی ہوتی ہے کہ کہیں یہ تحریر یوسف ناظم کے مجموعے "فقط" میں شامل مضمون "آئینے سے تو مستعار نہیں ہے۔

ویسے تو مصنف کو خود یہ احساس ہے کہ اس کتاب کا ہر لفظ قابلِ اعتراض ہے لیکن مجھے ان لطیفوں پر قطعی کوئی اعتراض نہیں ہے جن سے یہ کتاب بھری پڑی ہے لیکن تحریر "مستعار" لینے والے مسئلہ پر ہر اس دیانت دار قاری کو اعتراض ہوگا جو دیانت دار بھی ہے، سنجیدہ بھی ہے اور ادب کا قاری بھی ہے۔

(سلیم احمد)
(کلکتہ)

---




ترتیب

**انجم نعیم**




جون ۸۳ء

3 (3-6)

مدیر طابع و ناشر

## م۔ نسیم

۲۴۴۸ بارہ دری۔ تیرا گلی۔ بلیماراں۔ دہلی ۶

کتابت۔ ایم خان سہسوانی

سرورق۔ حسن ایس ریاض

طباعت۔ نودیپ آفسٹ پرنٹرس، دہلی
برائے جمال پریس، دہلی

## قیمت

ایک شمارہ: پندرہ روپے

تین شمارے: چالیس روپے

لائبریری ایڈیشن: پچیس روپے

## نمائندہ نئی نسلیں

شمشاد مارکیٹ علی گڑھ ۲۰۲۰۰۱ (ہندوستان)

# ترتیب


اپنی باتیں ۵

نعت صلاح الدین محمود ۷

## تین مضامین

جمالیات اور اخلاقیات کی کشمکش :- وارث علوی ۹

ادب میں وابستگی کا تصور :- عبد المغنی ۲۷

انفرادیت پرستی :- شیخ عبدالواحد یحییٰ / محمد سہیل عبدالرؤف ۳۱

## چھ نظمیں

نظم جیلانی کامران ۴۰

خواب دیکھتے رہو! سہیل احمد زیدی ۴۱

ایک قصّہ ثوبان فاروقی ۴۲

تالاب کے اندر شفاف تصویر گرونا تھ دھری / بدیع الزماں خاور ۴۴

نٹ کے لیے ہدایات :- وسنت آباجی ڈہاکے / بدیع الزماں خاور ۴۵

ٹرنک ونداکرندیکر / بدیع الزماں خاور ۴۷

## تمثیل :-

چوراہا شمیم حنفی ۴۹

## اٹھارہ غزلیں

سلیم احمد ۷۳، ۷۴، ۷۵

محمد علوی ۷۶

شہریار ۷۷، ۷۸، ۷۹، ۸۰

سجاد باقر رضوی ۸۱

مشفق خواجہ ۸۲

توصیف تبسم ۸۳، ۸۴

سحر انصاری ۸۵

فرحت احساس ۸۶

افضال احمد ۸۷، ۸۸

اسعد بدایونی ۸۹، ۹۰

## سات افسانے:


| | | |
|---|---|---|
| بابا | غیاث احمد گدی | ۹۱ |
| پس پشت | عبد الصمد | ۹۶ |
| بانسری کی آواز | انور خان | ۱۰۰ |
| دوسرے کنارے پر | سید محمد اشرف | ۱۰۳ |
| قصہ گو | احمد داؤد | ۱۰۸ |
| بلیک آؤٹ میں رچاپن | آصف فرخی | ۱۱۰ |
| واپسی | مرزا حامد بیگ | ۱۱۵ |


## میثاق خون:


| | | |
|---|---|---|
| • افغان کے نام | عطاء الحق قاسمی | ۱۱۸ |
| افغانستان عہد بہ عہد | جعفر طاہر | ۱۱۹ |
| مگر ابھی نہیں | ہارون الرشید | ۱۳۱ |
| قریہ سبز سے فاختاؤں کی ہجرت | تحسین فراقی | ۱۳۵ |
| انہیں کیا خبر ہے؟ | انور سدید | ۱۳۷ |
| پھیلا ہوا ہاتھ | ہارون الرشید | ۱۳۹ |


## سات کتابیں:-


| | | |
|---|---|---|
| اے پیارے لوگو! | عقیل احمد صدیقی | ۱۵۳ |
| آدھی صدی کے بعد | جمیل آذر | ۱۵۷ |
| آتش فشاں پر کھلے گلاب | خالدہ حسین | ۱۶۲ |
| آنکھیں اور پاؤں | ابو الکلام قاسمی | ۱۶۳ |
| مفتوح ہوائیں | احمد سہیل | ۱۶۶ |
| افسانے کا منظرنامہ | توصیف تبسم | ۱۷۱ |
| ریت ریت لفظ | ڈاکٹر مادھوری پرشاد | ۱۷۳ |






# اپنی باتیں

رسالہ کی ترتیب کے بعد جب، اپنی باتیں، لکھنے بیٹھتا ہوں تو سوچنا پڑتا ہے کہ کیا لکھا جائے؟
ایسی باتیں جو رسالہ کی مشمولات کے دفاع میں ہوں،
یا وہ جیسے، ادب کی موجودہ بنیادی اخلاقیات، کسی مثبت و منفی رویے کی وکالت میں صرف کرتی ہیں

بے چارہ قاری دم بخود ہے کہ تم ایسی باتوں میں تو تخریب کے بعد ادب کی جمالیاتی تخلیق کا نعرہ بلند کرتے ہو،
مگر یہ کیا ہے کہ تمہارے قدم فکر کی گھاٹیوں سے گزرتے ہوئے جب لڑکھڑانے لگتے ہیں تو نئی روشنی کی تلاش تمہارے
ہاتھ میں معلق ہوئی اس شمع کو بھی گل کر دیتی ہے جس کے اجالے میں اپنے خطِ مستقیم سے ہر دوسرے خط کی تنسیخ کا خوبصورت
کھیل کھیلتے رہتے ہو،
حالانکہ اس فریب کی طنابیں بھی تمہارے قدموں کی کپکپی روکنے سے عاجز نظر آتی ہیں۔

بزعمِ خود، قاری اور تخلیق میں تعلق پیدا کرنے کا خوشگوار فریضہ انجام دینے کے بعد جب اپنی قمیص کا کالر جھاڑتا ہوا باہر
نکلتا ہوں تو کچھ ادب دوست
، دو علموں کی فوج کا امیر، سمجھ کر فوراً اپنی کرسیاں خالی کر دیتے ہیں۔ کہ یہ عالی نفسی تو اسی دانشوری کی مرہونِ منت ہے
جو ادبی محاکمہ کے اعزاز میں عطا کیا گیا ہے۔
ادب چھاپنے کا کام ادب کے بہی خواہوں اور اپنے خیر خواہوں سے عالی نفسی اور خوش لقبی کے حصول کی امید
پر کرتا ہوں۔
کہ پڑھے لکھے ہونے کا کچھ تو ثبوت پیش کر سکوں
کہ شکم سیری کے لیے آب و دانہ بھی یہی فراہم کرتا ہے۔

اُردو زبان و ادب کے مخلص محسنو!
میرے اس گوشت پوست کے وجود کو معاف کرنا
کہ یہ میری ذات سے الگ ایک اضافی حصّہ ہے۔
یہ میرا ادیب، جو زبردست کاروباری بنتا جا رہا ہے
اسے اس کی فکر نہیں کہ خرید و فروخت کی یہ دوکان کب تک اشتہاری الفاظ کی پیٹھ تھپتھپاتی رہے گی۔

اور یہ میرا ادیب،
جو عروض و آہنگ، استعاروں، تشبیہوں، مصوتوں اور مصمتوں

... ... ۔ اور ایسے ہی بہت سارے دوسرے،
ضروری، غیر ضروری نکتہ ہائے فکر و فن
کی محدود سی دیواروں سے تاک جھانک کرتا اور قرائے کی بولیاں بولتا ہے۔
اُسے خوب معلوم ہے کہ یہ محنت طلب فریضہ کس قدر آسان ہے
——— اور زندگی کرنے کے لیے ان ہی آسانیوں کی تو ضرورت ہوتی ہے
.. ... وائے افسوس۔

صلاح الدین محمود

# نعت

لوہو کی انیاں کنکر
کے پرے سمندر جو کا
ان کی مہک سپیدہ جیسی
طائر اک خوشبو کا
ان کا بدن شجر کی سیرت
جو خود ہی اگتا ہو
خود اگتے اس بن میں بولے
مور میرے لوہو کا
تم سجدہ تم پیشانی
تم چٹیل میدان کا خم
جس کے پرے نرا ایک جنگل
بارش کے قابو کا
بے قابو ہم میں قابو
کیا اس حیران کا لہجہ
جس نے سنا شجر میں جلتے
شعلہ میٹھی خو کا
تم دوہرے تاروں کے باسی
مجھ میں دوہرا دریا
ایک اکہری رنگت لب کی
اور لہجہ اہو کا
کیا مجھ میں اک آئینہ گم

جس کے پرے سمندر
کیا پانی کی شنوائی میں
عکس میرے پہلو کا
کیا تم کو میں اِن آنکھوں سے
اس باؤ میں پاؤں
کیا تم خود زیبے آؤ
یا میں آگے جاؤں
تم میری آنکھوں کے معانی
میرے لب کا بچپن
میری راتوں کے طائر میں
لمحہ تم خوشبو کا
لہو کی انجان کگر
کے پرے سمندر خو کا



وارث علوی

# جمالیات اور اخلاقیات کی کشمکش

مضمون کا عنوان کافی بھاری بھرکم ہے اور ایسے عنوانات پر مضامین لکھنے کے لیے جس فلسفیانہ نظر کی ضرورت ہے وہ تو ظاہر ہے فدوی کے پاس نہیں۔ لہٰذا جب کبھی یہ پڑھ لیا کہ آج کل جمالیات کی تعمیمات ادبی تنقید کے لیے بہت کارگر ثابت نہیں ہوتیں تو دل کو ڈھارس بندھی کہ مضمون میں عنوان سے انصاف کرنے کا اب کوئی اخلاقی جبر نہیں۔ یہ دیرینہ آرزو بھی پوری ہو گئی کہ کسی مضمون کا عنوان تو فلسفیانہ ہو۔ ویسے مضمون کا عنوان فنی اقدار اور سماجی مسائل یا ادب اور عصری آگہی وغیرہ وغیرہ بھی ہو سکتا تھا لیکن ان لفظوں کو صحافتی تنقید نے اپنی پوری معنویت سے محروم کر دیا ہے۔ وہ تو کلی شی قلماقینوں کی طرح معاشرتی تنقید کے دالان میں اکڑوں بیٹھے نظر آتے ہیں اور نقاد کے اشاروں پر ایک سے میکانکی کام کرتے رہتے ہیں۔ الفاظ کے ساتھ نوکروں کا سا سلوک ویسے بھی ہمیں کبھی پسند خاطر نہیں رہا۔ ہم نے سوچا جمالیات ہی کا لفظ ٹھیک ہے۔ ہم نہیں تو دیکھ لیں گے کتنے مضمون میں کڑے سے کڑا احتجاجی چلتی ہے۔ جمالیات کے سامراج سے اب تو ادبی تنقید بھی آزاد ہونا چاہتی ہے۔ یعنی اس کا بھی اصرار ہے کہ ہر صنفِ سخن کا مطالعہ اس کی تخلیقی ضرورتوں کی روشنی میں کیا جائے اور ان عمومی تصورات سے پہلو بچایا جائے جو تمام فنونِ لطیفہ کا احاطہ کرتے ہیں۔

تو بات دراصل یہ ہوئی کہ ہم نے منٹو پر دو تین مضامین لکھے تو اعتراض ہوا کہ منٹو کی Cult بنا رہے ہیں۔ اب دیکھیے انگریزی میں سامرسٹ ماہم جیسے دوئم درجے کے ناول نگار پر کم از کم آٹھ دس تنقیدی کتابیں تو میری نظر سے گذری ہیں۔ یہاں دو تین مضامین ہی میں Cult بنانے کا خدشہ جاگ اٹھتا ہے۔ انیسیوں اور دبیریوں کی گروہ بندی سے ابھی تک ہم نجات نہیں پا سکے۔ منٹو کی تعریف کیجیے تو کرشن کے گوالے سمجھتے ہیں کہ استاد پر در پردہ چوٹ کی گئی ہے۔ اب ہم نے ادب میں قلمی گری کا ہی دھندا شروع کیا ہے تو مضامین کا پیٹ پالنے کے لیے برتنوں کی ضرورت تو پڑے گی۔ منٹو پر لکھا تو کرشن چندر پر بھی لکھا۔ اب بیدی پر لکھیں گے۔ کرشن چندر نے فن کی دیگچی کا استعمال احتیاط سے نہیں کیا تو کچھ ٹھوکنا بجانا بھی پڑتا ہے۔ ہم پروہت تو ہیں نہیں کہ برتن کا استعمال عصری آگہی کا پرشاد بانٹنے کے لیے کریں۔ آپ بھی کہیے اگر محمود ہاشمی کی طرح میں بھی یہ اعلان کر دوں کہ پریم چند سے لیکر منٹو تک کا افسانہ آرٹ ہے ہی نہیں تو پھر مضامین کس پر لکھوں۔ محمود ہاشمی تو ہمیشہ سونے کی تھالی پر ہاتھ مارتے ہیں۔ ان کے ادبی اور غیر ادبی نان و نفقہ کے لیے صلاح الدین پرویز کافی ہیں۔ کیا آپ نے کبھی یہ سنا کہ قلمی گر کو مرمت کے لیے سونے کی تھالی بھی دی گئی ہو۔

کرشن چندر کے متعلق میرا فیصلہ یہ تھا کہ وہ اُردو کے بڑے افسانہ نگار ہیں۔ ان کا نام ہمیشہ منٹو، بیدی، عصمت، غلام عباس وغیرہ کے ساتھ لیا جائے گا۔ وہ دوئم درجے کے لکھنے والے نہیں ہیں۔ اول درجے کے لکھنے والے ہیں گو ان کی تمام

تخلیقات اوّل درجے کی نہیں ہیں۔ بس اُسی قسم کی دار وگیر اپنا معاملہ ہے۔ جس فنکار میں رطب ویابس زیادہ ہوتا ہے اس پر مضمون بھی ایسا ہوتا ہے جیسا کہ رام لعل پر تھا کہ لوگ سمجھ ہی نہیں پائے کہ ہم بغلگیر ہو رہے ہیں یا گریباں گیر۔

ایک بات یہ بھی ہے کہ جس دورِ تشدد میں ہم رہ رہے ہیں اسے نظر انداز کرکے صرف جمالیاتی تنقید لکھنا بھی ہمیں گوارا نہیں تھا۔ جبر سماجیات کو تنقید میں داخل کرنا تو آسی مشکل بات نہیں تھی لیکن خدشہ یہ تھا کہ مظلوم انسانیت کے زخموں کو چھوتے وقت بھی آدمی اخلاقی اصید ماتی برتری اور دردمندی کے پندار کا شکار ہو جاتا ہے۔ اپنی انسان دوستی اور دردمندی کی نمائش کے ذریعہ ہمدردیاں وصول کرنا نہایت ہی اسفل تنقیدی ہتھکنڈا ہے جسے ہمارے یہاں کی معاشرتی تنقید ہمیشہ استعمال کرتی آئی ہے۔ اس سے کم از کم ان لوگوں کو بڑی آسانی سے نیچا دکھایا جاسکتا ہے جنہیں اس قسم کی جذباتی لرزشوں کی نمائش کے مواقع حاصل نہیں کیوں کہ ان کے سروکار آرٹ اور جمالیات کے دوسرے مشاغل سے ہیں۔ وہ لوگ جو زبان کے بجائے ادھیڑ رہے ہوں اگر انسانیت کے زخموں کی بخیہ گری نہیں کرتے تو اس کا مطلب یہ نہیں کہ انسانیت کا غم انھیں ہم سے کم ہے۔ ان کی مصروفیات دوسری نوعیت کی ہیں۔

لیکن مسئلہ اتنا آسان نہیں ہے۔ جس قسم کی جمالیاتی یا ہنرمندانہ یا یوں کہئے کہ زبان وبیان کی تنقید ہمارے یہاں لکھی جارہی ہے، وہ بھی ذہن کو مطمئن نہیں کرتی۔ یعنی ایکسپرٹ ٹائز کی پوری داد دینے کے باوجود ہم محسوس کرتے ہیں کہ اس نوع کی تنقید آرٹ کے کل پرزوں کا حساب تو رکھتی ہے لیکن زندگی کے ان تجربات کو چھو نہیں پاتی جو شعر وادب کا موضوع ہیں۔ ایسی تنقید نہ صرف ٹکنیکل کتابوں کی مانند خشک اور میکانکی ہوتی ہے بلکہ اس معنی میں غیر انسانی بھی لگتی ہے کہ وہ انسانی تجربات کی پوری کائنات کو جس کا احاطہ کسی بڑے شاعر کا کلام کرتا ہے اپنے دائرۂ عمل سے بارہ پتھر دور رکھتی ہے۔ سوال شاعر کے فلسفۂ حیات یا خیالات وغیرہ پر لن ترانیوں کا نہیں ہے کہ اس سے تو ہم خود اس قدر بیزار ہو گئے ہیں کہ عرصے سے اقبالیات کا مطالعہ ترک کئے بیٹھے ہیں۔ بلکہ شاعر کے احساسات و تجربات کی اس رنگا رنگ دنیا کا ہے جس سے ہم اس کی شاعری کے ذریعہ دوچار ہوتے ہیں۔

سوال یہ ہے کہ تنقید درسِ بلاغت کے علاوہ کچھ اور کام بھی کرتی رہی ہے یا نہیں۔ تنقید کا ہمارا تجربہ بتاتا تھا کہ زبان وبیان کی تنقید محض ایک جزو ہے ناقدانہ ذہن کی اس وسیع سرگرمی کا جو فنکار کے فن کے تمام پہلوؤں کو اپنی دسترس میں لیتی ہے۔ وہ دس پندرہ کتابیں جو شیکسپیر کی زبان پر لکھی گئی ہیں نہایت اہم اور بصیرت افروز ہیں، لیکن ان کتابوں کے لکھنے والوں کو یہ دعویٰ نہیں کہ شیکسپیر کا صحیح مطالعہ اس کی زبان ہی کا مطالعہ ہے۔ کیونکہ وہ جانتے ہیں کہ جو ہزار دو ہزار کتابیں شیکسپیر کے فن کے مختلف پہلوؤں پر لکھی گئی ہیں وہ شاید ان کی کتابوں سے زیادہ اہم ہیں کیونکہ شیکسپیر کے ڈراموں کی تفہیم وتفسیر اور ان سے لطف اندوزی کے آداب کی تربیت کا کام وہ بہتر طور پر کرتی ہیں۔ لسانیاتی تنقید کا یہ دعویٰ کہ اسی کا طریقۂ کار شعر کی تحسین کا واحد اور صحیح طریقۂ کار ہے غلط ثابت ہوتا ہے جب ہم دیکھتے ہیں کہ آرٹ کی دنیا اتنی پہلودار اور اتنی گہری اور پیچیدہ ہے کہ کسی ایک پہلو کا خصوصی مطالعہ تنقید کا پورا حق ادا نہیں کرتا۔

تو ہمارا مسئلہ اور زیادہ پیچیدہ ہوگیا جس قسم کی جمالیاتی تنقید ہمارے یہاں لکھی جارہی تھی ذہن اس سے بھی غیر مطمئن تھا اور سماجی تنقید سے بھی خوش نہیں تھا کہ وہ کوری صحافت تھی۔ فنکاروں پر ایسی تنقید لکھنا کہ اس میں سماجیات آنے ہی نہ پائے ہمیں گوارا نہیں تھا۔ لیکن پڑھنے والوں کا ذہن سیاہ وسفید کی تقسیم کا عادی تھا۔ قطعی اور حتمی فیصلے چاہتا تھا۔ ہم تو سمجھتے تھے کہ نقاد کو ردّ وقبول کی جدلیات کے تناؤ میں جینا چاہیے۔ ہم تو بتانا چاہتے تھے کہ سماجی ادب بھی جب محض احتجاجی اور ہیلاناتی بنتا ہے تو اس گہرائی کو کھو بیٹھتا ہے جو فن کارانہ تخیل اسے عطا کرسکتا ہے۔ یعنی جمالیات سے بے پروائی خود اخلاقیات کو بھی اخلاقیات بننے نہیں دیتی۔ لیکن جمالیات کی بحث کو محض زبان وبیان تک بھی محدود رکھنا نہیں چاہتے تھے۔ اس کشمکش کا

# شہریار

منظر گذشتہ شب کے دامن میں بھر رہا ہے
دل پھر کسی سفر کا سامان کر رہا ہے
یا رتجگوں میں شامل کچھ خواب ہو گئے ہیں
چہرہ کسی افق کا یا پھر اُبھر رہا ہے
یا یوں ہی میری آنکھیں حیران ہو گئی ہیں
یا میرے سامنے سے پھر تو گذر رہا ہے
دریا کے پاس دیکھو کب سے کھڑا ہوا ہے
یہ کون تشنہ لب ہے پانی سے ڈر رہا ہے
ہے کوئی جو بتائے، شب کے مسافروں کو
کتنا سفر ہوا ہے کتنا سفر رہا ہے

# سجّاد باقر رضوی

کبھی الجھا تیز ہواؤں سے کبھی بکھرا اپنی طبیعت میں
کوئی رنگ تو ہے کوئی ڈھنگ تو ہے تری زلفوں کا مری وحشت میں

تو دریا تھا تو چڑھا بہت، موجوں میں اپنی بڑھا بہت
ہم ساحل تھے ہم ڈوب گئے، تری رنگت میں تری چاہت میں

کچھ سکّے داغِ محبّت کے، کچھ سونا اپنی طبیعت کا
اسی مال پہ ٹھہرے دل کے غنی، کچھ فرق نہ آیا عزّت میں

کچھ خواب بنے، کچھ شعر کہے، کچھ پھول کھلائے چاہت کے
ہم شہرِ وفا کے تاجر تھے چمکے بازارِ محبّت میں

ہم فرد قبیلہ درد کے تھے، ہم معنیٔ صورت زرد کے تھے
کب فخر ہمیں تھا سیادت کا، کب درک ہمیں تھا قیادت میں

وہ معنیٔ دل، ہم طرزِ ادا، وہ نکہتِ گل، ہم موجِ ہوا
کبھی ڈھل گئے شعر کی صورت میں، کبھی اُڑ گئے شوق کی لذّت میں

کوئی دل پگھلے، کوئی آنکھ بھرے، کوئی آہ کھنچے، کوئی درد اُٹھے
کوئی پھول کھلے تری رنگت کا، کوئی گیت ڈھلے تری صورت میں

اے تازہ ہواؤں کی موجو، چلو مست گھٹا کے ساتھ چلیں!
یہ اُمڈی ہے تو برسے گی، کسی منزل پر کسی ساعت میں

# مشفق خواجہ

قدم اٹھے تو عجب دل گداز منظر تھا
میں آپ اپنے لیے راستے کا پتھر تھا

دل ایک اور ہزار آزمائشیں غم کی
دیا جلا تو تھا لیکن ہوا کی زد پر تھا

ہر آئینہ مری آنکھوں سے پوچھتا ہے یہ
وہ عکس کیا ہوئے، آباد جن سے یہ گھر تھا

ہر اک عذاب کو میں سہہ گیا، مگر نہ ملا!
وہ ایک غم جو مرے حوصلے سے بڑھ کر تھا

یہ وہم تھا کہ مجھے وہ بھلا چکا ہو گا!!!!
مگر ملا تو وہ میری ہی طرح مضطر تھا

ہزار بار خود اپنے مکاں پہ دستک دی
اس احتمال میں جیسے کہ میں ہی اندر تھا

# توصیف تبسّم

اک حرارت کے سوا خورشید کیا رہ جائے گا!
رات کا پتھر جو آنکھوں پر دھرا رہ جائے گا
پانیوں میں ڈوب جاتی ہے دن کی زرد آنکھ
آنکھ اگر جھپکی تو منظر دیکھتا رہ جائے گا
صبح دم بجھ جائیں گے سب چاندنی کے نقشِ پا
ذہن پر باقی نشانِ زخم سا رہ جائے گا
کشتیوں کے ساتھ ڈوبے گی صدا سیلاب کی
اور پھر ساحل پہ بس شورِ ہوا رہ جائے گا
ہوتے ہوتے ہر تمنّا بے دلی ہو جائے گی
آخر آخر صرف اک حرفِ دعا رہ جائے گا
راستوں کو ڈھانپ لے گی ریت اڑتے وقت کی
قافلے مٹ جائیں گے اک سلسلہ رہ جائے گا
پھول کا ہر رنگ اڑ جائے گا تتلی کی طرح
داغ خفّت ایک دستِ نارسا رہ جائے گا
دل بیاضِ عمر کی اوراق گردانی میں ہے
کیا خبر ہے کون سا صفحہ کھلا رہ جائے گا
کون دے گا لفظ کو معنی کے زنداں سے نجات
ہو سکا گر یوں تو جادو بولتا رہ جائے گا

# توصیف تبسّم

روح درد کی کفنی، تن کفن جدائی کا
جانے چاک کب ہوگا پیرہن جدائی کا
پھر ہوا سمیٹے گی، شاخ سے جُدا پتّے
اور کروٹیں لے گا زرد بن جدائی کا
پھر سے عمر گذرے گی، یہ اگر گزر جائیں
رات سخت فرقت کی دن کٹھن جدائی کا
انگلیاں خیالوں کی ایک عکس چھوتی ہیں
ایک عمر میں سیکھا ہم نے فن جدائی کا
میرے سینے سے لگ کر سو جا اے شبِ مہتاب
روز کون دیکھے گا بانکپن جدائی کا
آسمان پہ نکلا ہے دیر سے اکیلا چاند
یا غزالِ غم دیدہ اور بن جدائی کا
کون کس کو بھولا ہے، کون ہے جدا ہم سے
صرف اک قرینہ ہے یہ سخن جدائی کا

# سحر انصاری

بستیاں خواب ہوئیں دیدۂ بے خواب کے بعد
عکس ہی عکس ملے آئینۂ آب کے بعد

جیسے ان میں کبھی آباد نہ ہوگا کوئی!
یوں مکانوں کے نشان رہ گئے سیلاب کے بعد

خواہش خواب میں آنکھیں بھی رکھیں بند مگر
نظر آتا ہے وہی خواب کہاں خواب کے بعد

کام سب محور فرصت کے بدلنے تک تھے
اب کوئی کام نہیں فرصت کمیاب کے بعد

اڑتے پھرتے ہیں فضاؤں میں پرندے کیا کیا
زندگی ختم نہیں حلقۂ گرداب کے بعد

دل میں قصے تو بہت ہیں غم بیداری کے
کیا کہے کوئی تری چشم گراں خواب کے بعد

زندہ رہنے کی ضرورت کا خیال آتا ہے
خاص کر وہ بھی سحرؔ پرسش احباب کے بعد

# فرحت احساس

وہ آنکھ ہو تو کوئی پرانی کتاب دیکھیں !!
جہاں سے ہم لوگ کٹ گئے ہیں وہ باب دیکھیں
ہمارے آگے ندامتوں کا وہ سلسلہ ہے
کہ اپنے سب دشمنوں کو ہم کامیاب دیکھیں
ہماری آواز سے کوئی فرق کیا پڑے گا
مگر خلاؤں سے کیا ملے گا جواب دیکھیں
ہماری آنکھوں میں جانے کیا ضد سما گئی ہے
کسی طرح موسم خزاں کا گلاب دیکھیں
ہم اسی طرح اپنی خودکشی میں لگے ہوئے ہیں
کہ زندگی میں ہی قبر جیسے عذاب دیکھیں

# افضال احمد سیّد

ستم کی تیغ پہ یہ دستِ بے نیام رکھا
گلِ شکست سرِ شاخِ انتقام رکھا
میں دل کو اسکی تغافل سرا سے لے آیا
اور اپنے خانۂ وحشت میں زیرِ دام رکھا
نگار خانۂ تسلیم کیا بیاباں تھا
جہاں پہ سیلِ خرابی کو میں نے تھام رکھا
مژہ پہ خشک کیے اشکِ نامراد اس نے
پھر آئینے میں مرا عکسِ لالہ فام رکھا
اسی فسانۂ وحشت میں آخرِ شب کو
میں تیغِ تیز رکھی، اس نے نیم جام رکھا

# افضال احمد سیّد

گلِ شقائق لبنان کے لیے نکلا!
میں دستِ خاک سے پیمان کے لیے نکلا
میں اپنے شغل سے اک نانِ خشک کی خاطر
اور ایک بوسۂ آسان کے لیے نکلا
غلط ہوا مری جانب سے تیر بے پروا
چراغ خانۂ ویران کے لیے نکلا
مرے گلو پہ مری تیغ کی گواہی ہے
میں اس سے وصل کے اعلان کے لیے نکلا
جب ایک رات کو میں اپنے خواب میں آیا
کسی کے مصر سے کنعان کے لیے نکلا!
غزال نامۂ دست و کمند سے باہر
پرستشِ رم و امکان کے لیے نکلا!
سوائے دل کسی تقویم میں نہیں اترا
وہ اک ستارہ جو میزان کے لیے نکلا

# اسعد بدایونی

میں سوچ رہا ہوں اب کے بڑا کمال ہوا
مجھے اُس سے بچھڑتے وقت ذرا نہ ملال ہوا
اک محفل کچھ دن گرم رہی ہنگاموں کی
اور اس کے بعد سبھی کچھ خواب و خیال ہوا
اب یادِ سفر کا قصہ ہے بس اتنا سا
مجھے پیاس لگی مرے ہونٹ جلے، میں نڈھال ہوا
ہاں اپنا قبیلہ یکتا ہے، بدبختی میں
کب ہم میں کوئی سردار بلند اقبال ہوا
مجھے روک دیا پھر دنیا کی زنجیروں نے
پھر خشک زباں پر میری حرفِ وصال ہوا
اک دُکھ سے بھرا دن اور کٹا اس بستی میں
اک سورج کا پھر تاریکی میں زوال ہوا

# اسعد بدایونی

اک رات ادھورے خوابوں کا انجام ہوئی
اک صبح عجب تعبیروں کا پیغام ہوئی

اک گھنے سفر کا چکر سب کے پیروں میں
اک حسرت ساری آنکھوں میں ناکام ہوئی

ہم ایک مسلسل ہجر میں ساری عمر رہے
اور وصل کی رت بس ایک خیالِ خام ہوئی

یہ بنجر خطۂ صرف ہمارا ورثہ تھا
اس دل کی زمیں کب اور کسی کے نام ہوئی

ہمیں دیکھ کے پلکیں حیرت سے جھپکاتا ہے
وہ دشتِ زیاں بھی جس میں ہماری شام ہوئی

پھر بستی پر کیا قہر اترنے والا ہے
کیوں رونے کی لوگوں میں عادت عام ہوئی

جس کو بھی عطا مالک نے کیا سو خوب کیا
کچھ ریگِ رواں ہم پیاسوں کو انعام ہوئی

غیاث احمد گدی

# بابا

ابھی بابا پرانی آرام کرسی پر بیٹھ کر اپنے گدے دار مورے نکال بھی نہ پائے تھے کہ نو کے نو کم عمر بچوں نے انھیں گھیر لیا۔

"آج بتانا ہی پڑے گا بابا جی۔ آج بتانا ہی پڑے گا آخر کہاں گئی ہماری دادی!"

بچوں کے تیور دیکھ کر بابا چونکے۔ وہ اپنے سامنے والے بچے کو دیکھتے ہوئے آہستہ آہستہ گردن موڑ کر وہاں تک لے گئے جہاں تک گردن جا سکتی تھی۔ چھوٹو، منو، راکا، گنجی۔ پھر سامنے سے بائیں طرف گردن کو ٹھیک اسی طرح موڑتے ہوئے اپنے سر تک لے گئے۔ آنسو، چاندنی، موجو، بلی اور عیس سر پر ہوگا۔ وہ بدمعاش لالو جس کی عمر سب سے بڑی ہے اور جو تمام بچوں کو اشارے میں جو سمجھاتا ہے وہی سب آنکھوں کرتے ہیں — بابا کے ہونٹوں پر اطمینان کی مسکراہٹ آگئی۔ اس کے تین بیٹوں کے یہ نو بچے ایک ہار کی طرح اس کی گردن کے گرد پڑے ہوئے ہیں۔ "میرے نو لکھے ہار" انھوں نے سوچا اور مسکراہٹ سارے چہرے پر بکھر گئی۔

"اور اگر آج نہیں بتایا تو!"

"تو ہم تمہاری مونچھیں ..." راکا نے آگے بڑھ کر بابا کی سفید، دودھ کی طرح سفید مونچھوں کو اپنی ننھی مٹھی میں پکڑ لیا۔

"ہاں۔ ہاں ..." بابا نے راکا کی بظاہر مضبوط گرفت سے اپنی مونچھیں چھڑانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا "اچھا بتاؤ میری مونچھیں نوچ کر کیا کروگے؟"

"اپنے ڈیڈی کو لگا دیں گے اور کیا کریں گے۔"

"تب لوگ ہنسیں گے تمہارے ڈیڈی پر۔ جانتے ہو سر کے بالوں کے مقابلے میں مونچھوں کی عمر پندرہ برس کم ہوتی ہے۔ تمہارے ڈیڈی کے سر کے بال تو کالے کوے کی طرح سیاہ ہیں جن کی عمر پندرہ برس بڑی ہے اور مونچھیں، جن کی پندرہ برس کم، وہ سفید۔ لوگ کہیں گے راکا کے ڈیڈی نے شاید چرا کر دہی کھایا ہوگا۔"

اس پر زوردار قہقہہ پڑا اور قریب تھا کہ آج بھی معاملہ رفع دفع ہو جاتا کہ پھر ان کے سر پر کھڑے بڑے لڑکے نے اشارہ کیا اور بچے چیخنے لگے۔

"نہیں، نہیں — آج بتانا پڑے گا۔ آج نہیں چھوڑیں گے۔ بتانا پڑے گا!"

"اچھا بھائی بتاتا ہوں، بتاتا ہوں۔" بابا نے عاجز آکر کہا اور آنکھیں بند کرلیں۔ ذرا دیر گذری ہوئی زندگی کو یاد

کیا، پھر حال میں لوٹ آئے۔۔۔ "تمہاری دادی بہت موٹی تھیں۔"
"موٹی تھیں!" بچوں نے بات اچک لی۔ "کتنی موٹی تھیں؟"
"بس سمجھو کہ بہت موٹی تھیں، گویا بگلو گوالے کی بھوری بھینس۔"
اس پر زوردار قہقہہ پڑا۔ "باپ رے باپ۔ اتنی موٹی!"
"پھر چلتی پھرتی کیسے تھیں؟" چاندنی نے استفسار کیا۔
"بہت مشکل سے یعنی گھر سے آفس تک پہنچنے میں سمجھو صبح سے دوپہر ہو جاتی تھی۔"
سب بچے پھر کھلکھلا کر ہنسنے لگے۔ "بابا جھوٹ بولتے ہیں، بابا جھوٹ بولتے ہیں۔" سارے کے سارے بچے تالیاں بجانے لگے۔
"جھوٹ کیا بولتے ہیں؟" بابا تنک گئے۔ "میں سچ کہہ رہا ہوں۔ تم لوگوں کو اعتبار آئے تو سنو ورنہ میں بند کرتا ہوں اپنی بکواس۔"
"نہیں، نہیں بابا، ہم کچھ نہیں بولتے۔" سارے بچوں نے یک زبان ہو کر کہا۔
"تمہیں پتہ ہے تمہاری دادی پارسی ذات سے تعلق رکھتی تھیں اور پارسیوں میں لوگوں کے نام کیسے عجیب ہوتے ہیں جیسے سہراب جی رستم جی پاٹش والا جیسے بیلا بھائی گیلا بھائی باٹلی والا۔ اسی مناسبت سے تمہاری دادی کو بھی اس کی موٹائی کو دیکھتے ہوئے لوگوں نے ایک عجیب و غریب نام دے رکھا تھا، یعنی اونچا بھائی نیچا بھائی چورس والا۔"
"اونچا بھائی نیچا بھائی چورس والا۔۔۔۔؟" سب بچوں نے تعجب سے پوچھا۔ "کیا مطلب ہوا بابا اس کا؟"
"دراصل تمہاری دادی اتنی موٹی تھیں کہ ان کے جسم کی لمبائی اور چوڑائی کا پتہ ہی نہ چلتا تھا اور ہر طرف سے یکساں دکھتی تھیں۔ اسی لیے لوگوں نے ان کا نام اونچا بھائی نیچا بھائی چورس والا رکھ دیا۔ ٹھیک ہمارے پڑوس والی پارسی عورت جس کا شوہر گوناکاری کا بیوپاری تھا مسز گوناکناری لال فیتہ والا کہلاتی تھیں۔"
اس کے سنتے ہی پھر ایک قہقہہ پڑا۔ مگر فوراً ہی سب بچے یک زبان ہو کر بولے
"پھر۔۔۔؟"
"پھر یہ کہ تمہاری دادی موٹاپے کے کارن عاجز تھیں۔ لوگ گھر میں، محلے میں اور اس دفتر میں جہاں وہ کام کرتی تھیں خوب مذاق اڑاتے اور طرح طرح سے ستاتے تھے۔ کچھ دنوں تک تو وہ بگڑیں، ناراض ہوئیں، دفتر کے سپرنٹنڈنٹ سے شکایت کی، مگر رفتہ رفتہ عادی سی ہو گئیں، اب کوئی دفتر میں ان کی کمزور کرسی دیتا تو اس کے بیٹھنے پر چرچرانے لگتی تو دوسروں سے پہلے وہ خود ہی ہنسنے لگتیں اور کرسی پرے کر دیتیں۔"
"مگر تمہاری دادی یعنی مسز اونچا بھائی نیچا بھائی چورس والا اس چیز سے نالاں تھیں کہ ان کا چلنا پھرنا دن بہ دن دوبھر ہوتا جا رہا ہے اور بے حد موٹاپے کے سبب وہ کام کے لائق نہیں رہ گئی ہیں۔ ان کو ڈر تھا کہ اسی کارن کہیں اسے دفتر سے جواب نہ مل جائے۔"
"چنانچہ وہ طرح طرح کے جتن بھی کرتیں۔ کبھی کبھی ایک ایک مہینے تک خوراک کو کم کرتیں۔ کسرت کرنے کی کوشش کرتیں۔ قسم قسم کی دوائیاں استعمال کرتیں مگر کوئی فائدہ نہ ہوتا۔ بلکہ مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی والا معاملہ آن پڑا تھا۔ سمجھے تم لوگ؟"
"ہاں!" گڈو نے کہا۔

"ہاں کیا ہے ــ ؟" بابا ناراض ہو گئے۔ "کیا تم تھانیدار ہو اور میں رپٹ لکھوا رہا ہوں کہ ہاں کہتے ہو۔ سیدھی طرح ہوں۔ ہوں ..... "

"ہوں ــ" سبھی بچوں نے جلدی سے اصلاح کر لی۔

"آخر انھیں پتہ چلا کہ اسی شہر میں ایک بوڑھے حکیم رہتے ہیں، جو بے حد ضعیف ہیں اور جن کے بدن پر گوشت کوا کھانے کو نہیں۔ البتہ کھال ہی کھال رہ گئی ہے اور چہرے پر دو گہری آنکھیں، ان حکیم صاحب نے اپنے اسی سالہ تجربے کے نتیجے میں موٹاپے کو دور کرنے کی ایک ایسی دوا ایجاد کی ہے جو بے حد کامیاب کہی جا سکتی ہے اور جس کے استعمال سے موٹاپا دنوں بلکہ گھنٹوں میں کم ہونے لگتا ہے۔

"چنانچہ تمہاری دادی کو ان حکیم صاحب نے پانچ گولیاں دیں کہ انھیں پندرہ پندرہ دنوں کے وقفے سے لینا ــ اس سے پہلے ہرگز نہیں۔ تمہاری دادی نے ایک گولی وہیں کھا لی اور سیدھے دفتر چلی گئیں۔ دفتر میں شام کے وقت جب وہ اپنی کرسی سے اٹھیں تو جیسا کہ ان کا بیان ہے انھوں نے اپنے جسم میں ہلکا پن محسوس کیا اور گریبان جو صبح انھیں خاصا چست لگا تھا اب ذرا ڈھیلا سا تھا پہلے انھوں نے وہم سمجھا۔ مگر گھر آتے ہوئے راستے میں اپنی آستین میں انگلیاں ڈالیں تو وہ ڈھیلی تھیں۔

"پھر تو وہ بہت خوش ہوئیں اور مارے خوشی کے انھوں نے گھر آتے ہی پہلا کام یہ کیا کہ ایک گولی اور کھا لی۔

"جب میں اپنے آفس سے آیا تو مجھے شبہ تک نہیں ہوا کہ مسز چورس والا اتنی خوش کیوں ہیں اور آج انھوں نے کوئی دوا بھی کھائی ہے۔

"میں نے پوچھا ــ کیوں بھائی آج اتنی خوش کیوں ہو؟"

"بولیں ــ نہیں بتاؤں گی۔ صبح آپ ہی دیکھ لینا کیا ہونے والا ہے۔!"

"کیا ہونے والا ہے ــ ؟ میں نے تعجب سے دیکھا۔"

"میں نے لاکھ پوچھا مگر انھوں نے کچھ نہیں بتایا۔ چنانچہ رات کو کھانا کھا کر ہم سو گئے۔ صبح جب میری آنکھ کھلی تو مجھے بہت غصہ آیا۔ میرے بازو والے پلنگ پر مسز اونچا بھائی نیچا بھائی چورس والا کی جگہ کوئی اور خاتون سو رہی تھیں ــ میں نے چیخ کر اٹھایا کہ تم کون ہو جو میری بیوی کے بستر میں سو رہی ہو۔ اٹھو ــ وہ ہڑبڑا کر اٹھ کھڑی ہوئیں اور مجھے تعجب سے دیکھنے لگیں کہ کہیں میں پاگل تو نہیں ہو گیا۔ اتنی دیر میں جو میں نے غور کیا تو یہ تمہاری دادی ہی تھیں۔ مگر رات جب سو رہی تھیں اس وقت کے مقابلے میں ایک چوتھائی کم تھیں۔

"میں نے حیرت اور خوشی سے کہا ــ یہ کیا تماشہ ہے چورس والا ــ ؟"

"انھوں نے جواب میں ہنستے ہوئے کہا ــ اب مجھے کوئی چورس والا نہیں کہہ سکتا۔"

"مگر کیسے ــ یہ راتوں رات کیا ہو گیا؟"

"جادو نہیں ــ یہ دوا کا اثر ہے۔ دوا کا۔"

"نہیں ــ یہ ہو نہ ہو جادو ہے۔ معجزہ ہے۔"

"کچھ دیر تک ہم میں بحث ہوتی رہی۔ وہ دوا کا اثر کہتیں اور میں جادو کا۔ بہرحال ہم بہت خوش ہوئے۔ جلدی جلدی ناشتہ کیا اور اپنے دفتر کی طرف چل دیے چلتے چلتے تمہاری دادی نے اپنے سارے کپڑے ساتھ کر لئے۔ تو میں نے پوچھا ــ "

"یہ کیا ——؟"

"کہنے لگیں —— درزی کو دوں گی تاکہ انھیں کاٹ چھانٹ کر میرے موجودہ جسم بلکہ دو چار دنوں میں ہونے والے جسم کے لائق بنا دے۔"

مسز چورس والا جب دفتر کے دروازے میں داخل ہونے لگیں تو گیٹ پر بیٹھے ہوئے پٹھان نے انھیں روک دیا۔
"اوں بھائی —— کون ہے تم۔ اندر کدر جاتا ہے۔"

"تب پھر تمہاری دادی نے اسے اچھی طرح یقین دلایا۔ اپنا آئی ڈینٹٹی کارڈ دکھایا اور دوا اور اس کے فائدے کے بارے میں بہت دیر تک لیکچر دیتی رہیں تب جاکر پٹھان نے انھیں اندر جانے دیا۔

"اسی طرح دفتر کے تمام لوگ دنگ رہ گئے اور باری باری سبھوں کے سامنے مسز چورس والا کو تقریر کرنی پڑی
"اس کے بعد جب اپنی کرسی پر بیٹھ کر ذرا اطمینان کا سانس لیا تو بہت خوش ہوئیں۔ سوچا کہ ذرا کیوں نہ آفس کے تمام اسٹاف کو بے وقوف بنایا جائے۔ جو لوگ برسوں سے نشانہ بناتے آئے ہیں۔ چنانچہ بٹوے سے ایک گولی اور نکالی اور ایک گلاس پانی کے ساتھ اسے حلق سے اتار لیا۔"

"اب تین گولیاں ہو گئیں۔ یعنی پندرہ تا پینتالیس دنوں میں کھانے والی دوا پینتالیس گھنٹوں کے اندر کھالی گئی مارے خوشی کے تمہاری دادی پاگل ہوئی جارہی تھیں۔ شام کے وقت اسٹاف نے انھیں جہاں تہاں روک لیا۔ اور حیرت سے گھورتے رہے۔ سڑک پر چلتے ہوئے ان کے کئی ملاقاتی ملے جنھیں انہوں نے سلام و آداب بھی کئے۔ مگر وہ حیرت سے انھیں دیکھتے ہوئے گذر گئے! اور ان کی مسرت میں اضافہ ہوتا گیا۔ مارے خوشی کے ان کے پاؤں زمین پر نہیں پڑ رہے تھے۔ یہ محاورۃً نہیں کہہ رہا ہوں بلکہ سچی بات کہہ رہا ہوں۔ اس وقت جب وہ دفتر سے گھر کی طرف آرہی تھیں تو ان کے پاؤں زمین پر نہیں پڑ رہے تھے یعنی سڑک پر پڑتے اور ذرا سے اچھل سے جاتے۔ جیسے کوئی گیند فرش پر گرتے ہی اچھل جاتی ہے ویسے تمہاری دادی چل رہی تھیں۔ مگر اس وقت اس بات کا علم نہ تھا۔ وہ سمجھ رہی تھیں کہ خوشی کے مارے یہ عالم ہے۔"

"گھر آئیں تو مجھے بھی پہچاننے میں دقت ہوئی۔ مگر مجھے تو معلوم ہو چکا تھا کہ کسی حکیم کے سالہا سال کے تجربے کا نتیجہ تھا اس کا اثر ہے۔"

"رات کو ہم دونوں خوش خوش سوئے۔ میری آنکھ لگتے ہی انھوں نے جلد تر دبلے ہونے کے خیال سے ایک گولی اور کھالی یعنی چوتھی گولی بھی صاف!

"رات کے پچھلے پہر جب میری آنکھ کھلی تو میں نے پانی پینے کے لئے بتی جلائی۔ دیکھا تو مسز اوبجا بھائی بجا بھائی چورس والا اپنے پلنگ پر نہیں تھیں۔

"نہیں تھیں —— کہاں چلی گئیں ——" میں نے حیرت سے پوچھا۔

بابا بولے۔ "مجھے بھی حیرت ہوئی۔ باتھ روم کا دروازہ کھلا پڑا تھا۔ پھر میں نے انھیں پکارنا شروع کیا۔ دو تین آوازیں دیں تو ان کا جواب ملا۔ مگر کہاں سے ؟ بستر سے نہیں!"

"پھر —— پھر کہاں سے ؟"

"بستر سے تقریباً ۵ فٹ کی بلندی سے۔ میں نے گردن اٹھا کر دیکھا تو تقریباً ۵ فٹ کی اونچائی پر مسز چورس والا بے تاب بیٹھی ہوئی تھیں اور منت کر رہی تھیں کہ میں خدا کے لیے نیچے اتار دوں۔"

"میں حیرت زدہ، بدحواس یاالٰہی یہ ماجرا کیا ہے! چارپائی پر کھڑے ہو کر انھیں دبانا چاہا تو میرے ہاتھ کا وزن پڑتے ہی وہ پھر بستر پر آگئیں جیسے آدمی نہ ہو غبارہ ہو۔

"اب تو مارے خوشی کے وہ چلا چلا کر رونے لگیں۔ میں نے بستر پر انھیں بٹھا دیا تو تھوڑی دیر تک وہ بستر پر بیٹھی رہیں، روتی رہیں۔ پھر باتھ روم سے میں باہر نکلا تو دیکھا کہ وہ پلنگ سے ایک فٹ اوپر بے تاک منہ کو رومال سے ڈھکے رو رہی ہیں۔

"لپک کر میں نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ دیا تو ہاتھ کا بوجھ پڑتے ہی وہ پلنگ پر آ بیٹھیں۔"

"تب مجھے اس نے رو رو کر بتایا کہ وہ ساٹھ دنوں میں استعمال کی جانے والی گولیاں میں سے تین ہی دنوں میں کھا لیں۔ پھر میں نے اس کی گود میں ایک موٹی سی کتاب رکھی اور پتہ پوچھ کر دوڑا دوڑا حکیم کے یہاں گیا۔ مگر حکیم صاحب ممبئی چھوڑ کر مندیل کھنڈ کے جنگلوں کی طرف جڑی بوٹیوں کی تلاش میں چلے گئے تھے۔ وہاں معلوم ہوا کہ پندرہ دنوں کے بعد لوٹیں گے۔ ...!

گھر آکر یہ افسوسناک خبر بیوی کو سنائی تو وہ چیخ چیخ کر رونے لگیں۔ پھر میں نے انھیں طرح طرح سے تسلیاں دیں، یقین دلایا کہ پندرہ دنوں کے بعد جب وہ لوٹیں گے تو میں تمہارے لیے ضرور کوئی دوا حاصل کر لاؤں گا۔ جس سے تم کو یقیناً فائدہ پہنچے گا۔

"اس دن سے میں نے ان کا نکلنا بند کر دیا۔ آفس میں ایک ماہ کی رخصت کی درخواست دے دی اور جس طرح کوئی ننھے بچے کی دیکھ بھال کیا کرتا ہے میں ان کی دیکھ بھال کرنے لگا۔

"یہاں پہنچ کر بابا چپ ہو گئے۔ بچے بھی خاموش رہے۔ جب ایک پہر گزر گیا تو ایک نے پوچھا — پھر بابا! پھر کیا ہوا؟ — روز میں رات کے وقت انھیں کھلا پلا کر سلا دیتا اور ان کے سینے پر کوئی کتاب رکھ دیتا جس کے بوجھ سے وہ سوئی پڑی رہتیں۔ پھر صبح کتاب اٹھا کر بستر پر بٹھا دیتا اور ایک کتاب اس کی گود میں ڈال دیتا اور دن بھر پیروں میں لوہے کے جوتے ڈالے رہتیں جن کی مدد سے وہ چلتیں۔"

"اچھا۔ اس کے بعد کیا ہوا؟!!

اس کے بعد یہ ہوا کہ ایک رات بہت گرمی پڑ رہی تھی اور بین خراب تھا۔ چنانچہ ہم میاں بیوی یعنی میں اور تمہاری دادی چھت پر چلے گئے۔ وہیں چارپائی ڈالی۔ چھڑکاؤ کیا۔ کھانے پینے سے فارغ ہو کر تمہاری دادی کے پیروں سے لوہے کے جوتے اتارے پھر انھیں بستر پر لٹا کر حسب دستور سینے پر کتاب رکھ دی اور خود پلنگ پر آکر سو رہا۔ ..."

"پھر —؟" بابا کو خاموش دیکھ کر بچوں نے پوچھا

پھر کیا بتاؤں کہ کیا ہوا — آسمان ٹوٹ پڑا، زمین پھٹ پڑی۔ جب صبح دم میری آنکھ کھلی تو پلنگ پر کتاب پڑی تھی۔

"اور دادی؟" بچوں نے مزید حیرت سے سوال دہرایا۔

"دادی نہیں تھیں!" بابا نے رو بانسی صورت بنائی اور بے حد اداس ہو گئے۔

ذرا دیر بعد انھوں نے ایک ڈبیا نکالی۔ اس کا ڈھکن کھولا۔ اور ایک کالی سی گولی ہتھیلی پر ڈال دی۔

"اور یہ رہی پانچویں گولی!" یہ کہہ کر گولی کو منہ میں رکھ کر گلاس بھر پانی سے نگل لیا۔ بچے مبہوت، افسردہ سی صورت بنائے ایک دوسرے کو دیر تک تکتے رہے۔ ...

بہت رات گئے، اچانک بابا کی آنکھ کھل گئی۔ اس نے دیکھا اس کے گلے سے لگا سب سے چھوٹا بچہ آنسو بلک بلک کر رو رہا ہے۔ دفعتاً بابا کا بھی دل بھر آیا۔ اس نے آنسو کو گلے لگا لیا۔ باہر آسمان پر لاکھوں کروڑوں ستاروں کی بھی دنیا افسردہ ہو گئی۔

●●

عبدالصمد

# پسِ پشت

یوں کوئی خاص بات دکھائی نہیں دے رہی تھی۔

دن اور رات وقت کے ویسے ہی تابع تھے جیسے بہت پہلے کر دیئے گئے تھے۔ زندگی کا موت کی طرف اور موت کا زندگی کی طرف سفر جاری تھا۔ انسان کے خوش اور رنجیدہ ہونے کے اسباب بھی وہی تھے جو بہت پہلے وضع کر دیئے گئے تھے۔ ایک سلسلہ جاری تھا جس میں بظاہر کہیں سے بدسلیقگی نہیں تھی۔ یوں سانس کے ساتھ اندر پہنچ جانے والی ہوائیں ہمیشہ یہی خبر لاتی تھیں کہ بہت کچھ بدل گیا ہے، بہت کچھ تبدیل ہو گیا ہے۔ ان خبروں پر ان کا پختہ یقین تھا اس لیے وہ کبھی اپنے اندر سے نکل کر یہ دیکھنے نہیں گئے کہ واقعی کچھ ہوا ہے۔ خوش اور مطمئن ہونے کے لیے ان کے پاس یقین اور اعتماد جیسے وسیلے تھے جن کی موجودگی میں وہ کسی اور چیز کی ضرورت محسوس نہیں کرتے تھے۔ زیست کے یوں ہموار شب و روز میں اچانک فضا کچھ نامانوس سی لگنے لگی۔ تو انھیں بھی ایک اجنبی سی تبدیلی کا احساس ہونے لگا۔ آبادی پرسکون تھی سوتی تھی یا جاگتی تھی۔ اس ٹھہرے ہوئے منظر میں ایک ہلکی سی متحرک لکیر بھی ارتعاش پیدا کر دینے کے لیے کافی تھی، سو وہی ہوا اور لوگ باگ اپنے اپنے گھروں سے نکل پڑے تو پتہ چلا کہ سب خیریت ہے، کوئی ایسی ویسی بات نہیں۔ لیکن ہوا تو پکار پکار کر کہہ رہی تھی کہ بالکل ایسی بات ہے۔ تب پھر طے کیا گیا کہ ذرا آبادی سے ہٹ کر بھی دیکھا جائے کہ بعض دفعہ آبادی بجائے خود ایک رکاوٹ بن جاتی ہے، بہت سی اچھی بری چیزیں دور ہی سے لوٹ جاتی ہیں اور بعد میں کفِ افسوس ملنا پڑتا ہے ——— پتہ چلا کہ جھاڑیوں میں ایک شخص کی لاش پڑی ہوئی ہے جو اب آہستہ آہستہ سڑ رہی ہے۔ وہ تو شکر ہے کہ لاش جھاڑیوں میں چھپی ہوئی تھی ورنہ کتوں، گدھوں اور کوّوں کو شاندار دعوت ہو جاتی اور انھیں کانوں کان خبر بھی نہ ہوتی۔ انھیں خیال آیا کہ اتنے دنوں میں وہ ان ہواؤں کو اپنے اندر اتارتے رہے ہیں جو اس لاش کی بدبو کو اپنے ساتھ لیکر ان تک پہنچتی رہی ہیں تو ان کا جی چاہا کہ اندر اتاری ہوئی ہواؤں کو فوراً اگل دیں لیکن اب اتنی دیر ہو چکی تھی کہ کچھ بھی کرنے کا سارا وقت نکل چکا تھا اور جو بچا تھا وہ یہ تھا کہ وہ یا تو صبر و شکر کے ساتھ چپکے بیٹھے رہیں یا پھر اس لاش کو ٹھکانے لگانے کی فکر کریں۔ لیکن وہ گھروں سے نکل آئے تھے اس لیے ان کے سامنے لاش ہی سب سے بڑا مسئلہ بن کر پڑی تھی۔ انہوں نے چاہا کہ لاوارث لاشوں کو ٹھکانے لگانے والی کسی انجمن کو خبر کر دیں، لیکن جب انھیں خیال آیا کہ ایسی تمام انجمنیں اپنی دوکانیں بڑھا چکی ہیں تو ان کی راہیں مسدود ہو گئیں۔ اگر وہ انسانی لاش نہ ہوتی تب انھیں فکر کی کوئی ضرورت نہیں تھی کہ وہ ہر چرند و پرند کو رزق پہنچانے کے اقرار نامے سے واقف تھے۔ مشکل تو یہی تھی کہ اس لاش کے پاس لاوارث ہونے کے باوجود بالکل ویسے ہی ہاتھ پیر اور دوسرے جسمانی اعضاء موجود تھے جیسے ان کے پاس تھے۔

اور انہوں نے ہمیشہ کوشش کی تھی کہ کبھی کسی حال میں ان کی بے حرمتی نہ ہو۔ اب وہ ایسے ہی جیسے کسی جسم کی یوں بے حرمتی کیسے برداشت کر سکتے تھے۔ چنانچہ انہوں نے کمر کس لیا اور اس کے باوجود کہ تعفن سے ان کے دماغ پھٹے جا رہے تھے، اور بدبو ان کے جسموں میں گھسی جا رہی تھی، انہوں نے لاش کو نہلایا، دھلایا اور کفن وغیرہ سے لپیٹ کر، چار کاندھوں پر رکھ کر عزت و احترام کے ساتھ چالیس قدم چلے۔ لیکن اتنے اعزاز و اکرام کے باوجود ان میں سے کوئی بھی اس کے لیے تیار نہیں تھا کہ وہ اس بے ننگ و نام لاش کو اپنے اس قبرستان میں دفن کر دے جس میں وہ اپنے تازہ تازہ اور خوشبو سے لبے ہوئے مُردوں کو دفن کیا کرتے تھے اور پھر یہ کہ اس قبرستان میں جو مردہ بھی دفن ہوتا تھا، اس کے شجرے سے لوگ واقف ہوا کرتے تھے اور سرہانے کتبہ لگانے کا دستور تھا۔ یہ مردہ تو کسی بھی زاویے سے ان کے قبرستان میں بیٹھتا ہی نہیں تھا بھلا وہ ایک لاوارث مردے کو محض اس لیے کہ اس کی وجہ سے ان کے اندر پہنچنے والی ہوائیں بدبودار ہو رہی ہیں۔ اپنے پاک و صاف قبرستان میں دفن کر کے اسے پراگندہ کیسے کر سکتے تھے۔ چنانچہ اتفاق رائے سے یہی طے ہوا کہ مردے کو اس آبادی سے اتنی دُور پر جا کر رکھ چھوڑا جائے جہاں سے بدبو کے آنے کا کوئی خدشہ باقی نہ رہے، اس سے زیادہ ان کا مسئلہ تھا بھی نہیں۔ انہوں نے یہی کیا اور اُلٹے قدموں اپنے اپنے گھروں کو لوٹ آئے۔

تب پھر یوں ہوا کہ لاش جہاں رکھی گئی تھی وہاں سے قریب کی آبادی کے پرسکون جھیل میں اچانک ایک چھپاکا سا ہوا اور جلدی جلدی لہریں بنیں اور پھیلنی شروع ہو گئیں تو انہوں نے چونک کر اوپر دیکھا۔ آسماں پرسکون تھا اور چند لکڑ بگڑے فضاؤں میں یوں محوِ پرواز تھے جیسے کہیں کچھ ہوا ہی نہیں۔ تب لوگوں نے یہ جان کر کہ اس دھند سے آلودہ فضا میں کچھ معلوم کرنا، کچھ پتہ لگانا آسان نہیں، خیریت معلوم کرنے کا یہ طریقہ نکالا کہ پہلا آدمی دوسرے سے پوچھے اور دوسرا تیسرے سے اور تیسرا ... اس طرح ایک سرے سے دوسرے سرے کی بات معلوم ہو جائے گی۔ اور ہوا بھی یہی۔ لیکن کوئی سرا ہاتھ نہیں آیا۔ تب پھر آبادی سے آگے بڑھ کر پتہ لگانے کا بیڑا اٹھایا گیا کہ جب بھی آبادی کچھ حل کرنے سے قاصر ہوتی، لق و دق میدان، پہاڑوں کے اوجھل گوشے، بے پایاں سمندر، اور گھنے کالے جنگل اپنے اپنے سینوں میں بے پناہ گتھیاں اور سلجھاوے لیے موجود ہوتے ۔ انھیں زیادہ دور جانے کی ضرورت نہیں پڑی کہ ذرا آگے جانے پر ہی ان کی اس مردے سے ملاقات ہو گئی جس کے بنے سنورے جسم سے بدبو پھیل پھیل کر ساری فضا میں سڑاند پیدا کر رہی تھی۔ وہ حیران تو ہوئے کہ آخر ایسا کیونکر ہو سکتا ہے کہ مردے کو ہر طرح کی آرائش کے ساتھ اس طرح کھلا چھوڑ دیا جائے، لیکن ساتھ ہی خوش بھی ہوئے کہ اس آبادی میں صدیوں سے یہ روایت چلی آتی تھی کہ جیم جاسے اگر اچانک کوئی لاش پائی جائے تو یہ خوشیوں اور مسرتوں کی علامت ہے اگرچہ اب کوئی ایسا آدمی موجود نہیں تھا جس نے اس روایت کے صلے میں خوش حالی دیکھی ہو۔ اس قسم کی کوئی کرشما کا ان کے یاں کبھی گزری نہیں ہوا تھا اور ان کی یادداشت میں سوائے بدحالی، غربت اور کم مائیگی کے اور کوئی چیز تھی بھی نہیں۔ وہ روکھی سوکھی کھا کر کبھی کبھار پیٹ بھر لیا کرتے اور ستر ڈھانپنے کے نام پر ان کے پاس اکثر ایسے چیتھڑے بھی ہوتے جنھیں وہ کپڑا کہہ لیا کرتے۔ جو خوش ہونے کے لیے ان کے پاس اور کوئی پیمانہ نہیں تھا سوائے اس کے کہ اس روایت کو وہ اپنے درمیان ہمیشہ زندہ رکھتے۔

چنانچہ اس زندہ روایت کو اپنے درمیان پا کر وہ خوشی سے پھولے نہ سمائے کہ انہوں نے بہت دن اپنے اوپر صرف اس اُمید پر کاٹ لیے تھے کہ آخر ایک دن خوشحالی کا بھی آئے گا، سو وہ آ پہنچا تھا۔ اگرچہ سپاٹ زندگی نے ان سے خوشیوں کے رنگ بھی سلب کر لیے تھے، لیکن پھر بھی انہوں نے یہ ثابت کرنے کی پوری کوشش کی کہ وہ بھی خوش ہو سکتے ہیں چاہے ان کے پاس وسیلہ ہو یا نہ ہو ـــ رنگ ہوں یا نہ ہوں۔ ان کیلئے یہی بہت تھا کہ خوشی کی ایک روایت علامت

بن کر انھیں نظر آ گئی تھی۔ لیکن مشکل یہ تھی کہ لاش میں تعفن بہت زیادہ تھا جس سے خوشیوں کی آب و ہوا بھی متاثر ہو رہی تھی اور پھر محض اپنی خوشیوں کے لیے ایک لاش کو سڑنے کے لیے یوں کھلا کب تک رکھا جا سکتا تھا جب کہ اس میں کیڑے پڑ جانے کا بھی اندیشہ تھا۔ چنانچہ انہوں نے چاہا کہ اپنی خوشیوں کی اس روایت کو اپنے قبرستان میں دفن کر کے ہر سال اس کی یاد میں اکٹھے ہوں اور خوشیوں کا ایک سلسلہ جاری کریں۔ وہ اپنی مرضی کو عملی جامہ پہنانا ہی چاہتے تھے کہ ان میں سے کچھ نے کہا کہ قبرستان میں اگرچہ مردے ہی دفن کیے جاتے رہے ہیں لیکن وہ ہوتے ہیں تازہ، اب تک ایسا نہیں ہوا کہ کوئی سڑا ہوا مردہ دفن کر دیا گیا ہو، اور چوں کہ اب تک یہ چیز نہیں ہوئی ہے اس لیے قبرستان کے ساتھ یہ تجربہ کرنے میں ایک نامعلوم سا خطرہ ہے ـــــ اور یہی ایک چیز تھی جسے مول لینے کو وہ کسی قیمت پر تیار نہیں تھے چنانچہ انہوں نے یہی کیا کہ بہت ہی عزت و احترام کے ساتھ لاش کو اپنے کاندھوں پر سوار کیا، برکت کے لیے اسے آبادی کے چاروں کھونٹ گھمایا اور آبادی سے اتنی دُور کہ اس کی سڑاند نہ آسکے ـــــ لیکن پچھم جانب لے جا کر رکھ دیا اور اپنے گھروں کو لوٹ گئے۔

اس کی لاش اتفاق سے جس آبادی کے قریب ہو گئی تھی، وہاں پورب کی طرف کسی لاش کا اچانک پایا جانا سخت منحوس سمجھا جاتا تھا۔ یہاں تک کہ اگر لاش کو کسی سمت رکھنا ہی ہوتا تو وہ پورب کی طرف ہرگز نہ رکھتے۔ انہوں نے اس بات کا خاص خیال رکھا تھا کہ اور کسی سمت ہو یا نہ ہو، پورب کی جانب ان کی قبرستان ہرگز نہیں ہو۔ اب جو اچانک ایک نامانوس بو سے ان کی سانسیں رکنے لگیں اور لوگ اچھا خاصا کھایا پیا قے کرنے لگے تو گھر گھر کی تلاشی لی گئی۔ کونوں کھدروں کو کھنگالا گیا اور آدمی آدمی کو ٹھونک بجا کر دیکھ لیا گیا اور پھر کچھ نہیں پا کر سناٹوں کی راہ لی گئی کہ اکثر سناٹے دیمیں سے جنم لیتے۔ لاش کچھ ایسی بدبودار اور متعفن ہو گئی تھی کہ اس کی زبوں حالی پکار پکار کر لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرتی تھی۔ لوگ پورب کی طرف ایک بدبودار اور سڑی ہوئی لاش کو دیکھ کر پہلے ہی بہت ڈر گئے تھے، پھر انہوں نے بجھاتے ہوئے کیڑے بھی دیکھ لیے جو کفن پر رینگ رہے تھے۔ ان کا جو حال ہوا سو ہوا، سب سے بڑی بات یہ ہوئی کہ آبادی کے در و دیوار پر خوشحالی برسرِ عام پھیلا گئی پھرتی تھی، اب انھیں دیواروں پر انھیں مہیب سائے منڈلاتے نظر آنے لگے۔ یہ خوشحالی انھیں خاندانی طور پر ودیعت نہیں ہوئی تھی۔ اس کے حصول میں ان کی ان گنت پسندیدہ و ناپسندیدہ روایات قربان ہو گئی تھیں اور چوں کہ اس سے بہت سی قربانیاں وابستہ تھیں اس لیے ایک پتہ بھی کھڑکتا تو لوگوں کے دل دہل اٹھتے۔ اب جو یہ برسوں سے سنی ہوئی اور نسل در نسل یقین کرتی ہوئی ایک علامت سامنے آئی تو وہ سر سے پاؤں تک لرز گئے اور اس کے بداثرات کو زائل کرنے کی تدبیریں اختیار کرنے لگے۔ عبادت کی طرف متوجہ ہونا اور پڑھا ہوا پانی اور پھونکی ہوئی ہواؤں کو اپنے پھیپھڑوں کے اندر اتارنا انھوں نے اپنا شعار بنا لیا۔ اس کے علاوہ ہر مکان کے دروازے پر مقدس سطریں لگا دی گئیں کہ بداثرات باہر ہی رہ جائیں اور اندر جانے نہ پائیں۔ ممکن ہے کہ بداثرات سطروں سے ڈر کر باہر ہی رہ گئے ہوں، لیکن لاش کی بدبو اور سڑاند جو اب کئی گنا بڑھ چکی تھی، کسی کی ڈر کی پروا کیے بغیر اطمینان سے نہ صرف یہ کہ گھروں کے اندر بلکہ نتھنوں اور پھیپھڑوں تک میں گھسی پڑ رہی تھی۔ سر جوڑ کر بیٹھنے سے بھی کیا حاصل تھا، صرف اتنی ہی تو بات تھی کہ کسی طرح لاش کو ٹھکانے لگا دینا تھا لیکن ایسی فضا میں ایسا کرنا آسان نہیں تھا سو لوگوں نے اسی میں اپنی بھلائی دیکھی کہ اپنے بستروں میں دبکے پڑے رہے۔ لیکن جب ایسا ہوا کہ ان میں سے چند باہمت اور دلیر افراد کا ایک فرقہ اپنے ڈر اور خوف کو بالائے طاق رکھ کر اٹھ کھڑا ہوا تو آبادی کا ایک بڑا حصہ ان کی تقلید میں گھروں سے نکل آیا۔ یہ لوگ لاش کو قبرستان کی تاریکیوں میں گم کر دینا

چاہتے تھے۔ لیکن مسئلہ یہ تھا کہ آخر ایک ایسی بدبودار اور سڑی ہوئی لاش کو قبرستان کی مقدس سرزمین کو سونپنا کیسے جائے جو اپنے تعفن سے ساری فضا کو مکدر کئے دے رہی تھی۔ قبرستان کے بھی اپنے اصول تھے جس پر یہ مردہ پورا نہیں اترتا تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اسی آسان نسخے کو آزمانے کا فیصلہ کیا گیا اور لوگ ناکوں پر کپڑے باندھ کر لاش کو آبادی سے اتنی دور رکھ آئے کہ پھر اس کی بدبو، سڑاند، تعفن اور نحوست سے ان کی فضا کو کوئی خطرہ باقی نہ رہا۔

اب کے لاش جس آبادی کے حدود میں پڑ گئی وہاں بھی صبح و شام اتفاق سے اپنی جگہ پر مقرر تھے، ہر طرح کی سالیں موجود تھیں۔ ڈھونڈنے پر اتنی عزت بھی مل جاتی کہ اس کے بعد زندہ رہنے کو جی نہ چاہتا اور نظر اٹھانے پر اتنی امارت سامنے آجاتی کہ پھر موت سے بھی پنجہ لڑانے کو جی چاہنے لگتا۔ اور سب لوگوں کو یہ مشعلہ ہاتھ آتا کہ دونوں حدود کے سروں کو ایک دوسرے کے قریب لانے کی کوشش کرتے رہتے۔ وہ اپنی کامیابی، ناکامی کو نہیں دیکھتے تھے۔ کیوں کہ اگر وہ اپنی ناکامیوں کو بھی دیکھ لیتے تو پھر یہ بات طے تھی کہ ان کے پاس کرنے کو کچھ نہیں رہ جاتا اور ان کا ٹھہرا مشعلہ ہاتھوں سے چھن جاتا۔ ان کے ہاں خوشیاں کبھی اتنی نہیں ابھریں کہ وہ انھیں روایت بنا کر اپنے درمیان زندہ و جاوید کر لیتے ـــــ ان کے ہاں غم کے اتنے پہاڑ نہیں ٹوٹے کہ وہ اسے علامت بنا کر تعویذ کی طرح پہن لیتے۔ وہ ایک دنیا میں زیست کر رہے تھے جس میں وہ غم کو خوشی سمجھ لیتے اور خوشی کو غم، کیوں کہ ان کے پاس فرق کا کوئی وسیلہ موجود نہیں تھا ـــــ ممکن ہے کبھی رہا ہو۔ لیکن اب تو کھو چکا تھا اور اس کی کوئی روایت آبادی میں موجود نہیں تھی۔

یوں دن اور رات کے سائے میں اچانک انھوں نے محسوس کیا کہ کوئی ایسی بات ضرور ہے جو اس سے پہلے کبھی نہیں ہوئی۔ وہ بڑے پریشان ہوئے، کیوں کہ روایت اور علامت کی غیر موجودگی میں وہ اس بات کا کوئی معنی بھی نہیں نکال سکتے تھے ـــــ اب وہ کیا کریں ـــــ اس نئی بات کو وہ کیا معنی پہنائیں ـــــ اس انحراف کو کیا نام دیں ـــــ؟

تھک ہار کر انھوں نے یہی کیا جو ان جیسے دوسرے لوگ کرتے آئے تھے۔ پہلے اپنی تلاش، اپنی گنتی، اپنے آس پاس کو ڈھونڈنا، ہر طرح کی ناکامی کے بعد ویران میدانوں کی راہ لی تو وہاں ایک سڑی گلی اور کیڑوں سے بھجاتی ہوئی لاش ان کی منتظر تھی۔ اس کے تعفن سے وہاں پر کسی کا کھڑا رہنا ممکن نہیں رہا تھا۔ لاش کو دیکھتے ہی ان کے اندر جو بے ساختہ حرکت پیدا ہوئی وہ یہ تھی کہ وہ فوراً دو چار قدم پیچھے کو ہٹ گئے۔ لیکن جب انھیں فکر کا ایک بہت ہی چھوٹا سا محسوس ہوا تو انھوں نے دیکھا کہ ایسا کرنے میں کوئی فائدہ نہیں تھا۔ اگر وہ اسی طرح الٹے قدموں بھاگتے رہے تو ایک دن وہ آئے گا جب لاش پھٹ جائے گی اور اس میں سمٹے ہوئے کیڑے چاروں طرف پھیل جائیں گے اور لاش کی بدبو کے ساتھ مل کر ان کو چاروں طرف سے گھیر کر ان کی ساری طاقت کو سلب کر لیں گے اور پھر ـ وہ کسی کام کے نہیں رہ جائیں گے اور آخر میں ان کی زندگیوں کا نتیجہ بھی انھیں بدبو، تعفن اور کیڑوں کی شکل میں نمودار ہوگا۔ اتنی کچھ سوچنے ان کے اندر فیصلوں کے پشتے باندھ دئیے۔ انھوں نے ساری آبادی کو ملا لیا اور اس بات کا اطمینان کر لیا کہ کوئی چھوٹ نہ جائے تاکہ کسی قسم کے بھرم کے کیڑے ان کے اندر پنپ نہ سکیں۔ اپنی ناکوں اور منہ پر کپڑے باندھ کر اس سڑی گلی لاش کو ٹھکانے لگانے وہ نامعلوم سمت کی اور بڑھنے لگے یہاں تک کہ اپنے پیچھے چھوڑے ہوئے گرد و غبار کے طوفاں میں وہ گم ہو گئے۔ سارے دھند چھٹی اور غبار بیٹھ گئے ـ تو نہ معلوم حدوں تک اور نامعلوم سمتوں تک ان کے قدموں کا ایک سلسلہ تھا جو جاری تھا۔

●●

## انور خان

# بانسری کی آواز

بانسری کی آواز نے لوگوں کو دہلا کر رکھ دیا۔ اب کیا آفت برپا ہوئی ہے۔ ابھی کل ہی کی تو بات ہے۔ اس نے کہا تھا کہ گاؤں کے سارے چوہوں کو جو ان کی فصلیں برباد کر رہے تھے، مکانوں کی بنیادیں کمزور کر رہے تھے، جن کی وجہ سے گاؤں والوں کا جینا اجیرن تھا۔ ختم کر دے گا۔ انھوں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا کہ بانسری کی آواز کے پیچھے سیکڑوں چوہے چلتے ہوئے دریا میں ڈوب گئے تھے۔ مگر نہ جانے کیا بات تھی کہ چوہوں کی تعداد میں کمی نہ ہوئی تھی۔ بلکہ اب تو انھیں سپنوں میں بھی چوہے نظر آنے لگے تھے۔ ہاں جادوگر ضرور کچھ اور خوش حال ہو گیا تھا۔ اس کی زمینوں اور مکانوں کی تعداد میں اضافہ ہو گیا تھا۔ اس کی حویلی اب پہلے سے زیادہ شاندار ہو گئی تھی۔

کچھ دن بعد وہ ایک بار پھر اپنی حویلی سے بانسری بجاتا ہوا برآمد ہوا تھا اور اس کی بانسری کی سریلی، مدھر آواز سے گاؤں کے لوئمر لڑکے مسحور ہو کر نہ جانے کن سرزمینوں کی جانب چل پڑے تھے۔ شاید ان زمینوں کی طرف جہاں حد نظر تک ریت سرگرداں نظر آتی تھی اور وحشت تیل کے چشموں کی صورت زمین سے ابلتی تھی۔ گاؤں کے لڑکے گئے تو واپس نہیں آئے۔ بھولا بھٹکا کوئی واپس آتا بھی تو اس کی صورت بدل چکی ہوتی۔ لباس بدل چکا ہوتا حتیٰ کہ دل بھی بدل چکا ہوتا۔ سنہری کمانوں کی رنگین عینکوں کے عقب سے وہ گاؤں کے معمر لوگوں کو جن کی کمریں بیلوں کے پیچھے کام کرتے کرتے جھک گئی تھیں اور ڈھلکی ہوئی چھاتیوں والی عورتوں کو جنھوں نے انھیں کبھی اپنا دودھ پلایا تھا حقارت آمیز نظروں سے گھورتے اور پھر شب و روز کی یکسانیت سے اکتا کر اجنبی زمینوں کی طرف لوٹ جاتے۔

اور اب پھر بانسری کی وہی سریلی صدا فضا میں ہلکورے لے رہی تھی، ان کے دل خوف سے بھر گئے۔ انھوں نے چاہا کہ اپنے مکانوں کی کھڑکیاں، دروازے بند کر دیں۔ بچوں کو چھپا دیں۔ لیکن بانسری کی آواز نے ان کے دلوں کو جیسے اپنی مٹھی میں لے لیا تھا۔ نہ چاہتے ہوئے بھی ان کے قدم انھیں اپنے مکانوں سے باہر کھینچ لائے۔ گلی کوچے لوگوں سے اٹ گئے۔ جوق درجوق وہ بانسری کی آواز کے پیچھے چل پڑے۔ بھاری قدموں سے جیسے پیروں میں بیڑیاں پڑی ہوں۔ خاموشی سے جیسے لب سی دیے گئے ہوں اور ویران آنکھوں سے جن سے آنسو سرما کی بارش کی طرح دھیمے دھیمے گر رہے تھے۔

ان خستہ حال پریشان لوگوں میں میرا لڑکا سنیل بھی تھا اور میں بھی۔ ہم دونوں کاندھے سے کاندھا ملائے ہاتھ میں ہاتھ ڈالے چل رہے تھے کہ کہیں بچھڑ نہ جائیں۔ دھن بج رہی تھی اور ہم چل رہے تھے۔ ہم چلتے رہے اور دھن بجتی رہی۔ کبھی ایسی کیفیت طاری ہوتی کہ بس دھن بج رہی ہے اور ہم دنیا و مافیہا سے بے خبر چل رہے ہیں اور کبھی ایسی حالت کہ کہ ہم چل رہے ہیں ایک اندھے حصار میں جس کا کوئی انت ہی نہیں ہے۔ گاؤں کی حدیں کب کی چھوٹ چکی تھیں۔ میدان، ٹیلے، پہاڑ، دشت، وادیاں

گلی گاؤں، قریے شہر قدموں تلے آتے اور پیچھے رہ جاتے وہ سریلی آواز تھی اور اس کے عقب میں چلتے ہمارے مضمحل قدم، ہمارے کپڑے تار تار ہو گئے۔ پیر سوج گئے۔ دکھن جسم کی نس نس میں تڑپنے لگی۔ لیکن ہم سحر آمیز موسیقی کے پیچھے چلتے رہے۔

"کیا یہ بانسری ہمیں بہا کر اس مقام تک لے جائے گی جہاں ہر طرف ہریالی، چشمے بہہ رہے ہیں اور غزالی آنکھوں والی خوبصورت دوشیزائیں ہماری منتظر ہیں۔" سنیل کی آواز میری سماعت سے ٹکرائی۔

میں نے سنیل کے پھولے ہوئے پیروں کو دیکھا پھر اس کی آنکھوں میں، مجھے حیرت ہوئی کہ اس کی گہری سیاہ اداس آنکھوں میں اب بھی امید کی شمعیں روشن تھیں۔ میں سوچ میں پڑ گیا کہ اسے کیا جواب دوں۔ میں اس کو تو بچانے کا خواہش مند تھا لیکن اب جسم کے ساتھ دماغ نے بھی جواب دے دیا تھا۔ بلکہ اب تو جسم کے رشتے جان کے ساتھ کسی بھی سمے ٹوٹ سکتے تھے۔ اب دماغ میں اتنی سکت نہیں رہی تھی کہ فریب کا طلسم توڑ سکے۔

"پتہ نہیں۔" میں نے جواب دیا، "ہو بھی سکتا ہے اور شاید نہیں بھی۔ دراصل اب مجھے جادوگر پر بالکل یقین نہیں رہا — کاش! یہ دھن سنکر میں خود پر قابو رکھ سکتا۔"

"پھر آپ کیا کرتے؟" سنیل نے پوچھا

"میں اس بانسری کو توڑ دیتا۔" میں نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا۔

"واقعی؟"

"بالکل۔"

"لیکن ابا! یہ بانسری ہی تو ہے جو ہمیں خوش آئند زمانوں کی امید دلا کر ہمارے بے حال جسموں میں روح پھونک دیتی ہے؟"

"تم سچ کہتے ہو بیٹا۔" میں نے اس کے جوان سینے کے اندر ہمکتی امنگوں اور دمکتے حوصلوں کو سمجھتے ہوئے کہا "شاید ہمارے اندر کوئی خلا رہ ہے، کوئی کمی ہے، کوئی پیاس ہے۔ بانسری کی آواز ہماری خوابیدہ امنگوں کو بیدار کر دیتی ہے۔ اسے سن کر ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ستارے اس لیے چمکتے ہیں کہ ہم ان سے اپنا دامن بھر سکیں۔ فضائیں اس لیے وجود میں آئی ہیں کہ وہ ہمارے نغموں سے معمور ہو سکیں۔ دھرتی کا سنگلاخ سینہ اسی لیے ہے کہ ہم اس کا سینہ چیر کر سونا نکال سکیں۔ لیکن یہ بانسری کی آواز ہی جس نے ہمیں ان حالوں کو پہنچایا ہے۔ ہماری تمام مصیبتوں کی جڑ یہی ہے۔ ہمیں اس سے کسی بھی قیمت پر چھٹکارا حاصل کرنا چاہیئے۔"

"میں تو سمجھتا ہوں ہمیں بانسری اس جادوگر سے چھین لینی چاہیئے۔" سنیل نے کہا "وہ دن بدن مضبوط ہوتا جاتا ہے۔ اس کی زمینیں، اس کے مکانات، اس کی طاقت بڑھتی ہی جاتی ہے۔"

"اس سے کیا فائدہ؟" میں نے کہا "بانسری جس کے بھی ہاتھ آئے گی جادوگر بن بیٹھے گا۔ ہم اس آفت سے تب ہی نکل سکتے ہیں جب اس بانسری کو توڑ دیں۔ اس کی اصل طاقت تو یہ بانسری ہی ہے۔"

"نہیں بانسری ہم نہیں توڑ سکتے۔" سنیل نے مضبوط لہجے میں کہا۔

وہ صحیح کہہ رہا تھا شاید۔ بانسری کی موت کا مطلب تھا وہ انوکھے جہان جو ہمیں اب تک اپنی دسترس میں معلوم ہوتے تھے ہمیشہ کے لیے دور ہو جاتے۔

سنیل اچانک خوشی سے چیخ پڑا اس نے میرا بازو پکڑ لیا۔

"جادوگر نے اس بار دھوکا نہیں دیا ابا۔" اس نے کہا "وہ ہمیں صحیح مقام پر لے آیا ہے۔"

ہم واقعی ایک پر فضا مقام پر تھے۔ سبز ہرے بھرے اشجار سے لدے درختوں کے درمیان ہرن کلیلیں کر رہے تھے۔ جا بجا چشمے بہہ رہے تھے جن میں مرغابیاں تیر رہی تھیں اور ان کے کنارے حسین ماہ جبیں غزالی آنکھوں میں مستیوں کے جام بھرے ہماری منتظر تھیں۔ ہمارے اور ان کے بیچ ایک شیشے کی دیوار تھی جو بہت دور تک چلی گئی تھی۔

ہم تکان سے چور مسرت سے بے خودی میں بیٹھ گئے۔ خواب اور حقیقت کے اس برزخ میں کتنا وقت گذرا ہمیں اس کا علم نہیں۔ ہم تو اس وقت چونکے جب ہم نے دیکھا کہ جادوگر مسی بجاتا تیز تیز قدموں سے چلتا شیشے کی دیوار سے گذرتا اس طرف چلا گیا اور پھر حیرت سے ہماری چیخیں نکل پڑیں کہ ہم نے دیکھا کہ ہم تو اپنے گاؤں کے باہر ہی کھڑے ہیں۔ ہرے بھرے درخت بھی ہمارے ہی تھے اور غزالی آنکھوں والی حسینائیں بھی وہی تھیں جن کے درمیان ہماری زندگی بیتی تھی۔ لیکن ہم میں اب اتنی طاقت کہاں تھی کہ اپنے اطراف میں پڑے پتھروں سے شیشے کی دیوار کو چکنا چور کر کے اپنے گاؤں میں داخل ہو سکیں نڈھال، خستہ حال ہم دیوار کے پار حسرت سے تکتے رہے۔

جادوگر نے اس بار دھوکہ نہیں دیا تھا۔



## سید محمد اشرف

# دوسرے کنارے پر

بحرِ عرب کے شمال میں غروب ہوتے سورج کی زرد روشنی میں رنگی سمندر کی سنہری موجیں کراچی شہر کے کلفٹن ساحل سے ٹکرائیں، سفید جھاگ خاکستری پتھروں سے ٹکرائے، بکھرے اور پانی ہو گئے۔

اس وقت غروب کا وقت نہ ہوتا اور کرنوں کا رنگ بھی زرد نہ ہوتا تو بھی ادھر سے آنے والی موجوں کا رنگ سنہرا ہی ہوتا۔ سونے جیسا سنہرا رنگ کیوں کہ بحرِ عرب میں کلفٹن کی طرف جو پانی آتا ہے وہ اب سنہرا ہی ہوتا ہے۔

ایسا میں نے سوچا۔

اور اس سوچ میں چھپے حسد کو محسوس کر کے میں شائد شرمندہ ہوا۔ اور کن انکھیوں سے اس کی طرف دیکھا۔

اس نے آتی جاتی لہروں پر سے نگاہیں واپس کھینچیں اور گھنے سیاہ بالوں کے نیچے سے اس کی نیلی نیلی آنکھوں نے مجھے غور سے دیکھا، کہیں یہ میری سوچ نہ پڑھ لے، اس خوف نے مجھے جھوٹ موٹ بے خوف کر دیا۔ تب میں نے بھی اسے غور سے دیکھا۔ وہ سبز رنگ کا ڈھیلا ڈھالا لبادہ پہنے تھی۔ میں نے اس سے پوچھا۔

"کیا تم کوہِ قاف والی سبز پری ہو۔؟"

اس نے میری طرف حیرت بھری آنکھوں سے دیکھا اور کھل کھلا کر ہنسی اور کہا۔

"نہیں — میں کراچی شہر میں کشمیر روڈ پر رہتی ہوں۔ میرا نام عظمیٰ ہے اور میں آٹھویں کلاس میں پڑھتی ہوں۔"

یہ سب کہہ کر وہ اس طرح مسکرائی جس طرح ان چھوٹی چھوٹی ہنسی خوشی کی باتوں پر مسکرایا جاتا ہے اور تب میں نے سوچا کہ یہ سبز پری اتنی بچی بھی نہیں کہ ان چھوٹے چھوٹے مذاقوں کو نہ سمجھ سکے اور اتنی بڑی بھی نہیں کہ میں اس سے ایسے مذاق نہ کر سکوں۔

تب میں نے بہت اعتماد کے ساتھ اس سے پوچھا!

"اے لڑکی اگر تم سبز پری نہیں ہو تو اس قدر اچھی کیوں لگتی ہو؟"

تب اس نے میرا ہاتھ پکڑا اور مسکرا کر بولی۔

"ہمارے یہاں سب ایسے ہی ہوتے ہیں۔ ہم آپ کو سب سے ملوائیں گے۔ آپ نے ہمارے پاپا کو نہیں دیکھا ان کے ماتھے پر تو لگتا ہے جیسے روشنی سی پھوٹ رہی ہو۔"

میں نے پوچھا۔

"ہمارے یہاں تو دیوتاؤں کے ماتھے سے روشنی پھوٹتی ہے۔ کیا تمہارے پاپا دیوتا ہیں؟"

"نہیں بھائی، ہمارے یہاں دیوتا لوگ نہیں ہوتے۔ یہ تو آپ کی طرف ہوتے ہیں۔"

وہ جھنجلائی بھی اور مسکرائی بھی پھر کہا۔

"پاپا پرسوں ملتان سے واپس ہوں گے تب دیکھ لیجئے گا۔" یہ کہہ کر وہ خاموش ہوئی اور میں نے سمندر میں واپس جاتی ایک موج کو دیکھ کر سوچا۔

جب میں ہندوستان سے چلا تھا تو اپنے عزیزوں کے بارے میں خصوصاً نوجوانوں اور بچوں کے بارے میں کوئی واضح تصور ذہن میں نہیں تھا۔ بس یہ اندازہ تھا کہ جب میں اپنے عزیزوں کے بیچ پہنچوں گا تو سارے بچے مجھے گھیر کر بیٹھ جائیں گے سارے نوجوان میرے قریب آکر کھڑے ہو جائیں گے اور سارے بزرگ مجھے گلے لگا کر پوچھیں گے کہ جنھیں ہم اب سے بہت برس پہلے چھوڑ گئے تھے وہ اب کیسے ہیں اور ہیں بھی یا ماضی کے کھنڈر میں کہیں دب گئے۔ اور وہ حجرا اس محلے میں۔۔ اور نوجوان مجھ سے دریافت کریں گے کہ وہاں آپ کے ہاں لوگ اتنا لڑائی جھگڑا کیوں کرتے ہیں اور کیا آپ لوگوں کو یونیورسٹیوں میں آسانی سے ساتھ داخلے مل جاتے ہیں اور کیا آپ لوگوں کو نوکری حاصل کرنے میں بہت پریشانی اٹھانی پڑتی ہے اور کیا آپ۔ ....

اور بچے سوال کریں گے کہ یہ جو ہم لوگ تصویروں میں تاج محل اور قطب مینار دیکھتے ہیں تو کیا آپ نے ان کو سچ مچ دیکھا ہے۔ ممبئی آپ کے یہاں سے کتنی دور ہے اور کیا آپ نے امیتابھ بچن کی کوئی شوٹنگ دیکھی ہے اور کیا آپ۔ ....

سبرینی کی آواز نے مجھے واپس ساحل پر بلا لیا۔ اس نے ہولے سے راز داری لہجے میں بہت اپنائیت کے ساتھ مجھ سے پوچھا

"اب آپ ہمیشہ کے لیے آگئے ہیں۔ واپس تو نہیں جانا ہے نا؟۔"

اس سوال پر مجھے تعجب ہوا۔

"جی نہیں پندرہ دن بعد واپس چلا جاؤں گا۔ مجھے ملازمت پر جانا ہے گھر پہنچتے ہی۔"

"ہائے اللہ!" اس کے منہ سے بس اتنا ہی نکلا۔

میں نے اس کے چہرے پر دوڑتے حیرت کے رنگ کو بہت واضح انداز میں محسوس کیا۔ وہ پلکیں جھپک جھپک کر مجھے دیکھ رہی تھی۔

لیکن ارشد بھائی نے تو یہاں آتے ہی پاسپورٹ پھاڑ دیا تھا اور اب وہ دوبئی میں ہیں اور قیصر بھائی۔۔۔ اور۔۔

"نہیں۔ میں واپس جاؤں گا۔"

اس کے چھوٹے سے ذہن نے میرے چہرے کو پڑھنے کی کوشش کی لیکن کیوں کہ میں چالاک تھا اس لیے وہ ناکام رہی۔ پھر وہ اچانک بولی جیسے اسے کوئی کھویا ہوا ہتھیار مل گیا ہو۔

"ہم نے اس دن ریڈیو پر سنا تھا کہ وہاں بہت سے.... ہزاروں کی تعداد میں بے گناہ.... اور منگل کے روز ٹی وی پر بتایا تھا کہ... کیا نام ہے اس شہر کا۔ اسے چھوڑیے خود پاپا اخبار میں پڑھ کر بتا رہے تھے کہ... اور سب کو چھوڑیے ہم نے خود جب گانے سننے کے لیے آل انڈیا ریڈیو لگایا تو خبریں آ رہی تھیں کہ کہیں پھر... —"

میں نے اس کے منہ پر ہاتھ رکھ دیا۔

اس نے میرا ہاتھ ہٹا کر کہا۔

"کیا آپ کے علاوہ سبھی لوگ جھوٹ بولتے ہیں؟"

تب میں نے سوچا کہ کچھ غیر اہم لمحے بھی کس قدر خوشگوار ہوتے ہیں اور تبھی میں نے یہ بھی سوچا کہ ٹیلی وژن، ریڈیو،

اخبار اور درسی کتابوں کے مقابلے میں کس درجہ کمزور انسان ہوں۔

تو کیوں کہ میں جواب نہیں دے سکتا تھا اس لیے خاموش رہا اور کیوں کہ میں خاموش تھا اس لیے سیاہ ہوتے سمندر میں دوڑتی سفید موجوں کو دیکھتا رہا۔

مجھے خاموش دیکھ کر وہ بھی چپ ہوگئی تھی۔ پھر وہ اس طرح بولی جیسے میرا دھیان بٹا رہی ہو

"بھائی! ہندوستان واپس جاکر آپ سب کو بتائیے گا کہ یہاں آپ نے کتنی طرح کی کاریں دیکھیں۔ ہم لوگ کلفٹن جس کار سے آئے ہیں یہ مزڈا ہے اور دوسری ہوتی ہے ٹوئے ٹا۔ لمبی والی ہوتی ہے امپالا۔ اور سب سے مہنگی ہوتی ہے مرسی ڈیز۔ مرسی ڈیز کئی سائز میں ہوتی ہے۔ اس میں چھ دروازے تک ہوتے ہیں۔ ہم آپ کو ساری کاریں دکھائیں گے۔ ہمارے یہاں سارے رشتے داروں کے پاس ہیں۔ پاپا کے سب دوستوں کے پاس دو دو موٹریں ہیں خوب بڑی بڑی۔ آپکے ہاں تو ایسی کاریں بھی نہیں ہوتی ہوں گی ہیں نا؟"

مجھے پھر تعجب ہوا۔ میں خاموش رہا۔ بس اس کی طرف دیکھتا رہا۔ اس نے میرے بہت پاس آکر کہا۔

"بھائی!"

میں چپ چاپ اس کی آنکھوں میں جھانکتا رہا۔

"او بھائی۔ آپ چپ کیوں ہو گئے۔ کیا آپ کو اپنے امی بابا یاد آرہے ہیں، بتائیے نا کیا آپ کو اپنے امی بابا یاد آرہے ہیں؟"

میں نے اس کے بھولے بھالے چہرے کو دیکھا۔ سمندر کو دیکھا۔ تاریک ہوتے آسمان کو دیکھا اور پھر مڑکر ریگستان سندھ کو عبور کیا اور پنجاب کی ہری بھری کھیتوں کو پار کر کے گنگا جمنا کے دوآبے میں پہونچا اور آم کے گھنے باغات میں سوئے ہوئے اپنے خاموش قصبے کو دیکھا جہاں پندرہ دن بعد میں واپس پہونچ جاؤں گا۔ اسٹیشن سے اتر کر کچے راستے پر آؤں گا تو کائی زدہ گنبد دور سے نظر آجائیں گے۔ درگاہ شریف کے بعد بڑا سا پھاٹک آئے گا۔ پھاٹک میں داخل ہوتے ہی ایک چوک نظر آئے گا اس چوک میں اونچی کرسی کا ایک بڑا سا حویلی نما مکان ہوگا جس کے صدر دروازے سے گزر کر جب میں ڈیوڑھی پار کروں گا تو وسیع صحن کے بعد اونچی شکستہ محرابوں کے دالان میں وہ کھڑا نظر آئے گا جس کے ماتھے سے مجھے روشنی پھوٹتی محسوس ہوتی ہے۔ میری بستی میں آج کل ماں سون کی گھمسان ہوگی۔ میرا بابا دالان کے در میں کھڑا الحمد شریف پڑھ پڑھ کر آسمان پہ پھونک رہا ہوگا۔ ماں سون کو اپنی بستی میں بسیرے کی دعوت دے رہا ہوگا۔ تاکہ کھیتوں میں کھیتوں کا سونا اگے اور کھلیانوں میں کھلیانوں کے موتی برسیں۔

سبز پری نے میرے بابا کا نام لیا تو مجھے وہ یاد آگئے۔ کسی اور چیز کا نام لیتی تو مجھے وہ چیز یاد آجاتی کیوں کہ اس وقت میرے ذہن کی لگام اس کے ہاتھوں میں تھی۔

میں نے یہ سوچ کر خود کو تسلی دی کہ ریڈیو سنکر، اخبار اور ٹیلی ویژن دیکھ کر اور درسی کتابیں پڑھ پڑھ کر اب بچے بھی یہ تفریق کرنے لگے ہیں کہ آپ کے یہاں ایسا ہوتا ہے اور ہمارے یہاں ویسا ہوتا ہے۔ لیکن ... ابھی ایک چیز بچی ہے ہماری خوشیاں اور غم تو ایک ہی جیسے ہیں، ہمارے تہوار اور تقریبات تو یکساں ہیں۔ خوش ہونے کے ڈھنگ تو وہی ہیں یا کم از کم یہ احساس تو ہے ہی کہ ہمارے ریت رواج سب مشترک ہیں۔

سبز پری نے میرے ذہن کی لگام موڑ دی۔

"شام کو یہاں سب تفریح کرنے نکل آتے ہیں کاریں اٹھائیں اور زن سے کلفٹن پہ آگئے۔ شام کے بعد سمندر تو ٹھیک سے نظر آتا نہیں اس لیے سمندر کی باؤنڈری پہ آکے کار تو روک دیتے ہیں لیکن ہیڈ لائٹس جلائے رکھتے ہیں جن کی روشنی

میں سمندر کا پانی دور تک جھل مل جھل مل کرتا ہے۔

مجھے پھر حیرت ہوئی اور میں نے پھر مڑ کر اپنے بابا کو دیکھا۔ عشا کی نماز کے بعد وہ بڑا بلب بند کر دیتے ہیں اور چھوٹا بلب جلا دیتے ہیں۔ پھر اپنے پلنگ پر لیٹے دیر تک ریڈیو سے خبریں سنتے رہتے ہیں اور دیر تک جانے کیا کیا سوچتے رہتے ہیں۔ پھر آیۃ الکرسی پڑھ کر دستک دیتے ہیں اور اس امان دینے والے سے امان مانگتے ہیں جس نے دوستوں کو رفاقتیں اور دوستوں کو عداوتیں دی ہیں اور پھر اللہ کا شکر ادا کرتے ہوئے بے خواب نیند سونے کے لیے لیٹ جاتے ہیں کہ صبح اٹھ کر پھر دن بھر دھوپ سے لڑنا ہوگا۔

پیچھے سے کسی کار کا ہارن بولا اور کوئی کنزڈایا ٹوئے ٹا یا امپالا یا مرسی ڈیز آ کر رک گئی لیکن ہیڈ لائٹس روشن رہیں۔ ہم دونوں کے طویل سائے پرشور سمندر کے تاریک سمندر میں دور تک پھیل گئے اور بہتے ہوئے پانی میں کانپنے لگے۔

پیچھے پھر کوئی کار آ کر رکی اور اس کی ہیڈ لائٹس کو دو موٹی موٹی متوازی لکیریں سمندر میں داخل ہو گئیں اور پانی پر دو روشن راستے نظر آنے لگے۔

سبز پری خوشی سے جھوم اٹھی۔

"دیکھئے بھائی دیکھئے۔ ابھی جو کار آ کر رکی اس کی روشنی میں پانی دیکھئے کیسا جھل مل جھل مل کر رہا ہے۔"

"سبز پری" میں نے اسے ہولے سے پکارا لیکن مجھے اپنی آواز اجنبی لگی اس لیے میں چپ ہو گیا اور اس سے نہیں کہہ سکا کہ سبز پری دوسرے کی کار کی روشنی میں سنہرے پانی کی جھل مل جھل مل تو دیکھ رہی ہو لیکن ذرا پلٹ کر دیکھو اس تاریک پرشور سمندر میں تمہارے اور میرے سائے کیسے کانپ رہے ہیں کیسے لرز رہے ہیں۔

جانے کیوں مجھے سبز پری کی خوشی پر حیرت ہو رہی تھی۔ شاید یہ حیرت ہی میرے زخم کا علاج تھی۔

"آپ تو بالکل خاموش ہو گئے بھائی۔ پرسوں ... آپ سن رہے ہیں نا۔ پرسوں سیما کی روزہ کشائی ہے۔ آپ ضرور آئیے گا آپ کو تو ضرور ہی ضرور آنا ہے۔ ورنہ ....."

یہ کہہ کر وہ چپ ہو گئی۔ ہم فصیل پر کھڑے تھے اور تیز سمندری ہواؤں سے ہمارے لباس بے قابو ہو رہے تھے۔ اپنے سبز لباس کو سنبھالتی ہوئی وہ بہت اچھی لگی اور میں نے یہ کہہ کر دل کو ڈھارس دی کہ میں نے ٹھیک ہی سوچا تھا ابھی ہم میں اور تم میں بہت کچھ مشترک ہے۔ ہمارے ریت رواج، ہمارے طریقے، ہماری رسمیں، ہماری عیدیں، ہمارے روزے۔ اچھی لڑکی میں روزہ کشائی میں ضرور آؤں گا۔ ہاں ابھی ایک ساحل باقی ہے جس پر ہم تم دونوں کھڑے ہو سکتے ہیں۔

وہ بالوں کو سنبھالتی ہوئی میرے نزدیک آئی اور سمجھانے والے انداز میں بڑی محبت کے ساتھ مجھ سے بولی "جمعہ کے دن روزہ کشائی میں آپ آئیے گا ضرور ورنہ جب آپ اپنے گھر واپس جائیں گے تو کسی کو یہ بھی نہیں بتا پائیں گے کہ ..."

تیز ہوا کا ایک بھیگا ہوا جھونکا ہمارے پاس سے گزرا۔ اس کے بال اڑنے لگے۔ وہ بال سنبھالنے لگی اور جملہ پورا نہیں کر سکی۔

میں نے اس کی طرف دیکھ کر کہا۔

"ہاں ہاں بولو۔ میں کیا نہیں بتا پاؤں گا سبز پری؟"

تب اس نے بے حد اعتماد اور یقین کے ساتھ کہا۔

"آپ کسی کو یہ بھی نہیں بتا پائیں گے کہ روزہ کشائی کیا ہوتی ہے۔"

تاریک سمندر میں دور سے ایک خوب بھیانک موج راستہ بناتی ہوئی آئی اور میرے قدموں کے پاس آکر اس قدر زور سے ٹکرائی کہ میرا پورا وجود ہل کر رہ گیا۔ اور مجھے میرا ساحل ڈوبتا ہوا محسوس ہوا جس پر ہم اور وہ دونوں کھڑے تھے۔

وہ کہہ رہی تھی۔

"ایسا ہوتا ہے بھائی کہ جب کوئی بچہ پہلا روزہ رکھتا ہے تو سب کو خبر کر دی جاتی ہے اور اس دن بہت سے مہمان ....."

میں نے اس کے ہونٹوں پر ہاتھ رکھ دیا اور اس کی نیلی آنکھوں میں جھانک کر دیکھا۔ وہ سب کچھ سچ سمجھ کر کہہ رہی تھی۔

اس کی آنکھوں میں کہیں بھی جھوٹ نہیں تھا۔ یقین ہی یقین تھا۔

اور اب میں صرف ایک ہی کام کر سکتا تھا جو میں نے کیا۔ میں نے اس کے اڑتے ہوئے بالوں کو برابر کیا اس کے روشن چہرے کو اپنے ہاتھوں میں لے کر اس کی پیشانی کو ہولے سے چوما اور چپ چاپ اداس ہو گیا۔

اس بار مجھے حیرت نہیں ہوئی تھی۔ حیرت سے اتنے بڑے زخم کا علاج ممکن بھی نہیں تھا۔



احمد داؤد

# قصہ گو

یہ اس کے قدموں کی چاپ ہے
پُراسرار سی چاپ، ٹھہر ٹھہر کے چلنے کا انداز، اپنا آپ منوانے کی خواہش میں شرابور، بدن جس میں مرد اور عورت کی خوبیاں، خامیاں یکجا ہو گئی ہیں۔
یہ اس کے بدن کی خوشبو ہے جس کے جلو میں ان گنت اسرار چھپے ہیں۔ یہ مجھ سے کیا چاہتا ہے؟
چوک کے ساتھ نئی ریلنگ پہ میں صرف تھوڑی دیر کے لیے آ بیٹھا تھا۔ اس وقت سڑک خالی تھی آخری شو کا آخری تماشائی بھی جا چکا تھا صرف ایک تانگا سینما کے گیٹ کے پاس کھڑا تھا جس کا کوچوان پچھلی گدی پر نیم دراز سگریٹ پی رہا تھا طویل شور شرابے کے بعد اچانک چھا جانے والا سناٹا بہت خوفناک لگ رہا تھا یوں لگتا تھا کہ جیسے آوازوں کا وقتی طور پر گلا دبا کر خاموش کیا گیا ہو۔ اس پُراسرار خاموشی میں اچانک بجائے وہ کہاں سے آ گیا۔ چور چال چلتا ہوا کہیں سے نکل کر ریلنگ کے پاس آ کھڑا ہوا اور مجھے تکنے لگا پیاس بے چین کر دینے والی نگاہیں۔ اس کی جلتی بجھتی آنکھوں سے لمبے لمبے ہاتھ نکل کر میرے بدن کا مساج کرنے لگے۔
میں نے کسمسا کر ریلنگ چھوڑی اور پیدل چلنے لگا، فٹ پاتھ پر پہنچ کر جب موڑ مڑنے لگا تو پلٹ کر دیکھا وہ میرے تعاقب میں تھا۔ اس نے سبز رنگ کا جوڑا پہن رکھا تھا ہاتھوں میں رنگ برنگی چوڑیاں گلے میں نقلی موتیوں اور رولڈ گولڈ کا ہار اور بالوں میں سبز پراندی، جس کا پھمن پشت پہ لہرا رہا تھا ایک پل کے لیے اس نے ہاتھ اٹھا کر بازو کھول کر انگڑائی لی اور رفتار تیز کر دی میں جلدی سے سڑک پار کر کے گلی میں داخل ہو گیا۔ گھر قریب آ گیا تھا بس کیا بتاؤں عجیب رات تھی سن رہے ہو یا سو گئے ہو؟
میں نے آنکھیں کھول کر ماتھے پر بل ڈال کر حیرت کا اظہار کیا اور یوں اسے میرے ہمہ تن گوش ہونے کا یقین آ گیا۔
گلی گہری تاریکی میں ڈوبی ہوئی تھی صرف ان کمروں یا نیم چھتوں سے روشنی جھانک رہی تھی جہاں کچھ ہو رہا تھا۔ میں تمہیں کیا بتاؤں عجیب سی رات تھی میں نے بھی غلطی کی جو اتنی دیر گئے گھر سے نکل آیا۔ یہ سگریٹ کی طلب بھی ذلیل شے ہے آدھی رات کو طلب ہوئی ڈبیہ خالی تھی میں اٹھ کر باہر نکل آیا چوک تک آ گیا بازار بند ہو گیا تھا صرف ایک منٹ کے لیے ریلنگ پہ بیٹھا اور اسے اپنے پیچھے لگا لیا۔ سارا رستہ وہ عجیب عجیب اشارے کرتا رہا جب میں گھر کے پاس پہونچا تو جلدی سے کھلے دروازے کی آڑ میں جا کر مڑ کر دیکھا وہ ہنس رہا تھا میں نے ڈر کے مارے زور سے کنڈی لگائی اور بھاگ کر اوپر کی منزل

یہ اپنے کمرے میں چلا گیا۔ میرے خیال میں ایک بج چکا تھا۔ اب کیا وقت ہوگا؟

میں نے گھڑی پہ نگاہ دوڑائی تو سوئیاں اس کے بیان کردہ وقت کو تصدیق کر رہی تھی۔

بس یہی ٹائم تھا۔ اب تمہیں کیا بتاؤں۔ یہ تجسس بھی تمباکو کی طلب جیسا ہوتا ہے میں نے سوچا ذرا دیکھوں کہ کہیں باہر تو نہیں کھڑا۔ خواہ مخواہ کھڑکی کھول کر گلی میں جھانکنے کی خواہش اٹھی اور جب میں نے نیچے جھانکا تو یقین کرنا اسے باہر گلی میں آسمان کی طرف ہاتھ پھیلائے وحشت بھری پیاسی آنکھوں کے ساتھ اپنی جانب گھورتے پایا۔ اس نے مجھے ٹوہ لیتے دیکھ لیا تھا اور جونہی میری نظر اس پہ پڑی جانتے ہو اس نے کیا کیا؟

میری آنکھیں جاننے کی خواہش میں کھلی تھیں۔

اس نے آسمان کی طرف پھیلے بازوؤں کو دائرے کی صورت میں حرکت دی پاؤں زمین سے اٹھا کر ہلکے سے والبینز میں پہلا چھن کی آواز ابھری اور دھمال شروع ہوگیا پہلے تو میں اسے اپنی آنکھوں کا وہم سمجھتا رہا لیکن جب اس کے دھمال کی ہلکی سی لرزن آواز گلی میں ابھری تو کھڑکیاں دروازے کھلنے لگے آمنے سامنے کے مکین دائیں طرف کے پڑوس اور بائیں طرف کے کارخانے کے مزدور جو ساری رات اوور ٹائم لگاتے ہیں آہستہ آہستہ ان چور جگہوں پر جمع ہونے لگے جہاں سے وہ اسے ناچتے دیکھ سکتے تھے۔ میں کھڑکی بند کرنا بھول گیا حیران گم سم اسے تکتا رہا ناچتے ناچتے اس نے سینکڑوں چکر لگائے مجھے پتہ ہی نہ چلا کر دھمال کی گردش میں اس کے تن کی لیریں جل گئیں یا کسی نے انھیں احتیاط سے الگ کر دیا تھا اب وہ الف ہو چکا تھا اور جب ناچتے ناچتے نڈھال ہوکر وہ اپنے کپڑوں پہ بے ہوش ہوکر گر پڑا تو لوگوں نے اس کے برہنہ بدن کا نظارہ پاکر چیخیں ماریں اور کنڈیاں چڑھا کر دبک گئے۔ خوف کے مارے میری زبان سوکھ گئی۔ بڑی مشکل سے کھڑکی کا سہارا چھوڑ کر واپس مڑا اور مسہری پر گر کر ہانپنے لگا ابھی میرے تالو تلے رطوبت ابھری ہی تھی کہ میں نے اپنے جسم پہ کسی نرم گداز چیز کی حرکت محسوس کی میرے چہرے کے مختلف حصے گریبان سینہ پنڈلیاں کوئی ننھی سی شے نرمی کے ساتھ میرے بدن کا طواف کر رہی تھی۔ میں نے اسے وہم جانا اور کروٹ بدل لی، اب میری پشت پہ سرور کی ہلکی سی لہر اٹھنی شروع ہوئی۔ میں نے کھڑکی کی راہ سے آئی ہوا کو اس کا سبب جانا اور اٹھ کر بیٹھ گیا اسی طرف سے بہت ہمت کی کہ چلو اس بہانے نیچے جھانک لوں گا اور کھڑکی بھی بند کر دوں گا۔ مگر تم جانتے ہو میں نے کیا دیکھا؟؟

میری آنکھیں جاننے کی خواہش میں کھلی تھیں۔

اس کا چہرہ اور۔ اور ... ہونٹوں سے جھانکتی زبان ... کھڑکی سے لگا چہرہ جس سے نکلی لمبی زبان اب تک میرا بدن چاٹ رہی تھی اور میں ۔ میں جس کو بھی بتاتا ہوں وہ نہیں مانتا۔ میں جب لوگوں کو بتاتا ہوں کہ بیک وقت مرد اور عورت کی خوشبو اس کے پاس سے آ رہی تھی تو وہ مذاق کرتے ہیں حالانکہ انھوں نے بھی اسے دھمال ڈالتے دیکھا۔ لوگ بہت جھوٹے ہیں وہ اپنے سامنے سب کچھ دیکھتے ہیں مگر گواہی نہیں دیتے۔ تصدیق نہیں کرتے، ایمان نہیں لاتے۔ اب میں کیا کروں۔ جب تک کوئی میری بات کی تصدیق نہیں کرے گا ایمان نہیں لائے گا۔ یقین نہیں کرے گا۔ میں کیسے اپنے ہونے کا دعویٰ کروں گا تم ہی بتاؤ۔ میں کیا کروں؟ اچھا چلو تم نے نہیں دیکھا تو میں تمھیں یہ سب کچھ کر کے دکھاتا ہوں تمہیں سگریٹ کی طلب ہو رہی ہے تو اٹھو اس رات جو سفر میں نے کیا تھا کرو۔ ہاں اس طرح۔ اب دیکھو۔ دیکھو۔ غور سے دیکھو۔ سنو۔ اور دیکھو۔ یقین کرو۔ ایمان لاؤ۔

میں اس کی طویل خود کلامی سے تنگ آگیا ہوں پچھلے کئی دنوں سے روز رات ہوتے ہی وہ یہ قصہ شروع کرتا ہے اور بھول جاتا ہے کہ اس سے قبل بھی وہ یہ بیان کر چکا ہے ہر بار اپنی واردات ختم کرنے کے بعد وہ ہاتھ اٹھا کر بازو کھول کر انگڑائی لیتا ہے اور دھمال ڈالنے لگتا ہے۔

●●

آصف فرخی

# بلیک آؤٹ میں بچپن

اسے کسی نے نہیں بتایا کہ جنگ چھڑ گئی ہے۔ اسے خود ہی پتہ چل گیا تھا۔ جب ابو اور امی میں لڑائی ہوتی تھی تب بھی اسے کوئی نہیں بتاتا تھا۔ خود ہی معلوم ہو جاتا تھا۔ امی کی آنکھیں لال ہوتیں اور لگتا کہ رو دیں گی۔ ابو کے ماتھے پر بل پڑے ہوتے اور بات بے بات ٹیلیفون اٹھا اٹھا کر پٹخنے لگتے۔ تو وہ سمجھ جاتا۔ اپنے اسکول کا بستہ اور لکڑی کا انجن لے کر پیچھے چلا جاتا۔ ورنہ خفا خفا گھر میں کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کرے اور خود ہی رونا آنے لگتا حالانکہ کہیں چوٹ بھی نہ لگی ہوتی۔ اور کوئی اسے پیار کر کے چپ کرانے بھی نہیں آتا۔ مگر آج تو امی ابو بول رہے تھے۔ ابھی تو امی نے ابو کو چائے بنا کر دی تھی۔ پھر کیا بات تھی؟ سب لوگ بگڑے اور پریشان کیوں لگ رہے تھے۔ کسی نے کچھ توڑ ڈالا تھا۔ یا اسے ڈانٹ پڑنے والی تھی؟

صبح ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ کچھ بات ہے ضرور جب اسے اسکول نہیں بھیجا گیا۔ ورنہ روز تو ادھر سات بجے، ادھر امی نے جگایا۔ کتنا دل چاہتا تھا کہ اللہ میاں سات نہ بجے اور وہ مزے سے سوتا رہے۔ مگر روز سات بج جاتے اور امی کے نرم نرم ہاتھ ماتھے پر بکھرے ہوئے بال سنوارتے ہوئے اسے جگانے لگتے۔ بند آنکھوں کے پیچھے نیند کا ٹھنڈا ٹھنڈا اندھیرا اچک سے اڑ جاتا۔ آنکھیں ملتا ہوا وہ اٹھ بیٹھتا۔ سب روشن روشن ہو جاتی جیسے کسی نے بتی جلا دی ہو۔ امی ٹوتھ پیسٹ کا ڈھکنا گھما کر ٹوتھ برش کے بالوں سے مس کر دیتیں، پھر ٹیوب کا پیٹ ہلکے سے دبا دیتیں۔ گاڑھا گاڑھا پیسٹ برش پر نکلنے لگتا۔ امی کہتیں منہ کھولو، ای ی ی کرو ای ی ی ی ۔ اس کے لب ہلتے اور پیسٹ کی ذائقہ دار خوشبو منہ میں بس جاتی۔ وہ اس وقت تک برش رگڑے جاتا جب تک دانت چوں چوں نہ بولنے لگیں۔ پھر منہ دھویا، ٹھنڈا ٹھنڈا منہ امی کے جیسے نرم گرم تولیے سے پونچھا اور سیدھا ناشتے کی میز پر۔ امی کہتیں، جلدی جلدی دودھ پیو۔ نہیں تو طاقت کیسے آئے گی اور بہادر کیسے بنو گے؟ شاباش پیالی کی گگرے ہونٹوں پر ملائی کی سفید سفید مونچھیں بن جاتیں، جنہیں وہ سب کی نظر بچا کر زباں سے چاٹ لیتا۔ پھر کپڑے بدلے ہوئے تازہ تازہ استری کی ہوئی قمیص کی کلف کی مہک سے پیٹ پر گدگدیاں ہونے لگتیں۔ نیکر اور موزے وہ خود پہن لیتا مگر جوتے کے فیتے امی باندھتیں اور ڈانٹتی بھی جاتیں "پچلے تو کھڑے رہو۔" اور جیسے ہی گلی کے موڑ پر اسکول بس کا ہارن گونجتا "پوں ۔ پوں پوں" ۔ وہ بستہ اٹھا کر زینے کی طرف دوڑ جاتا۔ بس اسٹارٹ ہونے لگتی تو اوپر کھڑکی میں امی کا چہرہ اور ہلتا ہاتھ نظر آتا۔ "ٹاٹا منصو بائی بائی۔" مگر آج یہ کچھ نہیں ہوا۔ اس کی آنکھ خود بخود کھل گئی اور وہ بستر پر سہمے سہمے انتظار کی کیفیت میں پڑا رہا کہ ابھی امی آئیں گی اور سستی کا یہ طلسم ٹوٹ جائے گا پھر اسکول جانا پڑے گا۔ مگر کوئی اسے اٹھانے نہیں آیا۔ پھر وہ خود ہی اٹھ گیا اور جا کر دیکھا تو سب لوگ ریڈیو کے گرد جمع تھے اور زور زور سے بول رہے تھے۔

ماموں جان امی کو سمجھا رہے تھے۔ پانچ تاریخ کو ان کا جہاز ہمارے سمندر میں تھا اس لیے چپکے بیٹھے رہے۔ جب جہاز

نکل گیا تو حملہ کیا۔ یہ ہوتی ہے یلاسنگ۔"

اور ابّو کہہ رہے تھے، "گھر میں آٹا کتنا ہے؟ آج ہی کسی کو بھیج کر دو تین بوریاں منگوا لو۔ ایسا نہ ہو پھر نہ ملے۔"

امّی کو اچانک خیال آیا، "منظور بھائی کی کال آگئی ہوگی" اور اداس ہوگئیں۔

ریڈیو پر بھی اور طرح کے گانے بج رہے تھے، زور زور سے، اور کوئی آدمی گرجدار آواز میں چلّا رہا تھا جیسے ڈانٹ ڈپٹ رہا ہو، "جیٹ طیارے — لڑاکا بمبار — جاں باز بری افواج — مکّار دشمن —"

وہ وہاں جاکر چپکا کھڑا ہوگیا۔ کسی نے اس کی طرف نہیں دیکھا۔ امّی نے بھی نہیں کہا، آیا شہزادہ بیٹا جاگ گیا۔ بس بیٹھی ہوئی پرانے کپڑے سے لالٹین کی چمنی صاف کرتی رہیں۔ جانے پہلے کمرے کی نامانوس روٹھی روٹھی فضا میں سارے لوگ ایک دم سے بہت دور ہوگئے اور وہ خود سمٹ کر ذرا سا رہ گیا۔ اسے رونا آنے لگا۔ آنکھوں میں آنسو ریت بجری کی طرح کھٹکنے لگے۔ آنسو جو فاصلوں کو پگھلا کر سب کی توجہ اس کی جانب مبذول کرادیں گے، وہ پھر سے اپنے گھر کی محفوظ و مامون کائنات کا مرکز بن جائے گا۔ لیکن اگر رونے سے کچھ نہ ہوا تو؟ پہلے پتہ تو چلے کہ ہو کیا رہا ہے۔

"امّی لالٹین کیوں جلا رہی ہیں؟ کیا بجلی غائب ہونے والی ہے؟"

"بلیک آؤٹ ہوگا۔" ابّو نے بتایا۔ فرش پر پرانے اخبار اور کاغذ کی بھوری شیٹ پڑی تھی، وہی جس سے امّی نے اس کے اسکول کی کاپیوں پر کور چڑھائے تھے، اور ابّو ہاتھ میں قینچی لیے اس کے ٹکڑے کاٹ رہے تھے۔ قینچی کا پھل شیٹ کے اندر اتر جاتا اور انگوٹھے کی حرکت کے ساتھ ساتھ کاغذ کی لمبان دو حصوں میں الگ ہو جاتی۔

"بلیک آؤٹ؟" یہ لفظ اس کے سامنے نئے سکّے کی طرح چھن سے گرا۔ یہ کیا ہوتا ہے؟ نامعلوم لفظ اس کے راستے میں کسی نئے جانور کی طرح کھلواڑ کرنے لگا، جسے دیکھ کر وہ چلتے چلتے حیران ہو کر رک گیا۔ خوف اور تجسّس ملی حیرت اس لفظ کی آوازوں سے پھوٹنے لگی۔ "بلیک آؤٹ" اس نے زیر لب دہرایا اور اس لفظ کو ان دوسرے عجیب الفاظ کے خزانے میں ڈال لیا — بمار اور پہاڑ اور کرفیو اور اسکول کا پری فیکٹ اور مارشل لا — جو بچّے اس طرح ذہن میں جمع کرلیتے ہیں جیسے رنگ برنگے بٹن، گھونگھے اور سیپیاں، نئے، ان چکھے، ان چھوئے لفظ کو اصلیت اچانک کسی معلوم، چھوٹے دیکھے بھالے چہرے مل جاتی اور چیزوں کو ان کے نام دینے کی لذت، دریافت کی مسرت بن جاتی، لُک چھپ لُک چھپ کرتے، چھپتے کھیلتے ذہن میں ایک لمحہ روشن ہو جاتا، پری کتھاؤں سی حیرت انگیز، پُراسرار زندگی تحیر سے لگتی۔ اسے ان میں سے بعض الفاظ کے معنی بھی پتہ تھے — جیسے کرفیو۔ امّی بتایا کرتی تھیں کہ وہ مارشل لا کے زمانے میں پیدا ہوا تھا اور ان دنوں کرفیو لگا ہوا تھا، اور کرفیو میں کوئی آدمی گھر سے باہر نہیں نکل سکتا ورنہ فوراً گولی مار دیتے ہیں۔ مگر اس کی سمجھ میں نہیں آیا۔

"کون گولی مار دیتے ہیں؟"

امّی نے بتایا تھا، "کرفیو میں کوئی نکل نہیں سکتا۔ جب تم پیدا ہوئے تھے تو کوئی تمہیں دیکھنے اسپتال نہیں آسکا تھا۔ ابّو نے بھی دو دن کے بعد آکر دیکھا تھا۔"

"ابّو بھی نہیں جاسکے کرفیو میں؟"

"نہیں بیٹا، کرفیو میں کوئی نہیں جاسکتا ورنہ گولی مار دیتے ہیں۔"

چھوٹے سے ذہن میں سیدھے سوال مچلنے لگتے۔ "کون گولی مار دیتے ہیں؟ کیوں مارتے ہیں؟ گولی لگنے سے آدمی بالکل ہی مر جاتا ہے؟ اور اگر اچھا آدمی ہوا تو؟"

"بس اتنے سوال مت کرو۔" امّی نے ڈانٹا۔ "جاؤ جا کر کھیلو۔"

تو اس طرح وہ لفظ کبھی پوری طرح سمجھ میں نہیں آیا۔ اور بات جہاں تک سمجھ میں آتی وہاں تک مان لیتا۔ باقی کی کو تخیل پورا کر دیتا۔ کرفیو میں گھر سے نہیں نکلتے، تو کرفیو بھی لُو اور دھوپ کی طرح ہوتا ہوگا جن میں نکلنے والوں کو گرمی لگ جاتی ہے، وہ اندازہ لگاتا۔ دوپہر کی دھوپ میں نانی کہتی ہیں، بچوں کو پکڑنے والا بابا نکلتا ہے، کرفیو میں بھی وہی نکلتا ہوگا اور مارشل لا ۔۔۔، کرفیو میں سڑک پر نہیں نکل سکتے تو اس میں کمرے سے باہر بھی نہیں آسکتے ہوں گے۔ پھر یہ بلیک آؤٹ کیا ہوا، یہاں پہونچ کر دماغ میرجانی کے لٹو کی طرح رک جاتا۔

نانی اماں کہتی تھیں کہ دونوں وقت ملتے بتیاں جلادی جائیں۔ نہیں تو گھر سونا سونا رہ جاتا ہے۔ جونہی وہ دیکھتا کہ دن کی روشنی کم ہونے لگی اور پیڑوں میں چڑیاں بسیرے کے لیے شور مچا رہی ہیں تو وہ برآمدے کی اور گول کمرے کی بتیاں جلادیتا۔ پھیکے پھیکے اندھیرے میں ایک دم سے روشنی بھڑک اٹھتی جیسے گھر منہ بسورتے میں اچانک خوش مزاج بن گیا ہو مگر آج جب وہ بتیاں جلانے اٹھا تو ابو نے منع کر دیا کہ بتیاں مت جلاؤ، بلیک آؤٹ ہے۔ ابو کھڑکیوں پر پرانے اخبار اور بھورے کاغذ گوند سے چپکا رہے تھے۔ کھڑکیاں کیا ٹوٹ گئی تھیں جو انھیں اس طرح جوڑا جا رہا تھا؟ اور بھوری بھوری کھڑکیاں کیسی لگ رہی تھیں جیسے برقعے پہنے ہوں اگر ے کے اندر روشنی گھٹ گئی۔ اندھیرا اپکنے لگا۔ ماموں جان سیاہ رنگ لیے گاڑی کی ہیڈلائٹس کو آدھا کالا کرنے جا رہے تھے۔

”ابو یہ بلیک آؤٹ کیوں ہوتا ہے؟“

”اس لیے کہ جب دشمن کے جہاز آئیں تو دیکھ کر سمجھیں کہ یہاں کچھ نہیں ہے اور بم نہ گرائیں، ورنہ روشنی ہوگی تو دیکھ لیں گے کہ یہاں مکان ہیں اور لوگ رہتے ہیں پھر بم گرادیں گے۔“

”ابو بم کیوں گراتے ہیں؟“

”تاکہ لوگ مر جائیں۔“

”لوگوں کو کیوں مارتے ہیں؟“

”دشمن جو ہوتے ہیں،“

”دشمن کیوں ہوتے ہیں؟“

”جنگ کی وجہ سے۔“

”جنگ میں لوگ مر جاتے ہیں؟“

”میرا بھیجا مت کھاؤ۔ میں پہلے ہی بہت پریشان ہو رہا ہوں۔“

اس کی سمجھ میں کچھ آیا اور کچھ نہیں آیا۔ یہ جنگ ایسی ہوتی ہے؟ جنگ کے بارے میں تو اسکول کی کتاب میں لکھا تھا، پھر سچ مچ کیسے ہوگئی؟ ۔ کاغذ لگی کھڑکیوں سے میلا میلا اندھیرا چھن چھن کر اندر آنے لگا۔ سارا کمرہ اس میں ڈوب گیا۔ کیچڑ سا گدلا اندھیرا ہر چیز کو دھندلانے لگا۔ کھانے کی میز کی فارمیکا جڑی سطح ماند پڑ گئی اور پلنگ پوش پر چھپے ہوئے شوخ رنگ پھول باسی دکھائی دینے لگے۔ آنکھوں کے آگے ترمرے ناچنے لگے۔ سائے کے بیمار ناخنوں نے ہر چیز کے رنگ و روغن کو کھرچ کر اس پر ملگجا، میل خوردہ لیپ کر دیا۔ پژمردہ، پھیکی شام کے ملبوترے سائے جواب تک ادھر ادھر چھپے ہوئے تھے، کونے کھدروں سے نکل کر چپکے چپکے رینگتے، آگے بڑھنے لگے۔ خوف کا تسلط چھا گیا۔ اور اچانک یہ آواز ایک ہیبت ناک چیخ ہر طرف سے اٹھنے لگی۔ جیسے آسمان کراہ رہا ہو، سسکیوں کی طرح اونچی نیچی ہوتی ہوئی آواز اس کے گرد بھنور بنانے لگی۔

"امی۔" اس نے زور سے پکارا۔

"جلدی چلو، ہوائی حملہ ہو گیا۔" ابو نے اسے گود میں اٹھالیا۔ اور نیچے کو بھاگے۔ ابو کی ہلتی ڈولتی گود میں وہ سمٹا سکڑا ان کے کندھے سے لگا رہا۔ اس نے سختی سے آنکھیں میچ لیں۔ بند آنکھوں کے پیچھے اندھیرا گول گول چکر کھا رہا تھا ۔۔۔ بالکل جیسے بجلی چلی گئی ہو، اسے خیال آیا۔ ہلتی کانپتی گود ذرا دیر کو رکی تو اس نے ڈرتے ڈرتے آنکھیں کھولیں۔ مگر آنکھیں کھول کے بھی زیادہ فرق نہیں پڑا۔ ویسا ہی اندھیرا تھا۔ صرف چھت کی طرف جل بجھ جل بجھ ہو رہی تھی۔ اس نے اس طرف منہ کرکے دیکھا۔ ٹیوب لائٹ کا سوئچ کسی نے بند کر دیا تھا، اور اس کی رکی رکی فلورسینس اندھیرے میں شیطانی آنکھ کی طرح چمک رہی تھی۔

"ابو مجھے ڈر لگ رہا ہے، ابو ڈر لگ رہا ہے۔" اس نے اپنا منہ ابو کے سینے پر رکھ دیا اور سسکیاں بھرنے لگا۔

"ہائیں اتنے بڑے بچے ہو کے روتے ہو!" اور جب ہوائی حملے کے ٹلنے کا سائرن بج گیا تو کہنے لگے، "کل سے بیٹا تم نماز پڑھنا سیکھو۔ اور نماز کے بعد دعا مانگنا۔ اللہ میاں چھوٹے بچوں کی ضرور سنتا ہے۔"

کل؟ کل کیوں؟ ایک تو یہ کل اور آج اس کی سمجھ میں نہیں آتے تھے کہ کل کیا ہوتا ہے اور آج کسے کہتے ہیں۔ "ابو کل کیا کل ہو گا۔" اس نے پوچھا۔

وہ رات کو سونے سے پہلے سوچتا کہ اب جو آنکھ کھلے گی تو کل کا دن ہو گا، ضرور کل آگیا ہو گا۔ اور صبح اٹھ کر پوچھتا تو پتہ لگتا کہ یہ تو آج ہے۔ کل ۔ ہوا بھاگتا ہوا چھلاوہ ہو گیا کہ سامنے نہیں آتا۔ اگلے دن بھی وہ صبح سو کر اٹھا تو دوڑتا ہوا امی کے پاس گیا۔ "امی امی، آج 'کل' ہے ناں؟"

امی ہنس پڑیں۔ "آج تو آج ہے۔"

اس کا منہ لٹک گیا۔ "آج پھر آج ہے؟ آج بھی کل نہ ہوا؟ رات کو تو آپ کہہ رہی تھیں کہ کل ہو گا، یہ تو پھر آج ہو گیا؟"

امی سمجھانے لگیں۔ "ارے بدھو جو دن آجاتا ہے وہ آج ہوتا ہے۔"

مگر اس کی سمجھ میں نہیں آیا۔ "تو یہ آج روز روز کیوں آجاتا ہے۔ کل کب آئے گا؟ جس دن بلیک آؤٹ نہیں ہو گا؟"

"جاؤ اپنا کام کرو۔ میرا دماغ مت چاٹو۔"

مگر کام کیا کرتا؟ اسکول سے ہوم ورک ملا نہیں تھا اور کھیلنے کے لیے باہر کوئی جانے نہیں دیتا۔ پھر کیا کرتا۔ وہ زینہ اتر کر نچلی منزل پر نانی اماں کے پاس چلا گیا۔ نانی اماں پڑوس والی بتو جی کو پان بنا کر دے رہی تھیں۔ نانی اماں کہہ رہی تھیں، "اے بی بی میرا تو اسی دن ماتھا ٹھنکا تھا۔ صبح فجر کے لیے اٹھی تو آسمان پر نگاہ پڑ گئی۔ مشرق کی طرف سے آسمان ایسا سرخ ہو رہا تھا جیسے لہو کی بوٹی اور بیچ میں صاف یہ بڑی تلوار ۔۔۔۔"

اور بتو جی کہہ رہی تھیں، "میں تو روز رات کو وظیفہ پڑھ کے پورے ملک کے گرد حصار باندھ دیتی ہوں۔ دشمن آئے گا تو اندھا ہو جائے گا۔ اور بی بی، میں نے تو سنا ہے، سرحد پر فوجیوں کے ساتھ سبز پوش لڑ رہے ہیں۔۔"

وہ وہاں سے اٹھ کر ماموں جان کے کمرے میں آگیا۔ ماموں جان کے دوست بیٹھے ہوئے چائے پی رہے تھے۔ اور ماموں جان انہیں بتا رہے تھے، "ارے بھائی یہ سب بڑی طاقتوں کا کیا دھرا ہے۔ کب سے پاکستان کو مٹانے پر تلے ہوئے ہیں۔ لاہور کو تین طرف سے گھیرے میں لئے لیتے تھے۔ بس وہ تو چین نے کہہ دیا کہ خبردار پاکستان کی طرف کوئی

میلی آنکھ سے نہ دیکھے ورنہ مجھ سے برا کوئی نہ ہوگا۔ اس پر وہ لوگ کان دبا گئے۔"

اس کی سمجھ میں کچھ نہیں آیا۔ ڈرائنگ روم میں ریڈیو بج رہا تھا۔ وہ اس کے سامنے بیٹھ گیا۔ "بمبار۔۔۔ ہلواڑہ آدم پور پٹھان کوٹ، انبالہ۔۔ ٹھیک نشانے۔۔۔" ریڈیو ایسے گرج رہا تھا جیسے جیٹ طیارہ وہی تو ہو۔

وہ زینے کی کگر پر انگلی پھیرتا ہوا واپس اوپر آگیا۔ امی اسے دیکھ کر بولیں "اوپر کیوں آگئے؟ نیچے ہی رہتے!"

"امی کیوں؟"

"بمباری کا خطرہ ہو تو نیچے والی منزل زیادہ محفوظ ہوتی ہے۔ تم چلو، ہم بھی وہیں آتے ہیں۔"

مگر وہ کچھ نہیں بولا۔ چپ چاپ جا کر اپنے بستر پر لیٹ گیا۔ کچھ کھیلنے کو بھی نہیں جی چاہ رہا تھا۔ سارے کھلونے یوں معلوم ہو رہے تھے جیسے خوف کے آگے گنگ رہ گئے ہوں۔ اسے شام کے خیال ہی سے ہول آنے لگا کہ شام آئے گی، پھر چاروں طرف اندھیرا ہوگا اور سائرن کی آواز آئے گی۔ اور سچ مچ ذرا دیر بعد شام گھر کے آنے لگی۔ بستر کی بے داغ سفید چادر پر، پلنگ کے سرہانے پر، فرش پر بکھرے کھلونوں پر اور کپڑوں کی الماری پر شام کی بجھی بجھی دھوپ کا دھبا چڑھنے لگا۔ دن کے شوخ رنگ پھیکے پڑنے لگے۔ ملی دلی میلی اداسی چھانے لگی۔ کھڑکی سے نظر آنے والا آسمان دھواں دھواں تھا۔

وہ وہاں لیٹا رہا۔ پھر ابو اسے ڈھونڈتے ہوئے آئے۔ "کب سے تمہیں آوازیں دے رہا ہوں، سنتے نہیں، اس وقت ایسے لیٹنا نہیں چاہیے۔"

وہ کچھ نہیں بولا۔ ابو نے اسے گود میں اٹھا لیا، اور نیچے لے کر چلے۔ ایک ہاتھ سے انہوں نے اسے سنبھال لیا اور دوسرے ہاتھ میں لالٹین اٹھائی۔ بہت احتیاط سے انہوں نے پہلی سیڑھی پر پاؤں جمایا اور نیچے دیکھ دیکھ کر اترنے لگے اس نے ابو کے کندھے میں سر چھپا لیا اور آنکھیں بھینچ لیں۔ کن انکھیوں سے وہ پیچھے کی طرف جھانکنے لگا۔ اوپر کا دروازہ اب تاریکی میں چھپ کر معدوم ہوگیا تھا۔ ابو آہستہ آہستہ قدم رکھ رہے تھے، دور کی عمارتیں کالے دھبے بن گئی تھیں اور پیچھے آسمان کس قدر لال ہو رہا تھا۔ ابو اگلی سیڑھی پر پیر رکھ ہی رہے تھے کہ پھر وہی آواز چاروں طرف سے پھوٹنے لگی، روتی، بین کرتی آواز۔ ابو گھبرا گئے اور جلدی جلدی سیڑھیاں اترنے لگے۔ "ہوائی حملہ ہوگیا،" انہوں نے کہا۔ اتنے میں آسمان گھڑگھڑانے لگا۔ اندھیرے میں کوئی چیز چمکی، زور کا دھماکہ ہوا اور ایک طرف سے شعلوں کی سرخ لکیر اٹھتی نظر آئی۔ ابو نے لالٹین والا ہاتھ نیچے کر لیا اور زور زور سے آیۃ الکرسی پڑھنے لگے۔ وہ بالکل یوں جھک گئے، جیسے کوئی گر رہا ہو، اور زینے کی ایک کے بعد ایک نکلتی سیڑھیاں کبھی نہ ختم ہونے والے سلسلے کی طرح پھیلی ہوئی نیچے کی طرف لڑھکتی، پھسلتی جا رہی تھیں۔ یکایک گھڑگھڑاہٹ تیز ہوگئی، کوئی جہاز چنگھاڑتا ہوا زن سے گذر گیا۔ زینہ ہلنے لگا۔ تاریکی میں لپٹا دو منزلہ مکان کانپ اٹھا۔ دیواریں کھڑکیں، دروازے لرزنے لگے۔ کانوں میں سیٹیاں بجنے لگیں۔ بدن جھنجھنا گیا۔ جیل کوّوں جیسی کوئی چیز بالکل سر کے اوپر سے گذری، زور کا دھماکا ہوا۔ وہ دہل کر ابو سے چمٹ گیا۔ "ابو ہم گر جائیں گے، ہم گر جائیں گے۔"

وہ رونے لگا، مگر عین اسی وقت ہوائی حملے کا سائرن دوبارہ بج اٹھا اور اس کی آواز اس میں یوں گھٹ کر رہ گئی جیسے اندھیرے اور ملبے میں دبا ہوا بچہ۔

●●

مرزا حامد بیگ

# واپسی

پسندیدگی کی وجہ میں نہیں جانتا، لیکن یہ تصویر مجھے سب سے زیادہ پسند ہے۔
بغیر عنوان کی اس تصویر کے پس منظر کا رنگ دیگر تمام رنگوں پر چھایا ہوا ہے۔ کالے رنگ سے ابھرتی ہلکی نیلی لکیریں آگے آکر بہت واضح ہو جاتی ہیں۔ نیلے رنگ کا یہ جال دھیرے دھیرے پوری تصویر کو اپنی لپیٹ میں لیتا ہے۔
اس کے بیچوں بیچ صرف ایک، خستہ بھورے رنگ کی اینٹوں کی سیڑھی ہے جو اوپر کو جاتی ہے۔ ساتویں سیڑھی سے اوپر کا حصہ اب نظر نہیں آرہا، لیکن یہاں کبھی کچھ رہا ضرور ہے، جواب موجود نہیں۔
یہ اندازہ میں نے دونوں جانب سے اینٹوں کی اٹھان سے لگایا ہے۔
پہلے ہی روز ـــ یہ بہت پہلے کی بات ہے، جب میری بیوی دو لڑکیوں کو چھوڑ کر اپنے آشنا کے ساتھ گھر سے بھاگ گئی تھی۔ اس تصویر کو دیکھتے ہی کالے پس منظر میں نیلے رنگ کے جال نے مجھے سب سے اوپر کی سیڑھی پر لا بٹھایا تھا۔ جب سے اب تک میں بے حس و حرکت اکڑوں بیٹھا ہوں۔
میری آنکھ کی پتلیاں ساکت ہیں۔ میں جانتا ہوں میری ذرا سی جنبش سے تمام سیڑھی دھڑام سے نیچے آرہے گی۔
میں بالکل سامنے تکتا ہوا، ہر لمحہ توازن قائم رہنے کی دعا مانگتا ہوں۔
کبھی کبھی مجھے یوں لگتا ہے، جیسے میں بڑی مشکل سے یہاں پہنچا ہوں۔ تب میں بہت زور سے ہانپتا ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ اب وہ سیڑھی، جس پر میں بیٹھا ہوں، اس کی بنیاد ہل گئی ہے۔
میں تاریک سناٹے میں بھورے رنگ کے سائے کے تڑخنے کی آواز سنتا ہوں، جس سے اینٹیں ایک ہیں۔
آخر یہ ٹوٹ پھوٹ کب تک چلے گی۔ ایک وقت آئے گا جب ـــ
میں اس سے آگے سوچتا ہوں۔
ایسے لمحات میں میری بے نور پتلیوں کے آگے اندھیرا چھا جاتا ہے۔
میرے بالکل سامنے میری دو جوان بیٹیاں ہیں۔
بڑی اور چھوٹی ـــ بڑی بہت دنوں سے بجھی بجھی نظر آتی ہے۔ ابھی کچھ دن پہلے اس نے فیصلہ کیا ہے کہ وہ شادی نہیں کرے گی۔
چھوٹی اس کے لڑکپن ہے۔

جب میں انھیں دیکھ پاتا ہوں تو ہانپتا ہوں، اور ٹوٹ پھوٹ ایک بار پھر شروع ہو جاتی ہے۔ جس سے بچنے کے لیے میں پھر ساکت ہوتا ہوں۔

مجھے یوں ہانپتے دیکھ کر پہلے پہل چھوٹی کھلکھلا کر ہنس دیتی تھی۔ یہ اس کا بچپن تھا۔ لڑکپن میں وہ پریشان دکھائی دیتی۔ لیکن اب کچھ دنوں سے وہ پھر ہنسنے لگی ہے۔

ہنسی ہنسی میں وہ بڑی ہو جاتی ہے۔ بالکل بڑی کا ناک نقشہ۔

پھر اس کے دھندلاتے ہوئے چہرے سے میری بیوی کا چہرہ ابھرتا ہے۔

تب میرا سانس اکھڑ آتا ہے۔

دونوں ہنس کے کچھ کہتی ہیں اور سوچتی کچھ ہیں۔

۔ "پاپا، اب بہت ہو گئی۔"

میں سنتا ہوں اور گم صم بیٹھا رہتا ہوں۔

چھوٹی کو یہ تصویر بالکل اچھی نہیں لگتی۔ کئی بار مجھ سے بحث کر چکی ہے کہ کیلنڈر میں سب سے بُری تصویر یہی ہے میں اس تصویر کے حق میں دلائل دیتا ہوں، لیکن میرے پاس دلائل کی کمی ہے۔

میں اس سے بحث نہایت دھیمے لہجے میں کرتا ہوں۔ مجھے ڈر ہے، وہ اسے چپکے سے اکھاڑ نہ پھینکے۔ وہ نہیں جانتی کہ اس کی سب سے اوپری سیڑھی پر تو میں بیٹھا ہوں۔

اگلے ماہ کی تصویر میں جوگیا رنگ نمایاں ہے۔

یہ تصویر بغیر عنوان کی تھی، لیکن اب اس پر کونے میں موٹے قلم سے قدرے خوشخط ( SEPARATION) لکھا ہے۔ بڑی نے بہت سوچ بچار کے بعد فیصلہ کیا ہے کہ اس کا عنوان یہی ہو سکتا ہے۔

اس تصویر میں گہرے برش سے جوگیا رنگ نیچے سے اوپر کی طرف کر دیا گیا ہے۔ یہ تصویر دیکھ کر یوں لگتا ہے جیسے اناڑی مصوّر نے اپنا برش صرف کرتے ہوئے، سب کو بے وقوف بنایا ہے۔ تصویر میں بہت سے بے چہرہ لوگوں کو چلتے پھرتے دکھایا گیا ہے۔ سب کے سب جوگیا لباس پہنے ایک دوسرے سے بے نیاز گھوم رہے ہیں۔ سب کے رنگ زرد ہیں اور نیچے سے اوپر کی طرف جوگیا رنگ بڑھ رہا ہے۔

بڑی کو یہ تصویر ہمیشہ اداس کر دیتی ہے۔

چھوٹی تمام تصویروں کو جلدی جلدی پلٹتی ہے، بعض اوقات اس کی آنکھیں بھی بند رہتی ہیں۔ غالباً اس کی پسندیدہ تصویر اس کیلنڈر میں موجود نہیں ہے۔

لیکن آج وہ کالج سے واپسی پر مارچ کے مہینے والی تصویر کے سامنے دیر تک کھڑی رہی تھی۔ شاید وہ بھی کوئی عنوان سوچ رہی ہو۔ اس تصویر میں پختہ اینٹوں کے بنے چھجّے کے نیچے ایک بچہ، ہاتھوں میں گلدستہ لیے اوپر دیکھ رہا ہے، جہاں ایک گڑیا سی لڑکی اس کی موجودگی سے پوری طرح باخبر، بازو پھیلائے ناچ رہی ہے۔

مجھے اس گُنجل سے نکل کر اس دریچے تک جانا چاہیے، جہاں چھوٹی اپنی بڑی بہن کے سر سے سفید بال چنتی ہے اور وہ کرسی کے ایک ہی رخ پر بیٹھے بیٹھے سوکھ گئی ہے۔

میں ارادہ کرتا ہوں، تب سانس اکھڑنے لگتی ہے۔

●●

# میثاقِ خون

تمہارے ضمیر کو کیا ہوا ہے کہ
ویت نام میں ظلم کے خلاف لڑنے والوں کو مجاہد
اور افغانستان کے مظلوموں کو باغی سمجھتے ہو ؟

اے نقطوں کے ویران باطنوں میں
مفہوم و معنی کی مشعلیں جلاتے شاعرو !
تم پر یہ راز کب کھلے گا
کہ جنون و جبر کے جبڑوں سے
جہاں جہاں زندگی آزاد ہے
وہ شہیدوں کی سخاوت میں زندہ ہے

## عطاء الحق قاسمی

جن سینوں میں تیر ترازو، ان کی مدحت لکھیں
جن ہاتھوں میں تیر کمان، ہم ان کی مذمت لکھیں

جن ہونٹوں پر آزادی کے حرفوں والے گیت!
چومیں ان ہونٹوں کو، ان حرفوں کی حرمت لکھیں

جن کا مرنا، ہم جیسوں کے جینے سے بہتر ہے
لوحِ دل پر ان کے لیے، ہم حرفِ محبت لکھیں

صحرا صحرا پڑھیں، ہم ان کے جذبوں کی تحریر!
ان کے عزم کی رفعت کو ہم پربت پربت لکھیں

جعفر طاہر

# افغانستان

## عہد بہ عہد

گرداں گرداں پیچاں پیچاں رقصاں رقصاں جولاں جولاں
چوں لالۂ نوشاں رنداں مستاں درنیم شباں افتاں خیزاں
چوں زندہ دلان و عشرتیانِ پیشاور خنداں خنداں
چوں بندہ نوازانِ شہرِ نوشہرہ جانِ محفلیاں
شاداں شاداں چو گلبدناں زریں کمراں خورشید رُخاں
یہ طنطنۂ خوشحال خٹک چہرے پہ جلالِ کجکلہاں
رحمان کے نغمے ہونٹوں پر آنکھوں میں تجلّیِ سیم تناں
یہ بڑھتی ابھرتی موجوں میں گم سیلِ زماں گم دورِ جہاں
دارائے کبیر کے لشکر کیا آوازۂ جاہ و جلالِ شہاں
رہ رہ کے بپھرتی موجوں میں گم نوبت و نائے سکندریاں
یہ رودِ رواں دامن میں لیے آہنگ و سروشِ سازِ جہاں
در کوہ و بیاباں نعرہ زناں وادی وادی طوفاں طوفاں
درخانئی و آدم خاں کی طرح ہر موج بدل ہنگامۂ جہاں
مجبورِ جبلات کی بیتابی عشاق کی صورت سرگرداں
زرسانگہ و موسیٰ خاں کی طرح تنہا تنہا نالاں نالاں
گہ نغمہ طراز و زمزمہ خواں داؤد نوادِ خوش الحاں
سرسبز گھنے چھتناروں میں چوں حسنِ شبی پیدا و نہاں
طاؤسِ طرب ہر موجِ رواں چوں مرغِ سلیماں بال فشاں
گہ بستہ وہاں پابند زباں چوں بندِ قبائے محبوباں
چپ چاپ شبِ ہجراں کی طرح خاموش بسانِ دل زدگاں
از ننگ و بدِ ہر دو عالم بے پروا صورتِ خلوتیاں
آہستہ روی میں تمکنت و اندازِ خرامِ گلِ نعماں

ہونٹوں پہ کبھی شرمیلی ہنسی یہ طرز و ادائے خوش فہماں
چوں پردگیا لرزاں ترساں گہہ وضعِ حجابِ نوکاراں
یہ جست و شلنگ آہو دلاں یہ تاب و ترنگِ برقِ تپاں
بحثی میں شکوہِ صف شکناں نرمی میں کلامِ پاک لباں
اِک آن کرشمۂ قہرِ الٰہ اِک آن طلسمِ نازِ بتاں
پروردۂ دامنِ معدن و یم چوں دستِ کریماں گنج فشاں
سیموں جھیلوں کا ذکر ہی کیا یہ گنگ و جمن میں بات کہاں

نسخۂ آئینۂ دل ہے جمالِ دریا!
یہ زمیں مظہرِ حق جاہ و جلالِ دریا
یہ کناروں پہ سفیدار، صنوبر صفصاف
زیرِ ہر سروِ سہی بزم گہِ اہلِ مصاف
گلستاں در بغل و خلدِ طرب طرفِ کنار
شاہد و شعر و شراب و چمن و چنگ و چنار
تحفۂ یک دلی اہلِ صفا ہیں لہریں
صُورتِ سازِ سحر ایک نوا ہیں لہریں
روئے دریا پہ مگر چھا گیا کہرے کا نقاب
کفِ پردہ کر چوں تبسمائے دلِ مست خراب
کچھ نظر آتا نہیں اب تو کنارِ دریا
دل مگر کہتا ہے اٹھ جائے گا سارا پردا
اور اب پیچھے پلٹنے لگیں موجیں دیکھو
یہ نظر آتی ہیں کس قہر کی فوجیں دیکھو

یہ گرد و غبارِ خاک بلا یہ قہرِ قضا یہ مرگ رواں
ڈھالوں کا امڈتا ابرِ سیہ، گھنگھور گھٹائیں پیکاں
کہسار و حصار و برگ و بہار و بار ہمہ سوزاں سوزاں
اک موجِ سمندر موجِ رواں، یلغار کناں در کون و مکاں
یہ غلغلۂ ناقوس و نفیر و کوس و نوائے تیر و کماں
یہ ہلہلۂ صد لشکریاں یہ زمزمۂ شاہینِ جگراں

آوازہ لشکرِ صف شکناں یہ ہمہمۂ پیکار گراں
شبدیز و سرنگ درخشں و سمند و سبزہ و نقرہ و ابرعناں
یہ گردک و گدرک و تیغ و سناں گرزین و تفنگ دیلو و پال
جہتابِ درخ و ظلات قدم خورشید علم مریخ سناں
نیزوں پہ عقاب تیز نظر جھنڈوں پہ زئیس کے نقش و نشاں
یہ مرد ستارہ گیر و جہاں سالار سکندر ہے یاراں
سنیے تو ذرا ۔ سنیے تو ذرا کہتا ہے یہ کیا سلطانِ جہاں

" جوانانِ یوناں!
ہمیں علم ہے تم پریشان ہو تھک چکے ہو
ابھی واپسی کا بھی امکان کم ہے
مگر تم یہاں رہنا چاہو تو رہ جاؤ، پھولو پھلو، شوق سے گھر بساؤ
تنا ور دِلو!
تم نے دیکھا تو ہو گا!
ہوائیں گھٹائیں پرندوں کو اپنے پروں پر اڑا کر
نئی وادیوں، ناشنیدہ جزیروں میں لا کر انھیں چھوڑ جاتی ہیں لیکن
یہ ناآشنا اور تنہا پرندے
نئے دوستو، ساتھیوں کی تلاش و طلب کرنے لگتے ہیں
وہ آشنایانہ ملتے ہیں ناآشناؤں سے ان کی زباں سیکھتے ہیں
وہ اک والہانہ محبت سے حسنِ برافروختہ کی طرف دیکھتے ہیں
تمناؤں کی جوت دل میں جگا کر
چمن در چمن آشیانے بناتے، نشیمن سجاتے ہیں میرے رفیقو!
اگر لوٹ کر اپنا جانا ہوا تو حسینانِ یونان سے بخشوا لیں گے
ان خواب نادیدہ آنکھوں کو تسکین دیں گے
پھلو پھولو، غربت کا غم بھول جاؤ، نئے گھر بساؤ، تمہارے شہنشاہ کی یہ خوشی ہے۔ "

یونان کے جزیرے    یونان کے جزیرے
خوابوں کی سرزمینیں    رومان کے جزیرے

بیین کی راجدھانی، ہومر کی سرزمیں ہے
تو شعر آفریں ہے، تو سحر آفریں ہے
پریوں کی سرزمیں ہے، تو کس قدر حسیں ہے
پانی ہے تیرا صہبا    پتھر ہیں تیرے ہیرے
یونان کے جزیرے    یونان کے جزیرے

خوابوں کی سرزمینیں    رومان کے جزیرے
یہ ناز کم نہیں ہے سقراط کا وطن ہے
تو گلشنِ فلاطوں سیفو کا تو چمن ہے
تیری ادا ادا پر قربان جان و تن ہے
ہے دل پہ نقش تیرا    سینہ جو کوئی چیرے
یونان کے جزیرے    یونان کے جزیرے

خوابوں کی سرزمینیں    رومان کے جزیرے
بھولے نہیں ہیں دل کو وہ مرغزار تیرے
باغ و بہار تیرے نقش و نگار تیرے
آتے ہیں یاد کیا کیا وہ گلعذار تیرے
تیرے بتوں کے دِل کو    بھولے نہیں وطیرے
یونان کے جزیرے    یونان کے جزیرے

خوابوں کی سرزمینیں    رومان کے جزیرے
وے صورتیں الٰہی! کس دیس بستیاں ہیں
اب جن کے دیکھنے کو آنکھیں ترستیاں ہیں
پلکوں سے بدلیاں جو شب کو برستیاں ہیں
غربت میں رونے والے    روتے ہیں دھیرے دھیرے
یونان کے جزیرے    یونان کے جزیرے

وقت کے ساتھ بدلتی گئی ہر گیت کی لے
دھڑکنیں دل کی بنیں چنگ و رباب و دف و نے
پردۂ خاموشی کو دلجوئی آواز ملی!
نفسِ شعلہ نوا نغمۂ ناہید بنا
کبھی ایمن، کبھی آرائشِ خورشید بنا
چشمۂ نوش، لبِ صامت و خاموش بنے
گردشِ جام سے گرداب تمنا و ترنگ
مشعلِ ماہ بنا شعلۂ سنگ
عہدِ رفتا سے وہ بندھن ٹوٹا
ہاتھ سے دامنِ جاناں چھوٹا
زخم بھرنے لگے تنہائی کے مجبوری کے
اب نہ شکوے، نہ گلے دوری کے
دل نے پیمانِ وفا پھر نئے سر سے باندھا
زندگی دردو غم و داغ و الم سے آزاد
دیکھیے رخِ حسنِ سرائیلِ سرِ مسند کے
بھول کر طنطنۂ دولت کے صولت سے
کر چکا منزلِ ایام کو طے
چارسو نغمہ گرانِ چمنستانِ خلیل
آتشِ حیرت سے خانہ کوئی پیکرِ ناز
قامتِ سرو طراز
زلف ہر عقدۂ کونین پہ خندہ زن ہے
اک ہوا ہے کہ کمند افگن ہے
اک پری محوِ فسوں کردن ہے

سازِ موہوم نہیں نغمۂ شبہائے وصال
نقش بیرنگ نہیں کارگرِ فکر و جمال
استعارات بقاہائے یہ اصنام جمیل
سایۂ زلفِ نگاراں کرمِ ربِ جلیل
درنظر آئینۂ بادۂ سخن انوارِ کلام
صحنِ ہر معبد و بتخانہ میں طاؤسِ خرام

وہ کوئی دُختر گندھار نظر آتی ہے
گندمی رنگ، کنول نین، روپہلی آواز
شعلۂ سوزِ نفس آج نہیں دود فروش
حسرت انجام نہیں ہے طلب بادہ وجام
یہ دردوشت، یہ گلزار، یہ ہنگامۂ رنگ
ازازل تا بہ ابد، عرصہ گہِ صوت و نوا
ازازل تا بہ ابد وسعت یک تَدَرِ صدا
سادھن سوگنیں کے ہوگن سنگت سادھن
تاترک تاترک تاترک ترک تاترک ترک نادھن
دُختر گندھار

دگمبر دلویاں
گروز مل گاؤں
گگن گگن
سو دیپ جلت ہیں
چودیکے روشن
سادھن، سوگیتن کے ہوگن سنگت سادھن
تاترک ترک تاترک ترک تاترک نادھن
چھنک چھنک
پائیلیا باجے
جھنک جھنک جھانجھن
موا لہک لہک
لہکارے
اندرلوجوبن
دھابرکٹ ترکٹ نادھنّا تا دھنّا نا دھن
سادھن سوگنین کے ہوگن سنگت سادھن
رم جھم رم جھم
میگھا برسے
رمک جھمک ساون
گھات گھات گھت
گھات گھمران

۱؎ تال اشٹ منگل کی تخئیل اسی تال میں۔

چکر مکر لہراؤں
سادھن! سوگنین کے ہوگن سنگت سادھن
دھا برکٹ ترکٹ تا دھنا تا دھنا تا دھن
شیت کال

سہائے سیّاں
گھر آئے ساجن

گجے سین
کرو چھل بتیاں
سیجے سے سوجن
سادھن سوگنین کے ہوگن سنگت سادھن
تا ترک ترک تا ترک ترک تا ترک ترک تادھن

دھا.
برکٹ
ترکٹ
تا دھنا
تا دھنا
تادھن
سادھن سوگنین کے ہوگن سنگت سادھن

روپ کی دھوپ یہ کاتن کتنا ر!
کیسری جاموں کی یہ طرفہ بہار
یہ کنول کنڈ، یہ لاتیکائیں!
ناچتی، گاتی، للت، للتائیں
داسیاں، دیویاں، کتنے اوتار
یہ دھرم سیجے، یہ ہر سمت دہار
اندری جیت، ستوگن انسان
چتر سالے کہیں رت خانے بمان
کوئی لوبھی ہے، نہ اہنکاری
دور ان باتوں سے ہیں نر ناری
یہ پروہت، یہ پجاری، بھکشو!
جنم گیانی کی سی ان میں خو بو!

بایہ کا بورا ، یہ مودو ، گنبد حصار
رونقِ شہر ، یہ شورِ بازار
ششو بھنڈار ، یہ شیمل بھومی
بکتری ، پارتھی ، چینی ، رومی!
آوانِ پاک وہاروں میں پھرو !
دوستو چپ رہو!
لو کلمۂ تقدیس سنو

بدھنگ[1] سرّاں ژنگ گچھامی
دھمنگ سرّاں ژنگ گچھامی
سنگھں سرّاں ژنگ گچھامی

اور اب شورشِ امواج وہی طوفاں ہے
فاصلہ کچھ بھی نہیں اور جگر نالاں ہے

پردہ آبِ رواں حائلِ دیدار ہوا
ہر طرف پھیل چلا ایک غبارِ سیمیں
دود دھیا رنگ کی اٹھتی ہوئی دیوار کہیں
شورِ طوفاں جو تھمے ، لہریں ذرا تو پلٹیں
چہرۂ شاہدِ ایام سے زلفیں جو ہٹیں
مگر اب لہریں جو پلٹیں تو زمانہ پلٹا
نہ وہ ساقی نہ مغنّی نہ ترانا پلٹا

نہ وہ مطرب و مے — نہ وہ تارِ نے — نہ وہ آتش و مے — نہ وہ جام و سبو
نہ وہ دولتِ شب — نہ وہ دورِ طرب — نہ وہ عارض و لب — نہ وہ آئینہ رُو
نہ وہ دشت و چمن — نہ وہ باغ نہ بن — نہ وہ سرو سمن — نہ وہ دیو ترو

---

[1] بدھ مذہب کی پالی زبان میں کلمۂ تقدیس ہے۔ معنی بدھ ہی میں خیر و برکت ہے ، مذہب ہی میں خیر و برکت ہے اور جماعت خیر و برکت ہے۔

نہ وہ شعلۂ گل
نہ وہ غنچہ دہن
نہ مکاں نہ مکیں
نہ وہ سیرِ صبا
نہ وہ دورِ بتاں
نہ وہ آبِ رواں
نہ وہ اہلِ جنوں
نہ وہ آہِ رسا
نہ وہ آہ و فغاں
نہ گدا نہ وہی
نہ وہ ناوکِ جبر
نہ ہے دورِ نوی

نہ وہ خندۂ گل
نہ وہ بجلی بدن
نہ وہ اوج نشیں!
نہ وہ لطفِ ہوا
نہ وہ حسنِ جواں
نہ وہ برقِ تپاں
نہ وہ سوزِ دروں
نہ وہ چشمِ وفا
نہ وہ تاب و تواں
نہ کوئی ۔ نہ گنی
نہ وہ بنجے گجر!
نہ ہے دینِ نبیؐ

نہ وہ نعرہ و غل
نہ وہ شعلہ بدن
نہ وہ قصرِ حسیں
نہ وہ نغمہ سرا
نہ وہ دشمنِ جاں
نہ وہ رند و مغاں
نہ پری نہ فسوں
نہ وہ رنگِ حنا!
نہ وہ لعلِ دہاں
نہ رشی نہ منی
نہ ہری ہر ہر
کہیں نادِ علیؐ

نہ وہ ہا ہا ہو
نہ وہ غالیہ بو
نہ وہ کنج نہ کو
نہ وہ کوکو کو
نہ رقیب و عدو
نہ سبو نہ کدو
نہ وہ چھو چھو چھو
نہ بریدہ گلو!
نہ جگر میں لہو
نہ وہ سنت و گرو
نہ وہ شِو شمبھو
کہیں اللہ ہو

اللہ اللہ یہ ظلِ محمود
نورِ انصاف عیانست کہ مرداں دارند
آج نغز نہ ہے کہ فردوسِ بریں
شیشۂ دل یا کوئی طاق پری خانہ ہے
روزِ دربار، جوابِ شبِ افسانہ ہے
دستِ دستورِ وزارت سرِ اعیانِ کرام
صاحبِ فکر و نظر خواجہ حسن میندی
مسندِ علم پہ ممتاز کوئی
محرمِ بارگہِ راز کوئی
مفتیانِ ہنر آموز و فقیہانِ جلیل
محرمِ نشۂ اسرار ہیں البیرونی
روئے پرنور پہ تمکیں و توکل کا جلال
بوڑھی آنکھوں میں چمک بیتی ہوئی صدیوں کی
کشورِ شعر کے دارا یہ فردوسیؒ ہیں
ان کے پیچھے بھی ذرا دیکھیں تو
عجمیؒ و فرخیؒ و عسجدی و عنصری ہیں
اور بھی کتنے ثنا خوانِ شہِ غزنی ہیں

کنارِ بحر نشیمن یہ دیوتاؤں کے!
یہ جگمگاتے ہوئے آستاں خداؤں کے
عقیق رنگ و شفق تاب و آئینہ تمثال
یہ دیویوں کے جھروکے یہ اپسراؤں کے
سرِ غرور یہ ہیں سرنگوں سکوں فرما
اٹھائے کون ستم آپ کی اداؤں کے
نفس نفس ہے کہ سرچشمۂ شمامہ گل
یہ زلف زلف کہ ہیں قافلے گھٹاؤں کے
یہ دستِ ناز یہ خوں دل کی آرزوؤں کا
یہ پائے جو ہیں تازل کنول دعاؤں کے

یہ ایک معبدِ زر کارِ ماہ کیا کہیے
یہ مال و دولت و اسباب و جاہ کیا کہیے
وہ دُور دُور تلک سورما ہیں پہرے پر
قدم قدم پہ ہجوم سپاہ کیا کہیے
حصارِ بتکدۂ برہمن ہے کوہِ گراں
فصیلِ شہر پہ کافر نگاہ کیا کہیے
نظر نظر سے عیاں قصہ ہائے جاں فرسا
نہ جائے شکوہ نہ حرفِ پناہ کیا کہیے
اُدھر وہ نعرۂ ناقوسیاں خدا کی پناہ
ادھر زباں پہ فقط لا الٰہ کیا کہیے

یہ ساگواں کے عظیم چھپن ستون سنگ چڑھا ہے جن پر
یہ آہنیں دوش جن پہ اِس بتکدے کی بنیاد اٹھ رہی ہے
مرصع محراب و بام و در ہیم و زر کی یہ جالیاں جھروکے
عقیق و پکھراج و لعل و مرجان کے ذخیرے
جگر جگر جگمگاتے ہیرے

یہ مسندِ زرنگار پر ماہتاب کا پیکرِ درخشاں
یہ دو سو من کی طلائی زنجیر کہ جس گاہ سے بندھی ہے
طلائی زنجیر میں کئی گھنٹیاں لگی ہیں۔
یہاں چراغوں کی روشنی ہے نہ مشعلوں کا حسیں اجالا
مگر یہ جھل جھل جھلکتے ہیروں کی جوت سے نور کا سماں ہے
کہ روزِ انوار کا گماں ہے
یہ موتیوں میں گندھی ہوئی جھالریں، جواہر نگار پردے کہ جن میں گم ہیں
دیوداسیوں رانیوں کی آہیں
ہزار ہا منفعل نگاہیں
شبابِ نوکار کی کراہیں
سنا ہے مندر کے نام ہیں دس ہزار گاؤں
بنام ہمتاب زلف و عارض کی دھوپ چھاؤں
تبسموں سے کہیں بہارِ نظر ہے پیدا
کہیں وہ چاک قبا قبائے سحر ہے پیدا
جو منبرِ موج مے ہے سینہ
تو صیقلِ آئینہ ہے پسینہ
مگر نہ اب سومنات باقی نہ سومناتی
کہ مردِ مومن کو بت فروشی نہیں ہے آتی

اور اب پھر وہی موجوں کا جھیلا ہائے
وہی طوفان ہے، وہی ریلے پہ ریلا ہائے
گوشہ گیروں کے لیے بھی یہ کمند افگنی ہے
دل مگر کہتا ہے یہ سیلِ بلا رفتنی ہے
جیبِ ہر موج سے طوفان نکل آتے ہیں
تختِ غزنہ پہ ادھر شاہ بدل جاتے ہیں
وہ چلا آتا ہے دیکھو تو سنائیؒ یارو
جانے کیا چیز ادھر کھینچ کے لائی یارو
بیلدہ جاہ پرستوں کی گزرگاہ نہیں
کوئی دربار نہیں، یہ کوئی درگاہ نہیں
چنگ در دست، غزل سنج، بتِ شعبدہ کار
جھومتے ہیں وہ سنائی ہوں کہ اہلِ بازار

دِلم با عشق آں بت کار دارد      کہ او با عاشقاں پیکار دارد
بدست عشق بازی در فتادم      کہ او عاشق چوں من بسیار دارد
دل من عاشق عشقت و شاید      کہ از من یار دل بیزار دارد
یکے با عست ایں پُر گل ولیکن      ہمہ پیرامن او خار دارد
نہ بیند ہرگز آں کس خواب راحت      کہ عشق او را شبے بیدار دارد
نہ ہموار است راہِ عشق آں کس      کہ با حال عشق را ہموار دارد

غمِ جاناں خرید و جاں فروشد
کسی کوزہ بدیں بازار دارد      (سنائیؒ)

ساقی : کسے کوزہ بدیں بازار دارد!

لامی خوار : ساقیا جام بیار
ساقیا جام بنامِ سرِ کور دبدیں

ساقی : شاہِ والا مگر اندھے تو نہیں

لامی خوار : بحث و تکرار کی عادت نہیں اچھی ساقی
لا، اگر دردِ تہِ جام کہیں ہے باقی

ساقی : جام حاضر ہے مگر۔

لامی خوار : خسروِ والا اندھے
مرے ساقی سمجھے

ساقی : بات سمجھا نہیں سرکار ابھی

لامی خوار : شاہ سے کام کوئی ٹھیک بھی ہو پاتا ہے
جو گہر تاج میں لگتا ہے وہ کھو جاتا ہے
اور پھر ملک میں دستور، نہ مضبوط نظام
چیختے رہتے ہیں مظلوم عوام

سنائیؒ (خود سے) رند و مجذوب، مگر محرمِ اسرارِ جہاں
بات میں دفترِ حکمت ہیں نہاں

لامی خوار : اے سنائی مرے خورشید مقام
کورچشمی سنائیؒ کے تصدق یک جام

سنائیؒ (خود سے) لیجئے اپنی بھی باری آئی!

ساقی : صاحبِ علم و فضیلت ہے سنائیؒ سرکار

سنائیؒ : اسے تھوڑی سی بصیرت بھی ہے ساقی درکار

لامی خوار : نامۂ خوش خبر از عالمِ اسرار کجا!
دولتِ درد کجا و دلِ عیّار کجا!

سنائیؒ (مصرع دہراتے ہوئے) دولت درد کجا و دلِ عیّار کجا!

لامی خوار : ایک پتھر نہ کبھی آئینہ کردار ہوا!
کوئی اندھا نہ شہیدِ نگہِ یار ہوا!

سنائیؒ (خود سے) پندِ مجذوب صوابست در فقرہ غناہ

لامی خوار : مژدۂ بادا سے دل مشتاقِ صدا

ساقی : یہ تو فرمائیے اندھا ہے سنائیؒ کیونکر

لامی خوار : بحث و تکرار کی عادت نہیں اچھی ساقی!

ساقی : مجھے تشویش رہے گی سرکار!

لامی خوار : کبھی اس در پہ کبھی اُس پہ صدا دیتا ہے
زر و دینار کے بدلے میں دعا دیتا ہے
نقشِ توحید جو کھینچے قلمِ فکر و کمال
حور و قدسی کو رہے یاد نہ جبریل و مقال
سخنِ بوالہوساں گرچہ بود رعنائی
سخنِ دل زدگانست ہمہ دانائی
کوئی سنتا نہ ہو باتیں یہ ہماری ساقی

ساقی : لیجئے اس میں ہے تھوڑی سی ابھی مے باقی

لامی خوار : اور کیا رنگِ جہانِ گزراں ہے صاحب

ساقی : میں سنائیؒ کے تو بارے میں یہی سمجھا تھا
مادرِ شہر نزادے پسرے بہتر زیں!

لامی خوار : گفتم اے خواجۂ عاقل ہنرے بہتر زیں

سنائیؒ لللہ الحمد کہ دل خواب سے بیدار ہوا
شکر صد شکر کہ دل محرمِ اسرار ہوا

پھر وہی شورش دریا وہی موجیں وہی دام
وقت کا سیلِ بلاخیز ادھر تیز خرام
سطوتِ غزنویاں خواب ہوئی آخر کار
جوئے نظارہ کر پایاب ہوئی آخر کار
اب نہ وہ صولت واقبال نہ وہ سوز نہ ساز
نہ وہ شاعر نہ وہ دربار نہ محمود و ایاز!
اب نئے رِند نئے جام نیا دور یہاں
حکمراں بن کے نظر آنے لگے غور یہاں

نہ حیرانم از وضعِ رنگِ جہاں — نہ ترسم ز غوغائے ناقوسیاں
شفق تازہ سُرخیِ عنوانِ ما — چمن جلوۂ چاک دامانِ ما
زہائے پچھوا نہ ہے چند ہے — رہِ کفر و بابِ جدل بند ہے
کہاں خانۂ مکر و وہم و فریب — مقامِ نہاب و پناہِ نہیب
فتادہ بتکدہ، شکستہ، تہی — تہی چوں حرم از قصورِ ونہی
بہارِ گلستانِ شباب وطن — شہابِ جگر دار و یکتائے فن
شفق در شفق دشتِ کلفت غبار — حنا آفریں گلشنِ روزگار
تحیّر ندارند آئینہ ہا — تہی از غبارِ اَلم سینہ ہا
چمن در چمن کوچۂ زخمِ خوں — نگر، موجۂ ہر نفس لالہ گوں
تماشائے جشنِ طرب مرحبا — پئے لالہ و گل ادب مرحبا
چہ حسنِ مساجد، چہ لطفِ نماز — دِلم صورتِ جامِ صہبا گداز
زہے دورِ سلطانِ عالی مقام — بہ میداں مجاہد، بہ مسجد اِلم

غلامانِ غوری ہمہ نامور
ہمہ حکمراں و ہمہ تاجور

دریا نے ادھر انگڑائیاں لیں، ایک شور اٹھا طوفان اُٹھا!
حالات نے پلٹا کھایا ہے، یہ ساز اٹھا، سامان اٹھا
ہر قصر و مکاں میں آگ لگی، اک عالم دستا خیز بپا
تومان پہ وہ تومان چڑھے چنگیز اٹھا، خوں ریز بڑھا

فرزیں و ہرات و غور کہاں، وہ بزم کہاں، وہ دور کہاں
وہ سارا زمانہ خواب ہوا، وہ بات کہاں، وہ طور کہاں
بلند و ہرات کی وادیوں پر، ان باغوں پر، گلزاروں پر
اک آگ برستی دیکھی ہے مے خانوں پر، میخواروں پر
اشراف زمانہ قتل ہوئے، اعیانِ وطن سب قید ہوئے
سلطانِ ستارہ گیر و سلیماں اوج مسلماں صید ہوئے
پامیر کا سینہ چیر گئے، وہ برف کے دریا روند گئے
وہ موت کی صورت پھیل گئے، وہ برق بنے اور کوند گئے
آپس میں عداوت اور بڑھی، فریاد کہ ہر فغفور بڑھا
یمغور بڑھے قپچاق بڑھے، ترکان بڑھا، تیمور بڑھا
ہر موج کا سینہ چاک ہو، تاتار کا جھگڑا پاک ہوا
ہر کاسۂ چینی چور ہوا، ہر جامِ خطائی خاک ہوا

مارا خزاں چوں کلفتِ رنج و غبار داد
بابر نسیم دار نوید بہار دادا
برخاکِ ہند خونِ ستم پروراں چوں ریخت
خاک فسردہ را تپش لالہ کار داد
ہر نخلِ سرفگندہ سرِ خود بلند کرد
تابِ شرار و شعلہ بہ ہر شاخسار داد
ہر کشتِ پائمال دگر بار سبز شد
گلہائے رنگ رنگ بہ ہر شورہ زار داد
ہر بربطِ خموش را بارِ دگر نواخت
ہر بے نوا را زمزمۂ صد ہزار داد
انعام کرد بار دگر خلعتِ حیات
مردہ دلاں را آبِ بقا بار بار داد
سردار و سرفراز تہی مایگاں شدند
بد قسمتاں را دولتِ عزّو وقار داد
انعام کرد راحت و تسکین و فرخیؔ!
چہ ارمغانِ پاک بہ ہر پردہ دار داد

بخشید رخت طنطنه و تاب دلبری!
سنگینیٔ گره به قبلهٔ بگار داد
بے راه و بدنگاه را معتوب خویش کرد
چشم حیا را مرتبهٔ اعتبار داد
ریگ سیاه روز نظر شد ستاره دار
نور سحر به دیدهٔ شبہائے تار داد
آورد میوه ہائے لذیذ و نفیس رنگ
با تلخ دهناں ثمر مشکبار داد
پامال جور تانه شد سے عصمت بہار
تیزیٔ تیغ تیز به هر نوک خار داد
گستند خار و خس به حصانت جگر فگار
ذرات را صلابت صد کوهسار داد
هر کوبچه که بود ز رنگ دلوا تہی
گلزار کرد و سور دم آبشار داد
آخر خرابهٔ دل و جاں گشت چوں ختن
مشک تتار در کف هر رهگزار داد
مارا نوید سروری و بخت خسروی
با دشمناں پیام خلوص و قرار داد
«بابر و عیش کوش که عالم دوباره نیست»
مارا سبق چه دادو چه مستانه وار داد
ارشہ رسید هر یکا ہے اماں که خواست
هر داد خواه رسید اراں شہریار داد
کابل را افتخار مقام مزار ہست
مارا مگر نه زحمت ریں اختیار داد

بار آں شورش طوفاں بلا ہست که بود
باز آں وسعت آغوش فنا ہست که بود
موجها بر رخ دریا چوں کشیدند کماں
همه دل حرماں و چوں اشک یتیماں لرزاں

تیرانداز کر از سم کماں با غافل!!
بحر برگشته و ساحل زکراں با غافل

تیغ ابدالیؒ را لیکن نه جوابست ندیم
ایں شهِ حشر قدم، برقِ عقابیست ندیم

دوستاں مختصر و دشمناں یک لک بودند
دشمناں حلقه در حلقه چوں مشک بودند

شب میداں کر سیه مثلِ شیاطیں بودے
ہمچو مدد اسپاں و مرہٹه مشکیں بودے

مومناں بے خطر از حملهٔ گرمک بودند
شبِ اندوہ را چوں صبحِ مبارک بودند

زیں طرف موجهٔ دل آئینه تابے گردید
ہر نظر ثاقب و ہر چشم شہابے گردید

پئے یلغار کمر بسته چوں رحمت خاں شد
طشتِ خوں دیدی که در چشم زدن میداں شد

مردِ آزاد و جگردار و زعیم بے باک
ایں یکے تیر ز تیرانِ امیرِ لولاک

مردِ والا گہر و حافظِ قرآں نسبتے
ایں روہیله شرفِ دودهٔ افغانستے

قاتلِ دشمنِ دیں قاتلِ ہر سرکش است
ہمچو پیکانِ قضا احمدِ خاں بنگش است

شاملِ لشکرِ اسلام نجیب الدوله
پشت در روحاب میداں و تفنگ و گوله

لشکرِ گاردی با قیست نه راؤ بھاؤ
ذبح کردند مسلماناں همه بیله و گاؤ

فرق در صورتِ مردانِ فلک افگن نیست
فرق در پیرہن و سایهٔ پیراہن نیست

اہلِ سخن شدند و آں دورِ سخن گزشت
رو پس نگر و ہر که ازیں انجمن گزشت!

کو آتشے کہ خانۂ دل را بہار بود!
آں کاروانِ لالہ و گل از چمن گزشت
آں شیشۂ شراب و آں شکر فروش کو
از حد رہی تلخیٔ کام و دہن گزشت
نے آتشِ نفس نہ شرارِ نظر ندیم!
دلِ شمعِ کشتہ است کہ از سوختن گزشت
گریاں نیم کہ ساقی ساند و سبو شکست
نالم ازیں سبب کہ بہ نگارم کدام رفت

وہ اک ستارہ فلک پر چمک اٹھا ساقی — کلیجہ ظلمتِ شب کا دھڑک اٹھا ساقی
حصارِ جبرِ مشیّت بھڑک اٹھا ساقی
یہ ایک ذرّہ کہ ہنستا ہے آفتابوں پر — یہ ایک مرغ جھپٹتا ہے جو عقابوں پر
یہ ایک چاند چمکتا ہے جو خرابوں پر
تڑپ تڑپ گئے آہنگرانِ شہر و دیار — وہ صاحبانِ کلاہ و سریر و عرش وقار
کمایں کڑکیں پسِ کوچہ و سرِ بازار
ہے ظلمتوں کے بھنور میں کوئی کرن تنہا — شکاریوں کے پرے آہوئے ختن تنہا
یہ ایک صاحبِ دل ہے، وطن وطن تنہا
سیاہیوں کے یہ گرداب ظلمتوں کے یہ گھن — ادھر یہ ایک شعاعِ جمیل خندہ زن
یہ ایک سلکِ سنا برقِ چارسو روشن
یہ مشورے ہیں شہنشاہیت پرستوں میں — نہیں نہ گنجِ گرانمایہ فاقہ مستوں میں
نہیں نہ لعل و گوہر آج تنگ دستوں میں
یہ موجِ رنگ بھی شمشیرِ برق دم بھی ہے — جمالِ دین بھی ہے رونقِ حرم بھی ہے
یہ ایک جلوہ کہ مرگِ تبِ ستم بھی ہے
جسے یہ فکر کہ سب کچھ رہے عوام کے ہاتھ — ہو اقتدار تو مردانِ نیک نام کے ہاتھ
رہیں نہ جکڑے ہوئے اب کسی غلام کے ہاتھ
ہوں اپنی رائے میں آزاد نہ بے زباں مجبور — وطن وطن کو ملے ایک مجلس و دستور!
عوام کو بھی ہے آئینِ سلطنت کا شعور
زہے یہ تاب و تب و سوز و سازِ افغانی — زہے یہ نعرۂ بندہ نوازِ افغانی
سلام بر دلِ دانائے رازِ افغانی

وطن سے اہلِ وطن نے اسے نکال دیا　　جہاں جہاں بھی گیا ظلمتیں اُجال گیا!
نئے نظام کی بنیاد مرکے ڈال گیا!
وہ ہم پہ اس کی نظر، مصریوں پر اس کا کرم　　وہ ترکیوں پہ عنایت، نظرِ بحالِ عجم
عرب کو پھر سے بتانے لگا رموزِ حرم
جناب عبدہٗ مصریؒ کہ زاغلولِ جسریؒ　　ریاضؒ پاشا کہ توفیقؒ دولتِ ترکی!
اسی لڑی کے ہیں موتی یہ مردمانِ غنی
زہے جمالِ جہاں تابِ عروۃ الوثقےٰ　　نہ زارِ روس، نہ عبدالحمید خان بچا
نہ مصر ہی کسی سلطان کا غلام رہا
مگر اے مردِ گرامیؒ اے سیّدِ عالیؒ　　ترے وطن میں غلامی ہے اور بدحالی!
تڑپ سے دِل ہیں تو آنکھیں تڑپے ہیں خالی

نہیں یہ بات کہ آواز بے اثر ہی گئی!
فریضۂ اہلِ سخن کا ادا تو کر ہی گئی!
پھر آج گھر کی جو حالت ہے سب سمجھتے ہیں
جو دل بُرے ہوں تو آپس ہی میں الجھتے ہیں
برونِ در جو قیامت بپا ہے کیا کہیے
مصیبتوں کے سفر پر تڑپ تڑپ کے چلو!
اکیلے جان دو، تنہا بھٹک بھٹک کے مرو
کبھی سنو جو کسی درد مند دِل کی پکار
تو اونچی اور بھی کرلو مکان کی دیوار
بلند و بالا کرو اور بھی فصیل حصار!
جو مصر و شام پہ اُردن پہ آج بیت گئی
سیاہئ شبِ غم سورجوں سے جیت گئی
چمن چمن پہ سکوتِ سیاہ چھایا ہے
نہ پھول ہیں، نہ کہیں پیڑ ہیں، نہ سایا ہے
بگولے ناچ رہے ہیں فضائے گلشن میں
صبا کہیں بھی نہیں محوِ رقص قدموں کی
گماں یہ ہوتا ہے اب دن کبھی نہ آئے گا
اُداس پلکوں پہ آنسو ہی ٹمٹمائے گا

یہ شبنمیں نہیں۔ دیکھو تو دل کے آنسو ہیں
کہاں کے سائے یہ تاریکیوں کے گیسو ہیں
لبوں پہ آج تو کوئی دُعا نہیں آتی
یہ دُور دُور تلک دوستوں کی لاشیں ہیں
یہ سُرخ ریت کے سینے پہ لالہ کاری کیا!
یہ مردہ جسم جو میداں میں کام آئے ہیں
زبانِ حال سے ہم کو پیام دیتے ہیں
کہ مر کے بھی جینے کا نام لیتے ہیں
نہ فاصلے۔ نہ حدیں ان کو روک سکتی ہیں
نہ گولیاں نہ گنیں ان کو ٹوک سکتی ہیں
ادھر جو رُک گیا چشمہ ادھر سے پھوٹے گا
یہ سیم و زر کا گراں بارِ جاں ٹوٹے گا
بس ایک جست میں دل دامِ غم سے چھوٹے گا

یہ نارسائیِ ہوش و خرد جنوں مانگے
وہ تِشنگی ہے کہ دل ایک بحرِ خوں مانگے
پھر آج خطرے سے التفاتِ ابر و سحاب
نہنگِ تِشنہ کی صورت کرے طلب سیلاب
شکستِ شیشہ دلاں سے حذر کرے کوئی
فتادگانِ وطن پر نظر کرے کوئی
کوئی علاج کرے بھی تو دردمندوں کا
کوئی تو پاس کرے بھی خدا کے بندوں کا
کوئی تو خلوتِ دِل کے یہ داغ بھی دیکھے
یہ ٹمٹماتے ہوئے سے چراغ بھی دیکھے
بساطِ دیں کوئی شطرنج یا قمار نہیں
یہاں پیادہ نہیں۔ شہ نہیں، سوار نہیں
سوادِ دشت میں پھر قید ہیں غزالاں کیوں
چمن میں سروِ جواں آج پا بجولاں کیوں
زِ اشکِ چشمِ حزیں چوں نمے گیاہ گیرد
رواست مرغ ز شاہیں اگر کلاہ گیرد

لوگ کہتے ہیں تمہیں سنگدلان کہسار
شورۂ سازِ غمِ اشک وفا بھی تم سے تھے
آج خاموش ہو تم لوگ شکستہ پا ہو
یاد آیا ہے کہ جب راہنما بھی تم سے تھے
سوختہ جانوں کے حالات سے غافل نہ رہے
تشنہ کاموں کے لیے آبِ بقا بھی تم تھے
دورِ افرنگ میں تھے محرمِ اربابِ وفا
ہمدم و مونسِ مردانِ بلا بھی تم سے تھے
ہم بھٹکتے تھے غلامی کی شبِ تیرہ میں
شب گزیدوں کے لیے نور و ضیا بھی تم تھے
قید خانوں میں کبھی دم جو اُلجھنے لگتا
پیکرِ بادِ کرم، بادِ صبا بھی تم سے تھے
تم نے اغیار کی یلغار ہمیشہ روکی
افسرِ لشکرِ مردانِ دغا بھی تم سے تھے
حرمتِ دین کے ناموسِ پیمبرؐ کے امیں

آج کشمیر کی فریاد نہیں سنتے ہو!
غیرت کی بات پہ سر دھنتے ہو
موت سے گو ہمیں وحشت بھی نہیں ہوتی ہے
زندگی حسنِ تعلق سے حسیں ہوتی ہے
آتشِ غیر جلا دیتی ہے دست و دامن
پھونک دیتی ہے شبستاں ہو کہ گھر کا آنگن
غیر تو شعلوں کو اس طرح ہوا دیتے ہیں
دل میں غیرت کے چراغوں کو بجھا دیتے ہیں
آدمی کچھ بھی ہو، مظلوم کا غم خوار تو ہو
نہ سہی ظلِ ہما، سایۂ دیوار تو ہو

زوال پادشاہی دیکھتا ہوں — مآل کج کلاہی دیکھتا ہوں
طلبگارِ اماں فاقہ زدوں سے — جلال جہاں پناہی دیکھتا ہوں
گنواروں غم کے ماروں بیکسوں کو — درونِ قصرِ شاہی دیکھتا ہوں
کہاں ہیں وہ حصاروں کی قطاریں — فصیلوں کی تباہی دیکھتا ہوں
کہاں ہیں جور و استبداد کا زور — نہ وہ ظالم سپاہی دیکھتا ہوں
نئی صبحوں کا نغمہ سن رہا ہوں — نئی منزل کے راہی دیکھتا ہوں
نیا چشمہ لگا بہنے رفیقو! — ہجومِ مرغ و ماہی دیکھتا ہوں

خدا سے کون بھاگے گا عزیزو!
عدو کی روسیاہی دیکھتا ہوں



هارون الرشید

# مگر اب نہیں

نجات کی دعائیں مانگتے صدیاں گزر گئیں
ان گنت نسلیں
خاک میں آنسو بونے والی نسلیں
قبروں میں جا سوئیں
مگر اب میدان پکارتے ہیں
اور پہاڑوں سے آواز آتی ہے
جو موت کا شکار کرنے والے بہادروں کی طرح
ازل سے سینہ تانے کھڑے ہیں

اے میری پیاری ماں
دعا کے ہاتھ لپیٹ
آنکھوں میں آنسوؤں کو سنبھال
میرے ماتھے پہ آخری بوسہ ثبت کر
اور گھر کی دہلیز پر مجھے الوداع کہہ
رخصت ہونے کا وقت آ پہنچا
اے ماں آج آخری بار
اپنے دونوں ہاتھ میرے کندھوں پر رکھ دے
اور مجھ سے وعدہ کر
کہ تو میرے لیے کبھی نہ روئے گی
نماز کا مصلیٰ لپیٹ دے
اور دعا کو مختصر کر دے
سفر کا وقت آ پہنچا

تو تاخیر کرنے والے خسارہ پاتے ہیں
اُٹھ اور اپنے بیٹے کو رخصت کر
کہ میدان اسے پکارتا ہے
آج بیٹوں نے بستیوں سے کوچ نہ کیا
تو میدان ہمیشہ غلاموں کی نسلیں جنتے رہیں گے
میں تیری خامشی کو سمجھتا ہوں
اور تیرے فخر سے واقف ہوں
دمِ وداع کا گداز جس پر غالب ہے
تو نے ہی مجھے سکھایا تھا
کہ مرد وہ ہیں جو رزم گاہ میں کشادہ دل ہوتے ہیں
جب حریف پکارے تو
وہ بادلوں کی طرح اٹھتے اور
بارشوں کی طرح نثار ہو جاتے ہیں
مجھے الوداع کہہ اور مجھ سے وعدہ کر
وعدہ کر جب بھی تو میرے لیے دعا کرے گی
تیرے ہاتھ نہیں کانپیں گے
اور کوئی تیری آنکھوں میں نمی نہ دیکھے گا
ایسا کیوں کر ہو
کہ تو بزدل بیٹے کی ماں نہیں
جو لہو کے رنگ سے خوفزدہ ہو
جو دنیا کی جاہ و حشمت سے محبت کرے
جو دیواریں اور چھتیں ڈھونڈتا ہو
اور جو عورتوں کی طرح لباس کا رسیا ہو

مجھ پر تیری کتنی عنایات ہیں
کہ اگر ہزار عمریں مجھے عطا ہوں
اور سب عمروں کی سب ساعتیں
میں ایک غلام کی طرح تیرے حضور جیوں
تب بھی تیرا قرض نہیں چکا سکتا
تو نے ہمیشہ مجھے عطا کیا
آج میرے لیے آخری دعا مانگ

کہ میری بندوق کی کوئی گولی خاک آلودہ نہ ہو
جب شہادت کا روشن لمحہ آ پہنچے
اور سانس جسم کو الوداع کہے
تو میں سب پاک باز بستیوں کے لیے
آزادی کا نور طلوع ہوتے دیکھوں
اے میری ماں، اے محبت، نور اور ایثار کے پیکر
مجھے یوں گہری نچھاور ہوتی محبت سے نہ دیکھ
کہ سفر کا ولولہ کمتر ہو جائے
میرے ماتھے پر بوسہ دے اور مجھے رخصت کر
عمر بھر تو نے مجھے زندگی کی دعا دی
مگر آج نہیں، آج یہ دعا نہ دے
جب بھی تو مجھے یاد کرے اور دعا مانگے
تو دعائیں قبول کرنے والے رب سے کہنا
کہ تیرا بیٹا ان وادیوں پر نچھاور ہو جائے
جہاں وحشی گدھوں کی طرح اتر آئے ہیں
جہاں تیرا انکار کرنے والے ظالموں نے
بچوں کو قدموں تلے روندا ہے

میں رک سکتا تو ضرور رک جاتا
مگر میں نے وہ منظر دیکھے
کہ اگر پہاڑوں کی آنکھیں ہوتیں
(اور وہ یہ منظر دیکھتے)
تو صدموں سے بکھر جاتے
میں نے لٹے ہوئے خوابوں کے قافلے دیکھے
اور لوگوں کی آنکھوں میں
جلے ہوئے گھر، کٹے ہوئے درخت اور کچلے ہوئے پھول
میں نے دیکھا کہ دہلیزوں پر لاشیں ہیں
اور بستیوں میں کتوں کے سوا کوئی سانس لینے والا نہیں
میں نے دیکھا آسمان سے آگ برستی ہے
اور زمین نے سبزہ اگانے سے انکار کر دیا ہے
یہ سب میری آنکھوں نے دیکھا

تو یہ سب میری آنکھوں میں دیکھ اور جان لے
کہ اب زندگی کی سب راحتیں حقیر ہیں

تیرے پوتے کے لپکتے ہوئے ہاتھ حقیر ہیں
اور تیری بہو کی جادوگر آنکھیں
اب آسمان کے نیچے
آزادی پر لہو نچھاور کرنے کے سوا کوئی سکھ نہیں
میں تیرے سامنے جھکتا ہوں
میرے ماتھے پر آخری بوسہ دے
ایسا نہ ہو کہ قافلہ کوچ کر جائے
اور تو فخر کرنے والی ماؤں میں شرمسار ہو
جب میرے قدموں کی چاپ ہوائیں کھو جائے
تو آسمان کی طرف دیکھنا اور دعا مانگنا
کہ اس زمین پر
جہاں عطا کرنے والے نے
مجھے تیرے آنگن میں اتارا تھا
یہ آخری ملاقات ہو
پھر ہم وہاں ملیں
جہاں پھول ہمیشہ کے لیے کھلتے ہیں



تحسین فراقی

# قریۂ سبز سے فاختاؤں کی ہجرت

سُنا ہے کچھ ماہ قبل محرابِ گل کی نے سے بجائے لَے کے
لہو کے قطرے جو یک بیک یوں ٹپک پڑے تھے
تو اس نے حیران ہو کے
لوگوں کو، قریۂ سبز کے مکیوں کو
سب کا سب ماجرا سنایا
سنا کے پھر زائچہ بنایا
بنا کے پھر زائچہ دکھایا
.... اور اپنے گاؤں کو لوٹ آیا
اور اس کے کچھ روز بعد ہی زلزلوں کی زد میں
پہاڑ روئی کے دھنکے گالوں میں ڈھل رہے تھے
لہو کے چشمے ابل رہے تھے
تمام بستی میں اسمِ احمدؐ کا وِرد ہر اک زبان پر تھا
اک ایک بے مایہ مورِ بے پَر کا مورچہ ہر مکان پر تھا

پہاڑوں کی دامنوں کی وُسعت سمٹ رہی ہے
کہ گھر کھنڈر ہو کے رہ گئے ہیں
خنک ہوائیں کہ جن سے جذبوں کے گرم آتش کدوں میں
برفیں برس رہی ہیں
پھٹے لباسوں میں ننگے جسموں کو ڈس رہی ہیں
سنا ہے یہ ہجرتوں کی رُت ہے کہ
فاختائیں مہاجرت کر کے چل پڑی ہیں
مگر نگاہیں ـــــ قریۂ سبز پر گڑی ہیں

جہاں جہاں بھی چنیل جسموں سے خوں کے قطرے ٹپک رہے ہیں
وہیں وہیں سے چنار کے پیڑ اُگ رہے ہیں

نئی رتوں کی نئی ہواؤ یہاں سے اگلے برس گزرنا
تو ہولے ہلکے سے پاؤں دھرنا
کہ یاں کئی شیر خوار پھولوں کا گرم کچا لہو
زمیں کی کوکھ میں ابھی تک ہمک رہا ہے
کہیں اسے ٹھیس لگ نہ جائے
نئی رُتوں کی نئی ہواؤ یہاں سے اگلے برس گزرنا
تو دھیرے دھیرے کلام کرنا
پہاڑ کے دامنوں کی وسعت میں دور حدِّ نظر تک پھیلے
ان چناروں کو بھی نیندوں سے مت جگانا
یہ پیڑ پیارے حسین میں شہادت کے استعارے
یہ پیڑ سارے

مرے چنارو! حسین شہادت کے استعارو
تمہارے بیٹے جب ایک مدت کے بعد پھر سے تمہارے
سایوں میں بیٹھ کر بانسری کی شیتل دھنیں بکھیریں
تو اُن سے کہنا — ابھی ذرا دیر کو توقف کرو
کہ معصوم فاختائیں
گھروں کے ان سبز آنگنوں میں تو لوٹ آئیں

انور سدید

# انھیں کیا خبر ہے؟

اُنھیں کیا خبر ہے ؟
کہ جس سرخ سورج کی تابانیوں میں
جلوسِ جہاں کو گزرنے کی تلقین کرتے رہے ہیں
وہ سورج حقیقت میں بارود کا ایک گولہ تھا
آگ اور آہن کا گولہ
جو پگھلے ہوئے سرخ لاوے کی صُورت
دریچوں پہ بکھری ہوئی سبز شاخوں
رداؤں میں لپٹی ہوئی عصمتوں
اور مساجد میں سجدہ کناں گردنوں پہ لپکنے
کو بے تاب تھا

انھیں علم کب ہے ؟
کہ آگ اور آہن میں لپٹا ہوا سرخ لاوا
معابد کے کلسوں پہ خونِ شہیداں جما کر
مساجد کے کوزوں کو تازہ لہو میں ڈبو کر
دمیدہ گلوں کو مسل کر
سروں سے گزر کر
زبان کف آلود سے
جبر کے محوروں کو
مسلسل بدلتا چلا جا رہا ہے

انھیں کب خبر ہے ؟<br>
کہ لاوے کی یو جب مٹے گی<br>
دھنک رنگ موسم جب آئے گا<br>
بے نام جذبے نئی خواہشوں کو اُگائیں گے<br>
الفاظ نظموں کی صورت<br>
بیاضِ دل و جاں پر<br>
اُگنے کو بے تاب ہوں گے<br>
تو افغان محرابِ گل کا قلم<br>
(جو ہمہ تن خبر ہے<br>
مورّخ بھی ہے اور شاعر بھی اور نکتہ داں بھی )<br>
بس وسیم کی ایک نئی داستانِ فنا کا<br>
پتہ ہم کو دے گا



## ہارون الرشید

# پھیلا ہوا ہاتھ

ملیے ملگجے سے کرتے کا دامن پھیلا کر اس نے ہموار پتھروں کو صاف کیا اور ہمیں بیٹھ جانے کو کہا" گھاس پھونس کی بنی ہوئی مختصر سی جھونپڑی
نے سے جہاں دو تین کوٹ پرانی بوریوں کی طرح پھینک دیے گئے تھے وہ کپڑے کی ایک ننھی سی پوٹلی نکال کر لایا، خشک
ں، کشمش، انجیر اور اخروٹ۔ کرتے کے دامن سے چہرہ پونچھتے ہوئے قاری عبدالرحمٰن نے اچانک کہا۔ "میں تمہارے
بسی دوست کی کوئی مدد نہیں کر سکتا۔"
"کیا تمہیں اس پر شبہ ہے؟" ۔ "نہیں"، اس نے کہا اور ہنس دیا۔ کئی منٹ کی بوجھل سی خاموشی کے بعد جو لیک صحرا کی
بےرنگ اور ناقابل عبور لگ رہی تھی۔ لی مانڈے کے سیاسی وقائع نگار موراویہ نے سر اٹھایا اور کہا۔ "وہ کیا کہتا ہے؟"
"وہ تم لوگوں سے سخت بیزار ہے اور کوئی بات کرنا نہیں چاہتا۔"
"پھر وہ ہمیں یہاں کیوں لایا ہے؟"
"جب تم اس سے ملنے پہنچ گئے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ تم اس کے مہمان ہو اس کے پاس تھوڑا سا خشک پھل تھا جو اس
یں پیش کر دیا، مہمان نوازی اس کی شخصیت کا حصہ ہے۔ اگر وہ تمہیں اس کے بغیر رخصت کر دیتا تو وہ اپنے آپ کو ملامت کرتا
ا۔"
موراویہ جھونپڑی کی دیوار سے ٹیک لگا کر دراز ہو گیا اس نے اپنا لوجہ اتار کر پھینک دیا اور آسودہ لہجے میں کہا۔ "عجیب لوگ
۔ ایسے لوگ میں نے دنیا میں کہیں نہیں دیکھے، جب لوگ طاقتور سے برسرپیکار ہوں تو وہ چیخ چیخ کر باتیں کرتے ہیں
ہ لیے واویلا کرتے ہیں مگر یہ لوگ۔ . . . . ."
میں نے چوڑے چہرے، گھنی داڑھی، کھچڑی بالوں اور فراخ شانوں والے عبدالرحمٰن شلواری کو جو اردو زبان روانی سے
ر انگریزی کے چند الفاظ جانتا تھا بتایا کہ فرانسیسی کیا کہہ رہا ہے اس نے حیرت سے سرخی کو دیکھا۔
میں پشاور کے نواح سے چاغی تک پھیلے ہوئے کیمپوں میں گیا ہوں بیس لاکھ آدمی جنھیں اکثر گندم کے آٹے کی نمک ملی روٹی
کھانے کو کچھ میسر نہیں آتا... چالیس لاکھ ہاتھ، مگر میں نے ایک بھی پھیلا ہوا ہاتھ نہیں دیکھا وہ آپ کو گھیر لیں گے گرم جوشی سے ہاتھ
لگے مگر جیسے ہی آپ ان سے سوال کریں گے کہ انھیں کسی چیز کی ضرورت تو نہیں ان کے چہرے اجنبیت سے بھر جائیں گے۔ . . .
ہاؤں کی نہیں عام افغانوں کی بات کر رہا ہوں۔ اگرچہ ان کے رہنما بھی کچھ زیادہ مختلف نہیں کبھی کبھی تو مجھے ان سے خوف محسوس
لگتا ہے۔... جب وہ موت کا تذکرہ کرتے ہیں تو ان کے لہجے میں رنج اور دکھ ہوتا ہے اور نہ خوف... ان کے لئے تو موت
ر گراں ہے۔"

میں نے عبدالرحمٰن کو قائل کرنے کی کوشش کی کہ اسے موراویہ سے بات کرنی چاہیے۔ "یہ لوگ تمہارے حامی ہیں۔"

"ہاں،" اس نے کہا "یہ ہمارے دوست ہیں۔" عبدالرحمٰن کا لہجہ زخمی تھا مگر اس نے یہ نہیں کہا کہ اگر بھورے بالوں اور نیلی آنکھوں والے یہ لوگ ہمارے دوست ہیں تو یہ ہمیں میزائل کیوں نہیں دیتے۔ تھوڑی دیر پہلے ہی وہ حسرتناک لہجے میں بتا رہا تھا کہ اگر ان کے پاس میزائل موجود ہوں تو کوئی ہوائی اڈوں سے جہاز نہ اُڑ سکیں۔

"خان! لڑائی میں بہت سے مشکل مرحلے آتے ہیں، کبھی کبھی تو ہر امید ختم ہو جاتی ہے، مایوسی ہر طرف سے گھیر لیتی ہے اور"

"مایوسی؟" عبدالرحمٰن نے کسی بے تاب ٹریفک کانسٹیبل کی طرح جس نے گاڑی کو غلط رُخ مڑتے دیکھ لیا ہو، چھوٹی چھوٹی انگلیوں والا ہاتھ اٹھایا "یہ بات صرف ایک افغان ہی سمجھ سکتا ہے کہ آزادی کے لیے لڑتے ہوئے ہم کبھی مایوس نہیں ہو سکتے۔ اگر ایک پوری نسل کو یہ جنگ لڑنی پڑے، دس سال، بیس سال، تیس سال تب بھی۔" اس نے اپنا ہاتھ میرے کندھے پر رکھا، "میں گیارہ سال دبئی رہا ہوں، میں نے بے شمار روپیہ کمایا، میرے بیٹے قندھار کے بنے ہوئے قیمتی کرتے پہنتے اور نئی کاروں میں سفر کرتے تھے۔ آج میرے پاس کچھ بھی نہیں رہا، میرے دو بیٹے اس جنگ میں شہید ہو چکے اور تیسرا جو زندہ ہے وہ اتنی دور لڑ رہا ہے کہ مجھے مہینوں اس کی خبر تک نہیں ملتی۔ اب میں جھونپڑیوں میں رہتا ہوں اور غاروں میں، لیکن ہم اپنے آپ کو پہلے سے زیادہ خوش قسمت سمجھتے ہیں

"میرا بیٹا" اس کی آواز میں چمک پیدا ہو گئی۔ "کاش تم اسے دیکھتے۔ کبھی وہ کابل میں دوسرے بے وقوف چھوکروں کی طرح گاڑی بھگایا کرتا تھا مگر اب ٹینک سے نکل کر سگریٹ سلگانے والے روسی پر گولی چلاتا ہے۔ تاریک رات میں سگریٹ کے جلتے ہوئے پر اس کا نشانہ ہمیشہ درست رہتا ہے۔" عبدالرحمٰن نے بائیں ہاتھ پڑی کلاشنکوف اٹھائی اور دستے پر ہاتھ جما کر سیدھا بیٹھ گیا جس کا چمکتا ہوا دستہ اس ویرانی میں عجیب سا لگ رہا تھا۔ مجھے لگا کہ اس کا سینہ دگنا فراخ ہو گیا ہے۔

"تم اس سے بات کرنے سے کیوں انکار کرتے ہو؟"

"مجھے ڈر ہے کہ وہ ناراض ہو جائے گا۔ میں پختون ہوں اگر میرا کوئی دوست کسی سے لڑ جائے تو میں اس کی مدد کے لیے اپنے بیٹے کو بندوق دے کر بھیجوں گا مگر یہ کیسے لوگ ہیں جو جہازوں میں بیٹھ کر تصویریں بناتے ہیں اور تصویریں بنا کر واپس چلے جاتے ہیں۔"

آخر کار اس نے دل کی بات کہہ دی تھی اور اب اس کے چہرے پر زیادہ اطمینان تھا۔

"خان! کچھ تصویریں گولیوں کی طرح قیمتی ہوتی ہیں۔"

"نہیں!" اس نے تڑپ کر کہا، رائفل کی کمر دہری کی اور گولیاں نکال کر اپنے چوڑے ہاتھ پر پھیلا دیں۔ "ان سے روسیوں کے سروں میں سوراخ کیے جا سکتے ہیں۔"

موراویہ نے کیمرہ اٹھایا، خان کے بے نیاز چہرے اور ہاتھ پر دھری گولیوں کی تصویر بنائی اور اٹھ کھڑا ہوا۔۔۔ آخر کار اس نے ایک پھیلا ہوا ہاتھ دیکھ لیا تھا۔ "ہمیں چلنا چاہیے۔" اس نے دھیرے سے کہا اور باہر کی طرف قدم بڑھایا۔

پہاڑوں کے درمیان کوئی آواز نہ تھی۔ قدموں کی آواز بھی نہیں۔

"میرا باپ دوسری عالمگیر جنگ میں مارا گیا تھا۔" موراویہ نے جیسے خود کلامی کے انداز میں کہا۔ "میں نے بڑی کٹھن زندگی گزاری بڑے مشکل دن۔۔۔۔ احساسِ تنہائی اور شراب کی کثرت نے میرا بھائی مجھ سے چھین لیا۔ جس کے سوا اس دنیا میں میرا کوئی نہ تھا۔ میں جانتا تھا کہ اظہارِ رائے، حب الوطنی اور عقیدے اور آزادی کے بغیر زندگی نا تمام رہتی ہے، مگر میرے تجربے نے مجھے سکھایا کہ آسودہ گھر، گاڑی اور کافی روپے کے بغیر زندگی کے بے مہر سفاک مرحلے طے نہیں کیے جا سکتے۔ مجھے تصویریں بنانے سے عشق تھا، مگر میں نے اپنی ساری جوانی معقول تنخواہ پانے والا اخبار نویس بننے کے لیے دھکے کھا کر گزاری۔۔۔۔ ساری جوانی اور

ں سفر میں وہ سب تصویریں کھو گئیں جنہیں میرے سینے سے کینوس پر منتقل ہونا تھا ۔

اب اس عجیب وغریب ملک میں آکر مجھے معلوم ہوا کہ زندگی گزارنے کے لیے نمک ملے آٹے کی روٹی کافی ہے، بغیر چینی کی کالی چائے ایک عیاشی ہے اور روح کی آسودگی کے لیے بہترین بات یہ ہے کہ آپ ان پر گولی چلائیں جن کے ظلم سے آپ نفرت کرتے ہیں۔" مورادیہ چپ سا ہو گیا اس کے چہرے پر شام چھا گئی تھی۔ "میں چلا جاؤں گا کل صبح ہی چلا جاؤں گا، میں خود کو بکھرتا ہوا نہیں دیکھ سکتا۔ اب اس عمر میں میں اپنے اندر اتنی ہمت نہیں پاتا کہ زندگی کے سوچے سمجھے قرینے اور ریاضت سے بنائے ہوئے سانچے کو توڑ ڈالوں، میں نے زندگی کا یہ اسلوب بڑی مشکلوں سے تراشا ہے اور اب میں اسی کے ساتھ رہنا چاہتا ہوں۔

ممکن ہے کہ مورادیہ درست کہتا ہو مگر اس کی آواز میں کسی چیز کے ٹوٹ جانے کی صدا تھی ؛



# سات کتابیں

اے پیارے لوگو! ______
______ وارث علوی
ادھی صدی کے بعد ______
______ وزیر آغا
آتش فشاں پر کھلے گلاب ______
______ آصف فرخی
آنکھیں اور پاؤں ______
______ بلراج کومل
افسانے کا منظرنامہ ______
______ مرزا حامد بیگ
مفتوح ہوائیں ______
______ احمد داؤد
ریت ریت لفظ ______
______ حمید سہروردی

# اے پیارے لوگو!

وارث علوی کے مضامین کا مجموعہ "اے پیارے لوگو" میرے سامنے ہے۔ مجموعے میں شامل تقریباً سارے مضامین پہلے ہی مختلف ادبی رسائل میں شائع ہو کر عام دلچسپی کا حصہ بن چکے ہیں ان مضامین پر بحث کی گنجائش اس لیے کم ہے کہ جزئیات سے صرف نظر کرتے ہوئے مضامین کے مجموعی تاثر سے اختلاف مشکل ہے۔ ہاں ترقی پسند ادیب اختلاف کر سکتے ہیں۔ میرے لیے یا مجھ جیسے لوگوں کے لیے صرف یہ امکان ہے کہ کسی مضمون کو بہتر یا کمتر ہونے کا درجہ دے سکوں۔ لیکن میں اس طرح کے کسی بھی فیصلے سے گریز کرنا ہی مناسب تصور کرتا ہوں۔ البتہ جو بات میرے لیے ممکن ہے وہ یہ ہے کہ ان مضامین کی روشنی میں وارث علوی کے مخصوص تنقیدی طریق کار سے گفتگو کروں۔

مجموعے کا آخری مضمون "ن۔ م راشد کی شاعری" ہے جسے وارث علوی کی عملی تنقید کا نمونہ سمجھنا چاہیے۔ باقی سارے مضامین "نظریاتی مسائل" سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان مضامین میں قدر مشترک یہ ہے کہ ان کا رخ ترقی پسند ادبی تصور کی مخالفت کی طرف ہے۔ بحث فنکار کے منصب کی ہو یا ادب اور زندگی کے رشتے کی، ادب کا مقصد موضوع ہو یا تخلیقی عمل، یا کمٹ منٹ کا مسئلہ۔ ان تمام نظریاتی بحثوں میں وارث علوی نے "جدید ادبی نظریہ" کی حمایت کی ہے اور نئے ادیبوں کے رجحانات کے لیے موجودہ کلچر میں جواز تلاش کیا ہے۔ ساتھ ہی ترقی پسند ادبی جمالیات کو آڑے ہاتھوں لیا ہے جس سے گمان گذرتا ہے کہ "جدید ادب" ترقی پسند تحریک کی ضد ہے۔ جب کہ تمام "جدید ادب" ترقی پسند نظریے کی ضد کبھی نہیں رہا۔ یہاں وارث علوی کے پیش نظر یہ بات رہنی چاہیے تھی کہ پاکستان میں "جدید ادبی رجحان" "ترقی پسند تحریک" کی ضد نہیں بلکہ ۱۹۴۷ء کے بعد کے "احیائی رجحان" کی ضد ہے۔ ۱۹۴۷ء سے ۱۹۵۸ء تک کے عبوری دور میں یا پاکستان کے تناظر میں "بحرانی دور" میں جس "روایت پرستی" کو فروغ ملا، پاکستانی ادیبوں کی نئی نسل اس رجحان سے بغاوت کر رہی تھی۔ البتہ ہندوستان کے تناظر میں یہ ادبی رجحان جو ۱۹۵۵ء کے آس پاس شروع ہوا، ترقی پسند مخالف تھا کہ ہندوستان کے سارے نئے ادیب ابتدا میں ترقی پسند تحریک سے متاثر تھے۔ لیکن رفتہ رفتہ ان ادیبوں نے ترقی پسند ادبی تصور سے انحراف کیا۔ وارث علوی بھی انہیں میں سے ایک ہیں۔

یہی انحراف چند ادبی اصولوں اور معیارات قائم کرنے کا وسیلہ بنا جس نے آگے چل کر "جدیدیت" کا روپ دھار لیا۔ البتہ ۱۹۶۰ء کے بعد کی نسل نے اپنے معیارات کی صداقت کو مستحکم کرنے کے لیے اپنے قریب ترین دشمن ترقی پسند گروہ کو آڑے ہاتھوں لیا اس لیے بھی کہ ان کی مخالفت سب سے زیادہ ترقی پسند حلقے کی طرف سے ہی ہوئی۔ گو ان کے بعض مخالفین ۱۹۳۶ء کی اس نسل سے بھی تعلق رکھتے تھے جس نے ۱۹۵۰ء میں خود بھی ترقی پسند تحریک کی ادعائیت کے خلاف جنگ کی تھی۔ اس

مجموعے     کے سارے نظریاتی مضامین اسی گروہ کے ادبی تصور کو رد کرنے اور جدید تر ادیبوں کے تخلیقی عمل کی مدافعت میں لکھے گئے ہیں۔

وارث علوی "جدیدیت" کو اس کے تمام شرائط کے ساتھ قبول کرتے ہیں اور اس پر لگائے جانے والے الزامات کا دندان شکن جواب دینے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہیں سے وارث علوی کی دشواریاں شروع ہو جاتی ہیں۔

اور وہ اس طرح کہ "جدید ادبی رجحان" کا جواز اور اس پر لگائے گئے الزامات کا جواب کس طرح دیا جائے؟ عام ادیبوں نے "جدیدیت" کو ادب برائے ادب کا رجحان تسلیم کیا ہے اور "فن" کی اہمیت اور بنیادی ادبی یا شعری نظریے ہی علاقہ رکھا ہے لیکن وارث علوی اور ان کے ساتھ کئی دوسرے ادیبوں مثلاً وحید اختر وغیرہ نے نئے ادبی رجحان کے لیے سماجی جواز بھی مہیا کیا ہے موجودہ معاشرتی تبدیلیوں پر وارث علوی کی نظر گہری ہے۔ وہ ان تبدیلیوں کا جائزہ لیتے ہیں اور فن اور فنکار پر ان تبدیلیوں سے مرتب ہونے والے اثرات کو بھی پیش کرتے ہیں     اس طرح یہ بات تو مستحکم ہو جاتی ہے کہ "جدیدیت" کا جواز صرف ادبی نہیں بلکہ سماجی بھی ہے۔ اور یہ کہ جدید ادب کو محض ادبی رجحان سمجھ کر نہ پڑھا جائے بلکہ جدید معاشرہ کی دستاویز بھی سمجھا جائے۔ لیکن وارث علوی جدید ادبی رجحان کا جائزہ لیتے ہوئے مخصوص تجزیاتی رویہ نہیں اپناتے بلکہ ان کا طرز بیان تاثراتی ہوتا ہے۔ جس کے سبب ان کی تحریر پر لطف تو ضرور ہو جاتی ہے لیکن سنجیدہ تنقید نہیں بن پاتی۔

آج کل بعض ادیب "تاثراتی تنقید" کے حق میں نظر آتے ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ اس طرز تنقید کے ذریعہ ہم ادب سے براہ راست رابطہ استوار کر سکتے ہیں۔ اس تصور کی وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ جدید ادیبوں نے جب سے "فنی اہمیت" پر اصرار کیا ہے اور "فن" کے معروضی مطالعہ کو ہی تنقید کا منصب گردانا ہے، اس وقت سے ادب میں اظہار پانے والا تجربہ پس منظر میں چلا گیا ہے اور بیشتر تنقیدوں میں ایک طرح کی بے کیفی، علمیت اور خشکی در آئی ہے۔ ایسی صورت میں وارث علوی کی تحریروں کا پر لطف ہونا یقیناً باعث کشش ہے لیکن کیا "تنقید" کا عمل بس اتنا ہے کہ وہ کیفیات و تاثرات کی تخلیق کو کرے یا اس سے کچھ زیادہ بھی ہے؟

دراصل ہم عصر ادب یا ادبی مسائل پر لکھتے ہوئے "تاثراتی" ہو جانا ایک فطری امر ہے کہ ہم عصر ادب کا نقاد (اور عام قاری بھی) ہم عصر ادب میں اظہار پانے والے تجربوں سے براہ راست وابستہ ہوتا ہے۔ اس لیے اس کی تحریروں میں ہزار احتیاط کے باوجود تاثراتی انداز آن ٹپکتا ہے اگر وہ صرف اور صرف "فن" کو موضوع بحث نہ بناتا ہو۔ لیکن اس کا قطعی مطلب نہیں کہ کسی نقاد کو صرف تاثراتی تنقید" ہی لکھنی چاہیئے۔ یہ تنقید اپنی افادیت ضرور رکھتی ہے لیکن اس کی خامی یہ ہے کہ اچھے اور برے یا بڑے اور چھوٹے فن پارے میں امتیاز پیدا نہیں کرتی۔

لیکن قدیم ادب پر کی جانے والی تاثراتی تنقید ہمیشہ ناکام رہی ہے۔ ہاں اگر قدیم ادبی سرمائے میں بھی ایسے احساسات سے واسطہ پڑے جو آج بھی ماضی کی طرح ہمارے تجربے کا حصہ ہیں تو پھر تاثراتی انداز نظر اختیار کیا جا سکتا ہے۔ مثلاً میر کا یہ اعلان نامہ کہ

دور بیٹھا غبار میر اس سے     عشق بن یہ ادب نہیں آتا

آج کے دور کے لیے ناقابل قبول تجربہ ہے اگر قاری کا ذہن نابالغ نہ ہو۔ اس شعر میں پیش کیے گئے تصور کو ہم تہذیبی تاریخ کا ایک باب سمجھ کر ہی قبول کر سکتے ہیں۔ گویا کہ یہ تجربہ ہمارے لیے ماضی کا علم ہے۔ اب اگر کوئی ادیب اس شعر پر یا حسرت کے اس مصرعہ پر "وہ ترا کوٹھے پہ ننگے پاؤں آنا یاد ہے۔" پھڑک پھڑک اٹھے تو ہمیں اس کے ذہنی بلوغت پر شبہ کرنے کا حق حاصل ہے اس لیے کہ آج عشق کے مطالبات اور اس کی نفسیات میں تبدیلی واقع ہو چکی ہے۔ ایسی صورت میں میر یا حسرت کے اس تجربے کی حیثیت علمی اور تہذیبی سے زیادہ کچھ نہیں۔ ہاں انتظار حسین، حسرت یا میر کے ان تجربوں کو "تہذیبی یاد" بنا کر پیش کر سکتے ہیں

تو پھر بستر باطن کو انتظار حسین کی طرح ناول سمجھ کر پڑھنا ہوگا۔ لیکن یہ ناول پھر بھی تاریخی ہی ہوگا۔

وارث علوی کی کمزوری یہ ہے کہ وہ "جدید ادب" کے علاوہ قدیم ادب کو بھی تاثراتی انداز میں پڑھتے ہیں۔ میر پر ان کا حالیہ مضمون جو جامعہ کے سیمنار میں پڑھا گیا، اس کا ثبوت ہے) اس طرح وہ اپنی تحریر کو دلچسپ تو بنا دیتے ہیں لیکن وہ سنجیدہ تنقید" نہیں بن پاتی۔ حالی پر ان کا مشہور زمانہ مضمون ہر چند کہ اہم مضمون ہے لیکن حالی کی مدافعت میں جا بجا تاثراتی انداز اختیار کرنے کے سبب مضمون کا قد گھٹتا ہے۔

دراصل "تنقید" ایک علم ہے۔ اور علم جس سنجیدگی اور تجزیاتی انداز نظر کا تقاضا کرتی ہے وہ تاثراتی تنقید کے بس میں نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ تاثراتی نقاد بجا بجا تضادات سے دوچار ہوتا ہے۔ یوں تو تضاد صرف فن پر گفتگو کرنے والوں کی تحریروں میں بھی پایا جاتا ہے لیکن ادبی نقاد اس تضاد سے دامن بچا سکتا ہے۔ تاثراتی نقاد نہیں کہ وہ جذبات کی رو میں بہہ نکلتا ہے اور اپنی پچھلی کہی ہوئی بات کو بھی بھول جاتا ہے۔ اس کے علاوہ تاثراتی تنقید کا یہ مطالبہ کہ نقاد، تخلیق کے تجربہ کو محسوس ہوتا ہوا دکھائے، بجائے خود ایک کمزور مطالبہ ہے جو ہم عصر ادب کی حد تک تو درست ہو سکتا ہے، قدیم ادب کے لیے نہیں۔ اب آپ ہی کہیے کہ کیا کسی قاری کو قدیم شاعری پڑھتے ہوئے ہر آن اپنی قلب ماہیت کرنی پڑے، خود کو ماضی میں لے جائے۔ میر، سائے، مرزا، سامنے اور موضوعات کو خود پر محسوس ہوتا ہوا دیکھے۔ اس مطالبہ نے کیا دشواری پیدا کی ہے؟ اس کے لیے ن۔ م۔ راشد کی شاعری پر ان کا مضمون دیکھا جا سکتا ہے۔ راشد کی نظموں کا پیش منظر جدید دور کی معاشرتی اور سیاسی پیچیدگیاں ہیں۔ وہ ایک جدید شاعر کی حیثیت سے جانے پہچانے جاتے ہیں، اس لیے ان پر لکھتے ہوئے تاثراتی طریق کار اختیار کیا جا سکتا ہے۔ لیکن یہ طریق کار کسی ایک نظم کے تجزیے تک ہی محدود ہو سکتا ہے۔ پورے راشد کا مطالعہ اس طرح ممکن نہیں۔ وارث علوی نے راشد کے فکری سفر کا جائزہ تاثراتی انداز سے لیا ہے تو کیا یہ ممکن ہے کہ ایک ایسے شاعر کا مطالعہ، جس کے ہاں فکری تبدیلی کے آثار ملتے ہیں۔ تاثراتی طور پر کیا جائے۔ اگر فکر کا اگلا سفر تبدیل شدہ ہے تو دو متضاد فکر کے لیے کیوں کر تاثرات کی ایک ہی سطح برقرار رکھی جا سکتی ہے؟ اس لیے کہ تاثرات میں نقاد کی پسند اور ناپسند کا دخل ہوتا ہے۔ اگر ایک فکر پسندیدہ ہے تو دوسری کیوں کر ہوگی۔؟

وارث علوی نے اس فرق کو ملحوظ خاطر نہیں رکھا۔ جس کے سبب گمان گزرتا ہے کہ ان کے نزدیک فن کار کا ایک ایسا پیغمبرانہ تصور ہے جو عام غلطیوں سے پاک ہے۔ اس مضمون سے ان کا ایک اقتباس دیکھیے:

"راشد کی شاعری مشرق و مغرب کے سیاسی اور تہذیبی تصادم سے پیدا شدہ فکری اور جذباتی پیچیدگیوں کی پوری شدت سے عکاسی کرتی ہے۔ راشد کی شاعری میں جو مشرق ابھرتا ہے وہ سیاسی بیداری کا مشرق ہے۔ ماضی کی عظیم روحانی اور تہذیبی روایتوں والا مشرق نہیں۔ کیوں کہ بحیثیت ایک باغی کے راشد ماضی کے ورثے کو جال کے پاؤں کی زنجیر سمجھتے ہوئے ٹھکرا دیتا ہے۔ اسی طرح راشد مغرب کو خاکستر کا ڈھیر سمجھتا ہے۔ نہ ہی اس کی ہر چیز اسے سونا نظر آتی ہے۔ راشد اقبال کی طرح نہ تو مشرق کا ثناخواں ہے نہ مغرب کا نکتہ چیں۔ مغرب سے اقبال کی لڑائی محض سیاسی نہ تھی بلکہ تہذیبی اور معاشرتی بھی تھی۔ راشد کے یہاں یہ لڑائی زیادہ تر سیاسی ہے۔ ورنہ تہذیبی اور معاشرتی سطح پر وہ مغرب کو مشرق سے حقیر سمجھنے کا کبھی گنہگار نہیں ہوا۔"[۱۱]

یہ اقتباس میں نے جان بوجھ کر منتخب کیا ہے۔ یہاں تاثراتی انداز نہیں ہے۔ بیان واقعہ ہے جو تمام تر حقیقت پر مبنی ہے۔ لیکن اس کا آخری جملہ "کبھی گنہگار نہیں ہوا" کھٹکتا ہے کہ گویا وارث علوی اقبال کے تصور کو صحیح نہیں سمجھتے یعنی تہذیبی اور معاشرتی سطح پر مغرب مشرق سے حقیر نہیں ہے۔ یہیں اگلے پیراگراف میں لکھتے ہیں "..... جن سے گھبرا کر آج مغرب کا دانشور پھر مشرقی طریقۂ زندگی اور روحانی ورثے کی طرف للچائی ہوئی نظروں سے دیکھ رہا ہے۔" وارث علوی کا یہ بھی خیال ہے کہ

راشد مغرب کے تہذیبی زوال سے بے خبر نہیں۔ وہ "مشرق و مغرب"، مادی اور روحانی قدروں میں توازن کی تلاش کرتا ہے۔ راشد کے کلام سے یہ نتیجہ اخذ کرنا واقعاتی غلطی ہے۔ راشد نے فرد کا تصور مغرب سے لیا ہے۔ وہ آغاز میں مغرب کی مشرق پر سیاسی حکمرانی کے خلاف رہے ہیں۔ لیکن مشرق کے لیے جو خواب انہوں نے دیکھا تھا وہ سیاسی آزادی کے علاوہ "مغربی تہذیب" کا خواب تھا۔ راشد کی یہ فکر بجائے خود بحث طلب ہے۔ وارث علوی ہندوستانی کلچر کے نباض ہیں لیکن ان کی نظر راشد کے اس فکری پس منظر پر گہری نہیں پڑتی۔ وہ راشد کو مت بنا کر پیش کرتے ہیں۔ دراصل کسی بھی فنکار کے فکری ارتقا کا جائزہ لیتے ہوئے نقطۂ نظر تجزیاتی ہونا چاہیے تاثراتی نہیں۔ یہی اس مضمون کا عیب بھی ہے۔

ان تضادات سے بچنے کا واحد طریقہ یہ تھا کہ تاثراتی "طریق اظہار کو فن کار کے حق اظہار میں رہتا جاتا۔ لیکن کوئی ایسی نقد ہمارے ہاں وجود نہیں رکھتی۔ لوگ زیادہ تر تصورات پر ملوث ہو جاتے ہیں۔ جب کہ تصورات کا تعلق اپنی اپنی پسند و ناپسند سے ہے ہاں ایک فن کار کسی ناپسندیدہ مضمون کو اظہار کی حسین ترین شکل عطا کر سکتا ہے۔

دراصل وارث علوی کا مسئلہ "فنی اظہار" سرے سے ہے ہی نہیں۔ ان کے نزدیک اس کی حیثیت ثانوی ہے اور اگر ثانوی نہیں تو بھی یہ اس کا ذکر نہیں کرتے اور اگر کرتے بھی ہیں تو برائے نام۔ ان کے خیال میں "ادب کے مطالعہ کا موضوع ہمیشہ انسان رہا ہے۔" (جو کہ ایک متفق علیہ بات ہے) وارث علوی اس ایک بات سے علاقہ رکھتے ہیں کہ فن کار نے اپنے موضوع "انسان" کے ساتھ کہاں تک انصاف کیا ہے۔ وہ ادب کو ہمعصر زندگی کے معنی کی تعبیر گردانتے ہیں اور یہ دیکھتے ہیں کہ فن کار نے اپنی تعبیر میں اس "شعور و آگہی" سے کام لیا ہے کہ نہیں جو زندگی سے براہِ راست ربط رکھنے اور کرنے سے پیدا ہوتی ہے۔ ترقی پسند ادب پر ان کا بنیادی اعتراض یہی ہے کہ اس ادب میں اس طرح کے "شعور و آگہی" کا فقدان ہے۔ وارث علوی کا موضوع اس "شعور و آگہی" کی تلاش ہے اور وہ اسی تلاش کو تنقید کا منصب بھی گردانتے ہیں۔ وہ محض "فن کا معروضی مطالعہ کرنے والوں" کی بھی خبر اسی لیے لیتے ہیں کہ جب ادب کا بنیادی مطالعہ "انسان" قرار پایا تو پھر اسلوبیاتی، ہیئتی یا نفسیاتی یا فلسفیانہ بھول بھلیوں میں ادب کو گھسیٹنے کا جواز کیا ہے؟ (تذکرہ روح کی اڑان کا گندی زبان میں) یہ مطالبہ تو ہمدردانہ ہے لیکن اس کے یکرخے ہونے پر بھی کسی کو کلام نہیں ہو سکتا۔ یہ صحیح ہے کہ یہ سارے تنقیدی اسالیب علمی زیادہ ہیں لیکن اگر تنقید علم ہے خواہ جزوی طور پر ہی سہی، تو پھر اس طرح کی ادبی موشگافیوں سے بھی نقاد کے لیے مفر نہیں۔ یہ ڈائیلما (DILEMMA) صرف وارث علوی کا ہی نہیں ہے۔ انتظار حسین بھی اس کے شکار ہیں۔ وہ بھی ادب کو احساس اور تجربے کی سطح پر قبول کرتے ہیں اور نقادوں کی علمیت یا علم نمائش پر بگڑتے ہیں کہ یہ لوگ نہ جانے کہاں کہاں سے پیچیدہ علمی بحثوں کو تنقید میں گھسیٹ لاتے ہیں۔

اس کا مطلب یہ نہیں وارث علوی ادب کا ذوق نہیں رکھتے۔ یہ انتظار حسین کی طرح اچھے تاثراتی نقاد ہیں اور اچھا تاثراتی نقاد ہونے کے لیے ذوق کی وہ تربیت ضروری ہے جو تجربہ کی معنویت اور گہرائی سے ہم کلام ہو سکے۔ دونوں ہی اس تربیت یافتہ ذوق کا ثبوت دیتے ہیں لیکن ان کی تنقید اس لیے معیاری نہیں کہ کلچر اور کلچر سے فنکار اور فن کے رشتے تک ہی دونوں محدود رہتے ہیں البتہ فرق یہ ہے کہ انتظار حسین جانبداری کے باوجود مختصر رہتے ہیں اس لئے تضاد سے بچ جاتے ہیں۔ جب کہ وارث علوی ہفت خواں طے کرتے نظر آتے ہیں جس کے سبب ان کی تنقید میں تضاد کے علاوہ تکرار کا عیب بھی در آتا ہے۔

وارث علوی نے اس مجموعے میں گالیوں کی زبان بھی استعمال کی ہے۔ ان کی گالیوں پر جو کبھی کبھی مادر زاد بھی ہوتی ہیں "ہمیشہ ہی نکتہ چینی کی گئی ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ ایک سنجیدہ عمل نہیں لیکن اس حقیقت سے کیا انکار ہو سکتا ہے کہ

وارث علوی کی گالیوں میں گالیاں کھا کے بے مزہ نہ ہوا والی کیفیت پائی جاتی ہے۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ میں ان کی گالیوں کو ادبی جہاد سمجھ کر قبول کر رہا ہوں گو کہ وارث علوی نے گالیوں کے ذریعہ جہاد ہی کیا ہے۔

اس باب میں وہ سلیم احمد سے متاثر ہیں۔ دونوں نے ترقی پسند ادبی تصور کو سنجیدہ بحثوں کے علاوہ گالیوں سے بھی رد کیا ہے۔ احتجاج کی یہ ایک انتہائی صورت ہے جو بہر حال علمی نہیں۔ پھر وارث علوی کے ہاں تو گالی بکنا، عادت ثانیہ بن چکی ہے۔ وہ اس حربے کو بعض ان ادیبوں کے خلاف بھی استعمال کرتے رہے ہیں جن کے بارے میں انھیں سنجیدہ ہونا چاہیے تھا۔

چند ایک اختلاف کے باوجود میرا خیال یہ ہے کہ وارث علوی دلچسپ اور پُر لطف لکھتے ہیں۔ وہ ڈوب کر لکھتے ہیں۔ یہ الگ بات ہے کہ ڈوب کر ابھرنے کی کوشش نہیں کرتے بلکہ ڈوبتے چلے جاتے ہیں جس سے ایک طویل اور کبھی کبھی اکتا دینے والا مضمون برآمد ہوتا ہے۔ ان کے ہاں جواہر پارے بھی ہیں، لیکن انھیں حاصل کرنے کے لیے غواصی کی ضرورت ہے۔ اور آخری بات جو ان کے تنقیدی مضامین کی کمزوری ہے کہ ان کے ہاں QUOTABILITY نہیں پائی جاتی۔

——————عقیل احمد صدیقی

# آدھی صدی کے بعد

"آدھی صدی کے بعد" وزیر آغا کی شعری تصنیف ہے۔ یہ ان کی طویل ترین نظم ہے جس میں انہوں نے اپنے پچاس سالہ زندگی کے کینوس پر پھیلے ہوئے خارجی اور داخلی واقعات و سانحات، مشاہدات، واردات، احساسات و کیفیات کی شاعرانہ بازیافت کی ہے۔ کسی ادیب یا شاعر کی اس سے بڑھ کر اور کوئی آرزو نہیں ہوتی کہ وہ اپنی ذات کے عکس کو اپنی تخلیق میں منعکس دیکھے۔ تخلیق ہی وہ موثر وسیلہ ہے جس کے توسط سے فن کار لاشیئت Nothingness انتشار، شکست و ریخت اور فنا سے بچ سکتا ہے۔ چنانچہ ہر عظیم شاعر نے یہ آرزو کی کہ اپنی ذات کے عرفان و آگہی کے لیے طویل نظم تخلیق کرے۔ اس تکمیل آرزو کے لیے اقبال نے اسرارِ خودی تخلیق کی۔ دانتے نے ڈیوائن کومیڈی ( Divine commedia ) تحریر کی، ملٹن نے پیرا ڈائز لوسٹ ( Paradise lost ) لکھی اور ورڈس ورتھ نے دی پری لیوڈ The Prelude سپرد قلم کی۔ ان عظیم تخلیقات میں ان مشاہیر عالم نے نہ صرف اپنی ذات کے انوکھے پہلوؤں کی نقاب کشائی کی بلکہ اپنے مابعد الطبیعاتی نظریات کو پیش کر کے بنی نوع انسان کو لازوال سچائی، نور اور ابدی مسرت کا راستہ دکھایا۔ جس طرح پری لیوڈ ورڈس ورتھ کے فکر و فن اور اس کی روحانی سوانح عمری پر روشنی ڈالتی ہے اسی طرح "آدھی صدی کے بعد" وزیر آغا کے ذہنی و فنی ارتقا کی نشان دہی کرتی ہے۔ وزیر آغا اس نظم کو "داخلی اوڈیسی" کا نام دیتے ہیں۔ وہ یہ کہنے میں بھی حق بجانب ہیں کیونکہ یہ ان کی اپنی ذات کی اتھاہ گہرائیوں کا نہایت پُراسرار سفر ہے۔ مگر میں اسے ایک روحانی ایپک نظم ( A Spiritual Epic Poem ) کہوں گا۔ جس کے مرکزی ہیرو وہ خود ہیں۔ شاعر نے بچپن سے لیکر جوانی تک اور جوانی سے لیکر ادھیڑ عمر تک جن کٹھن راستوں اور حسین مقامات سے گذر کر عرفان و آگہی حاصل کی ان کی شاعرانہ طور پر علامتوں، استعاروں، تلمیحوں اور تمثیلوں کے ذریعہ تفہیم و ترسیل کا نہایت کامیابی سے فریضہ سر انجام دیا ہے۔

یہ خوبصورت نظم چار حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلا حصہ بچپن سے متعلق ہے جسے شاعر نے "جھرنے" کا عنوان دیا ہے۔ بچپن کی شوخی اور کھلکھلاہٹ جھرنوں سے گرتے ہوئے پانی کی چھن چھن سے بڑی گہری مماثلت رکھتی ہے۔ دوسرا حصہ جوانی کے ایام کا احاطہ کیے ہوئے ہے جسے وہ "ندی" کی پرشور علامت سے ظاہر کرتا ہے۔ تیسرا حصہ شادی اور اس کے بعد کے واقعات سے متعلق ہے جسے وہ "دریا" کی سبک خرام علامت سے تعبیر کرتا ہے اور چوتھا حصہ ادھیڑ عمری کا ہے، جہاں طویل غور و فکر کے لمحات میسر آتے ہیں۔ جب طبیعت میں ٹھہراؤ، سوچ میں پھیلاؤ اور روح میں بالیدگی نصیب ہوتی ہے اسے وہ "سمندر" کی بیکراں علامت سے یاد کرتا ہے۔ نظم کا یہی وہ بیش قیمت حصہ ہے جہاں گیان دھیان کے بعد عرفان و آگہی کی روشنی میسر ہوتی ہے۔ جہاں محدود لا محدود سے، کائناتِ اصغر کائناتِ اکبر سے اور قطرہ سمندر سے ملنے کو بیقرار ہوتا ہے۔ شاعر پوری نظم میں خارج سے داخل کی طرف مسلسل سفر کرتا ہوا نظر آتا ہے تا آنکہ اسے عرفانِ ذات کا وہ لمحہ میسر آتا ہے جو آنند، روشنی اور شعور کا لمحہ ہے۔ یہی وہ لمحہ ہے جہاں شاعر بے اختیار پکار اٹھتا ہے۔ ؎

میرا اُس سے
کوئی تعارف نہیں ہے
مجھے تو فقط اپنے "ہونے" کا عرفان ہے

(سمندر)

اس نظم کے دو روپ ہیں ایک خارجی اور دوسرا داخلی۔ خارجی سطح پر شاعر اپنے بچپن، جوانی اور بعد کے ان واقعات و حادثات کی بازیابی کرتا ہے جن میں سے گذر کر وہ منازلِ عرفاں طے کرتا ہے۔ خارجی سطح ہی پر وہ اپنی تہذیب و ثقافت، سماجی و معاشرتی زندگی میں ان تبدیلیوں کا نہایت حسی طور سے ادراک کرتا ہے جو برصغیر ہند و پاک میں بالعموم اور اس کی اپنی جنم بھومی میں بالخصوص دیکھتا ہے۔ اسی خارجی سطح پر وہ بچوں کی نفسیات، بزرگوں کی شفقت و محبت، دیہات سے وابستہ معصوم کسانوں کے روز مرّہ کے اعمال و افعال، اناج پیدا کرتی ہوئی دھرتی کی خوشبو، آسمان پر رات کی تاریکی میں جھلملاتے ستارے، طلوع آفتاب کا منظر، پرندوں کی چہکار، گائے کے نازک تھنوں سے دودھ اترتی دھاروں کا شور، سست رو شکستہ سی بیل گاڑی میں سفر، جوانی کے شباب کا اظہار اس تمثیلی انداز سے کرتا ہے کہ قاری ان تمام متنوع صورتوں کو جمالیاتی طور پر زندگی سے بھرپور متحرک رنگ میں یوں دیکھتا ہے جیسے کہ اس کے سامنے، روپہلے پردہ سیمیں پر رنگین فلم چل رہی ہو۔ ایک تصویر آتی ہے دوسری جاتی ہے۔

جوانی میں انسان اپنے ہی طلسماتی حسن میں گرفتار ہوتا ہے۔ ایک نرگسیت کی سی کیفیت میں مست رہتا ہے۔ اسے یوں محسوس ہوتا ہے کہ وہ کوئی گلفام شہزادہ ہے اور حسین و جمیل دوشیزائیں سراپا اس کی منتظر ہیں۔ سیاہ رنگ چادر کے گھونگھٹ کے عقب میں شوخ آنکھیں اسی کو تکتی ہیں، گھروں کے آنگنے آویزاں چھتیں کسی دوشیزہ کے لمس سے اس کے لیے لرزتی ہیں۔ جوانی کے اس پُرکیف اور نشہ آور زمانہ کی تصویریں وہ اس طرح پیش کرتے ہیں :۔

چاروں طرف
ریشمیں ڈوریاں، ندیاں مجھ کو تھامے کھڑی تھیں
مرے سامنے
ایک بانکا، سجل، تیز دریا تھا " (دریا)

نظم کے پہلے دو حصّوں "جھرنے" اور "ندی" میں شاعر بیشتر خارجی واردات اور امکانات کی شاعرانہ بصیرت کے ساتھ عکاسی کرتا ہے۔ جھرنے اور ندی کے بعد دریا اور سمندر تک وہ داخلیت کی طرف پراسرار سفر کرتا ہے۔ یوں نظم خارجیت سے داخلیت کی طرف، مادیت سے روحانیت کی طرف ارتقائی مراحل طے کرتی ہے۔ اور زندگی کے مسلسل ارتقاء کی طرف نشاندہی کرتی ہے اگر آپ نظم کی چار مرکزی علامتوں جھرنے، ندی، دریا اور سمندر پر غور فرمائیں تو یہ علامتیں جہاں پانی کی مختلف صورتیں پیش کرتی ہیں وہاں یہ زندگی کی مجموعی طور پر نمائندگی بھی کرتی ہیں۔ ربّ ذوالجلال نے خود فرمایا ہے کہ ہم نے ہر زندہ شے کو پانی سے پیدا کیا ہے۔ پانی زندگی کی علامت ہے، جو مختلف روپوں، رنگوں اور شکلوں میں جلوہ گر ہوتی رہتی ہے لیکن مرتی نہیں۔ جھرنے پانی کے لاتعداد ان گنت گرتے ہوئے موسلا دھار قطرے ہیں جو ندی کی پُرشور صورت میں ڈھلتے ہوئے دریا کی سبک خرامی اختیار کرلیتے ہیں۔ یہی دریا منظم صورت اختیار کرتا ہوا سمندر میں گر کر خود بھی سمندر کا لازوال حصّہ بن جاتا ہے۔ گویا قطرہ سمندر میں گر کر سمندر بن جاتا ہے۔ یہی وہ صوفیانہ مسلک ہے جو اس نظم کا بنیادی موضوع بن کر ہمارے سامنے آتا ہے۔ وزیر آغا ایک مشرقی صوفی کی طرح اپنی روح کے سمندر میں غوطہ زن ہوتا ہے اور اپنی ذات کے حسین عرفان سے بہرہ ور ہو کر آشکارا ہوتا ہے۔ وہ اپنی ذات کی اتھاہ گہرائیوں میں ڈوب کر ٹوٹ پھوٹ، شکست و ریخت، انتشار و مایوسی کا شکار نہیں ہوتا جیسا کہ بعض افراد کے ہاں یہ کیفیت مل جاتی ہے بلکہ وہ تو ایک نئے وجدان کے ساتھ ابھرتا ہے جس میں طمانیتِ قلب، نکہت و نور اور پُراعتماد احساس و شعور ملتا ہے۔ وہ کائنات اصغر کے شعور کو کائناتِ اکبر کے شعور کے ساتھ اور اپنی ذات کے تسلسل کو کائناتِ اکبر کے ازل سے ابد تک پھیلے ہوئے پراسرار تسلسل کے ساتھ ہم آہنگ پاتا ہے۔ وہ اپنی ذات کو کائنات کی بیکراں وسعتوں میں گم یا منتشر صورت میں فنا نہیں پاتا بلکہ وہ تو اپنی ذات کو اس کائنات کے شعور کے ساتھ مربوط و منضبط پاتا ہے جو ہر لمحہ تخلیق کے پراسرار عمل سے گزر رہی ہے۔ یہی وہ وجدانی تجربہ ہے جس کا عرفان انھیں بڑے گہرے مراقبے کے بعد حاصل ہوتا ہے عرفانِ ذات کے یہ لمحات شاعر کو ایک طرف تو لازوال اور انمول مسرت سے ہمکنار کرتے ہیں، دوسری طرف اسے یم راج کو شکست دینے کی تلقین عطا کرتے ہیں، وزیر آغا کے ہاں یورپ کے فرد کے علی الرغم زندگی اپنی معنویت کے ساتھ نمودار ہوتی ہے، یورپ کا مشین سے وابستہ فرد لایعنیت، یاسیت، تنہائی اور کرب کا شکار ہو گیا ہے اسے اپنی ذات یا اپنے نفس کو پہچاننے کے لمحات ہی میسر نہیں آتے۔ حدیث نبویؐ ہے مَنْ عَرَفَ نفسهٗ فقد عَرَفَ ربّهٗ یعنی (اگر تم اپنے رب کو پہچاننا چاہتے ہو تو پہلے اپنے نفس کو پہچانو) وزیر آغا کے ہاں عرفانِ ذات کے عمل کی بھرپور شاعرانہ سعی ہے۔ انسان جسمانی طور پر تو ٹوٹ پھوٹ جاتا ہے لیکن اس ٹوٹ پھوٹ کے بعد بھی تو وہ اسی کائنات کا حصّہ بن جاتا ہے جسے خالقِ حقیقی نے تخلیق کیا ہے۔ بالکل جس طرح قطرہ اپنی ظاہری ہیئت کو کھو کر سمندر کا حصّہ بن جاتا ہے، روح جسمانی زندگی کے حصار کی لچھمن ریکھا کو عبور کر کے یم راج کو شکست دیتی ہے اور سروان حاصل کرتی ہے۔ اس متصوفانہ تصور کو وہ اپنی ایک نظم "ازل سے ابد تک" میں اس طرح بیان کرتے ہیں:۔

ہاں ــــ وہ پاگل زمانہ
عجب شان سے آگیا تھا
نگاہوں میں نشہ
لبوں پر دہکتی ہوئی ایک لرزش
ہر اک شے کو چھونے کی

اور چوم لینے کی بے نام خواہش
لہو بن کے
میلی رگوں میں رواں تھی (ندی)

اسی حسین دورِ جوانی میں انسان خود مرکزیت کے طلسم میں گرفتار محسوس کرتا ہے جو فطری بھی ہے اور نفسیاتی بھی۔ لیکن ایک ایسے فرد کے لیے جو حسّاس ذہن، لطیف روح اور شاعرانہ شعور کا مالک ہو، یہ دور نہایت پُراسرار صورت اختیار کر لیتا ہے وہ ہر شے میں اپنا ہی جلوہ دیکھتا ہے۔ یوں وزیر آغا کے ہاں ایک فطری خود مرکزیت بھی آئی اور وجودیت بھی آئی۔ وہ کبھی تو اپنے آپ کو ہوا کے سمندر میں ایک جزیرہ اور مرکز سمجھتے ہیں اور کبھی اپنے آپ کو شہر کے دل کی صورت میں دیکھتے ہیں جسے سارا زمانہ دیکھتا ہے اور اس کے سامنے سارے زمانے دست بستہ کھڑے ہیں۔ ؎

میں
سبز مخمل کی مسند پر
بیٹھا ہوں
تینوں زمانے
مرے سامنے
دست بستہ کھڑے ہیں! (ندی)

عموماً نوجوان کی یہ نفسیاتی خواہش ہوتی ہے کہ وہ کسی حادثہ سے دوچار ہو کر زخمی ہو جائے اور کوئی اسے نازک ہاتھوں میں تھام لے اور وہ پھر اُسی کے ہاتھوں میں جان دیدے کیوں کہ یہی رومانوی ہیرو (Romantic Hero) کی شان ہے۔ ان مختلف صورتوں کا ادراک کرتے ہوئے شاعر شادی کے حسین بندھن میں بندھ جاتا ہے۔ بہتی ہوئی تیز ندی دریا کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ بے قرار روح کو قرار آ جاتا ہے۔ ؎

تھا میں نے
پھولوں کے گجروں کی درزوں سے دیکھا
میں مدلیوں کے جھرمٹ میں محصور
پلکوں کی ٹھنڈی سلاخوں کے پیچھے
کھڑا تھا

. . . . . . . . . . .

میں تارِ نظر ہوں
میں سیّال سا رابطہ ہوں
مقدر میں میرے لکھا ہے کہ میں سانس بن کر
اِک اِک تن میں اتروں اِک اِک تن سے باہر کو آؤں
زمانوں کو تازہ لہو کی حرارت مہیا کروں
ہست کو نیست ہونے سے ہر دم بچاؤں
مگر اپنی خاطر کوئی جسم ہرگز نہ مانگوں

کسی ایک منزل پہ رکنے نہ پاؤں

(نردبان)

واں وآگہی کے اپنی منور لمحات میں وہ بول اٹھتا ہے: ۔

"سنو!
میں کوئی خشک بے برگ شجر نہیں ہوں
جسے تم اٹھانے کو ہر روز آؤ
میں زندہ ہوں
ہر دم تمہیں
اپنی شاخوں، جڑوں
سبز پتوں سے
نیلے سمندر کی صورت!
رواں دیکھتا ہوں"

(سمندر)

یہی وجدانی تجربہ ہے جو بار بار وزیر آغا کی بیشتر نظموں میں کلیدی خیال بنکر ابھرتا ہے۔ یہ وہ وجدانی تجربہ ہے جس کا شعور و ادراک انھیں زندگی کی آدھی صدی گذارنے کے بعد نہایت تفکر و تدبر کے نتیجہ میں ہوا اس کیفیت کو میتھو آرنلڈ ( Mathew Arnold ) نے عظیم شاعری پر منطبق کرتے ہوئے کہا تھا کہ آئندہ شاعری مذہب کا فریضہ سر انجام دے گی۔ جو بڑی بے لوث سعی ( Disinterested Endeavour ) ہے۔ وزیر آغا نے اسی فریضہ کو سر انجام دیا ہے۔ انھوں نے اپنی شعری کائنات کے لیے ایک شاگری لا تخلیق کیا ہے جو تنت کی بلند و بالا چوٹیوں پر کسی نقطۂ نامعلوم کی طرح واقع نہیں بلکہ یہ ان کی وجدانی کائنات میں واقع ہے جس کے وہ خود ہی باسی ہیں۔ وزیر آغا ہمیں اپنی اسی وجدانی کائنات کے تخلیقی باطن میں دعوتِ فکر و نظر دیتے ہیں۔ ہر ادبی عہد اپنے نئے اور تازہ اسلوب سے پہچانا جاتا ہے۔ آدھی صدی کے بعد ہمارے عہد کے ادبی اسلوب اور شاعرانہ دلکشی کی بھرپور نمائندگی کرتی ہے۔ نئی علامتوں، انوکھے استعاروں، تازہ ابھری صوتی اور معنوی آہنگ نے اس نظم میں رنگ و نور کی افشاں بکھیر دی ہے۔ قاری نظم کو پڑھتے ہوئے نہ صرف گہرے افکار اور نازک شعری حسیات کی خوشبوؤں سے لطف اندوز ہوتا ہے بلکہ خوشگوار شعری آہنگ اور جمالیاتی تصویر کاری سے بھی محظوظ ہوتا ہے۔ شاعر ہمیں اپنی وجدانی شانگری لا میں اس طور شریک کرتا ہے۔ کہ ہم: ۔

"گھنی گھاس کی نوک پر آسماں
سے اترتی نمی
اور یورپ کے ماتھے پر
قشقے کا مدھم نشاں"

کا بھرپور مشاہدہ کرتے ہیں۔

——— جمیل آذر

# آتشِ فشاں پر کھلے گلاب

سال ہی کی بات ہے کہ ایک دانش مند خاتون کے ولایت پلٹ سائنسدان بیٹے پر ایک پری فریفتہ ہوئی۔ یہ پری ہر رات آتی۔ اس نوجوان کو اپنے ساتھ لے جاتی۔ کائنات کے عجائبات دکھاتی اور بحفاظت تمام واپس لے آتی۔ اس دانشمند خاتون نے جب ماجرا بیٹے سے سنا تو ایک ماہر عملیات کو ملا، پڑھنے پڑھانے کا عمل شروع کیا اور چند ہی دنوں میں اس پری کا آنا جانا موقوف ہوا۔ اس تمام واقعہ پر مجھے حیرت صرف اس بات پر تھی کہ آخر ایسے کمیاب تجربے کو ختم کرنے کی اتنی عجلت کیا تھی؟ وہ پری بیچاری کچھ بھی تو نہ مانگتی تھی بس رات کی راتیں نوجوان کو ان دیکھے جہانوں کی سیر کرا کے واپس لے آتی تھی۔ دن بھر اس کی ذات کے ساتھ کوئی واسطہ نہ رکھتی۔ اس نوجوان کی زندگی میں کوئی خلل واقع نہ ہوتا۔ کیا تھا جو پری کے ساتھ اس کا رشتہ قائم رہتا اور اس عجائبات کی دنیا کے دروازے اس پر بند نہ ہوتے۔

میرے استفسار پر اس دانش مند خاتون نے کہا۔ بی بی! حرج تو کچھ نہ تھا۔ مگر میٹا اس دنیا کے قابل نہ رہتا۔ ان کی یہ وضاحت اور حاضر شرایتی جگہ مکمل سہی مگر ایک خلش پھر بھی میرے دل میں رہ گئی۔ کیا ایسی کوئی صورت تھی کہ وہ عجائبات کی دنیا بھی اس نوجوان پر کھلی رہتی۔ اور وہ اس دنیا کے قابل بھی رہتا۔

یہ بات محض فن ہی کے حصے میں آئی ہے وہ محاسنات کی ایک دنیا ہمارے سامنے کھولتا ہے اور اس دنیا کے ساتھ بھی ہمارا تعلق نہیں ٹوٹتا بلکہ ہم اس زندگی کو بہتر طریق پر دیکھ اور محسوس کر سکتے ہیں۔ کیوں کہ زندہ رہنے والا فن اسی دنیا اور روزمرہ زندگی کی ہر چیز ہمارے لئے نئی اور حیران کر دینے والی بنا دیتا ہے حیرتوں کا گم ہو جانا انسانی زندگی کا سب سے بڑا سانحہ ہے اور سچا فن میکانکی تسلسل میں مر جانے والی حیرتوں کو زندہ کرتا ہے۔ ایک چیز کی تہہ میں ان گنت چیزوں کے دفینے دکھاتا ہے۔ ہزار سمت در ان کے دروازے ہم پر کھولتا ہے۔

براؤننگ نے کہا تھا کہ وقت اور انسان کی جنگ میں فن کے طفیل انسان ہی آج تک قائم ثابت ہوا ہے۔ لمحوں کو مٹھی میں بند کر لینا، زندگی کو رائیگاں ساعتوں کا تسلسل ہونے سے بچا لے جانا۔ یہ سب فن ہی کا طلسم ہے۔ اور اس میں کہانی سب سے بڑا کردار ادا کرتی ہے۔ یہ شاید انسان کے اجتماعی لاشعور کا نا ستلجیا ہے کہ گذری چیزیں ہمیں اپنے حسن اور طلسم میں جکڑ لیتی ہیں۔ یا شاید چیزیں گذر کر ہمارے لیے زیادہ با معنی بنتی ہیں۔ کیونکہ وہ ہماری یاد کا حصہ بن جاتی ہیں۔ ہمارے وجود کا سرا ایک کائناتی تسلسل کے ساتھ ملا دیتی ہیں۔

تو میں بات اپنے اس احساس سے شروع کروں گی کہ کہانی کائنات کو ایک تسلسل میں دیکھنے کا نام ہے۔ یہ تسلسل منطقی نہیں کیونکہ منطق تو بالآخر کسی نہ کسی مقام پر جا کر رک جاتی ہے۔ مگر کہانی وہ بصیرت ہے جو کہیں رک نہیں سکتی۔ یہ

بات ہے۔ کیونکہ اس کے غلط ثابت ہونے کا کوئی اندیشہ نہیں۔ ہم بلا خوف و خطر اس پر یقین کر سکتے ہیں۔ مگر ہر کہانی
ایسی نہیں ہوتی کہ وہ اس میں ایک Convincing دنیا میں لے جائے اور جہاں کہیں ہمیں کوئی Convincing
کہانی مل جائے تو وہ اب یہی ہے کہ جیسے کوئی بے حد عزیز بچھڑا دوست یا کوئی بڑا ہی قیمتی لمحہ دوبارہ میسر آجائے۔

تو وقت کے ساتھ مصروفِ بیکار لکھنے والوں میں آصف فرخی ایک خوشگوار اضافہ ہے۔ آج کا ادب جس طرح اثبات
سے خوفزدہ ہے وہ ہمیں وجود سے ہٹ کر علامیت کے جہاں میں سرگرداں چھوڑ آتا ہے۔ یہ وہ دنیا ہے جہاں پر کوئی چیز
کوئی صورت معنی نہیں رکھتی۔ ہر دیکھنے والا خود چیزوں کی صورتیں اور معنی بناتا ہے۔ اور پھر اس شکسہ میں گرفتار ہوجاتا ہے
کہ کیا یہ صورت معانی درست ہیں، یا محض فریبِ نظر۔ یہاں تک کہ اس کو خود اپنی آنکھ اور اپنے وجود پر شک ہونے
لگتا ہے۔ تشکیک کا یہ کرب موجودہ انسان کا سب سے بڑا المیہ ہے۔ یوں دیکھا جائے تو انکار بھی ایک طرح کا اثبات
ہے مگر مشکل یہ ہے کہ ہم اپنے انکار یا نفی پر بھی یقین نہیں رکھتے۔ سو تذبذب کے اس خلفشار (جس کو آصف فرخی نے "کہانی
ختم" میں موضوع بنایا ہے) میں جب کوئی محبت اور شیفتگی کے ساتھ ہمیں لوگوں کو یاد دلاتا ہے جن کا سب سے بڑا وصف
Acceptence یا قبولیت تھا۔ جو چیزوں کی صورتیں اور معنی بنانے کے عذاب میں گرفتار نہ تھے۔ بلکہ زندگی کو بنا بنایا
موجود پاتے تھے۔ تو حافظے کی یہ باریابی ہمیں بڑی مسرت دیتی ہے۔ انسانوں اور چیزوں اور لمحوں کے طلسم کو زندہ کرتی ہے

آتش فشاں پر کھلے گلاب میں شروع کی کہانیاں ہماری تہذیب کے ایک مخصوص دور اور انسانوں کی کہانیاں ہیں
اس میں پھر پراؤسٹ کو دہرانے پر مجبور ہوں۔ جس نے کہا ہے کہ ہمارا حال ہمارے ماضی سے لبالب بھرا ہے۔ سو گذرے
لوگ، گذرے تصورات، احساسات اور قلبی واردات ہمارے حال کے ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔ ان کہانیوں کا لہجہ یوں
ایسا معصوم اور حیرت زدہ ہے۔ جس میں ایک خوشگوار حسن مزاح رچی بسی ہے۔ یہ کہانیاں جزئیات نگاری کے ذریعے
ایک پورے ماحول کو زندہ کرتی ہیں۔

یہ کہانی کی پہلی منزل ہے۔ کہانی وقت اور مناظر کو چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں پیش کرنے پر اکتفا نہیں کرتی۔ وہ
کائنات کو ایک تسلسل میں دیکھنے کی سعی ہے۔ سو آصف فرخی اس پہلی منزل پر ایک تماشائی کی حیثیت سے کھڑا ہے
ابھی وہ Involement کے اس درجہ پر نہیں پہنچا جہاں وہ اپنی ذات اور کہانی کی دوئی کو ختم کر سکے۔ روایت
محض یاد کرنے کی چیز نہیں۔ روایت اپنے اندر جذب کرنے کی چیز ہے۔ سو ہمیں اگر اپنے گذرے لمحوں سے محبت ہے
تو ہم سمجھتے ہیں کہ ان قدیم حویلیوں میں دفینے ہیں تو ہمیں، ان دفینوں کی ایسی معنویت دریافت کرنا ہوگی جو ہمارے
حال کے ساتھ ساتھ زندہ رہنے کی صلاحیت رکھتی ہو۔ ہمیں ماضی اور حال کی دوئی کو ختم کرکے ایک زمانی تسلسل
پیدا کرنا ہوگا۔

آصف فرخی کی کہانیوں میں تصورات کے ارتقاء کا پتہ چلتا ہے۔ آخری کہانیاں چیزوں کو ایک وسیع تر پس منظر
میں دیکھتی ہیں۔ مثلاً

"ساتواں دن" ادب کے ایک سنجیدہ قاری کا پتہ دیتا ہے۔ اور اگر ہم اس باصلاحیت افسانہ نگار کے ساتھ بہت
سی توقعات وابستہ کرلیں تو غلط نہ ہوگا۔ ایک بات کا خطرہ اس سلسلے میں ضرور محسوس ہوتا ہے۔ ہمارے ہاں
عام طور پر نئے لکھنے والوں کو کسی نہ کسی بڑے ادیب کے حلقہ اثر کے ساتھ منسوب کر دیا جاتا ہے۔ بڑے ادیبوں کے ساتھ
نسبت باعث اعزاز بھی مگر تخلیقی فن کے لیے اچھا شگون نہیں کیونکہ ہر قابل ذکر انسان کو افکار اور اعمال کی دنیا
میں اپنی راہ خود بنانا ہوتی ہے۔ دوسروں سے رہبری اور تاثر قبول کرنا ناگزیر ہے، مگر انسانی شخصیت اور خصوصاً

فنکار کی شخصیت ایک تخلیقی حقیقت بھی ہے جس طرح کائنات میں کہیں نقش مکرر نظر نہیں آتا اسی طرح انسان کی تخلیقی دنیا میں بھی اس کا کوئی جواز نہیں۔ اور اگر کہیں ایسا شائبہ ہے بھی تو اس سے نکلنے کی کوشش فرض عین ہے۔ کہ حقیقی فن اپنی تخلیق کے ذریعے ہمیشہ اضافہ کرتا ہے۔ تکرار نہیں۔

آصف فرخی بہت نوعمر ہے۔ تخلیق کی سچی لگن رکھتا ہے۔ اس کا اعلیٰ تنقیدی ذوق اور مطالعہ تخلیق میں اسے بہت دور تک لے جائے گا اور اُردو فکشن پڑھنے والے اس Talented نوجوان کو ہمیشہ نگاہ میں رکھیں گے اور اس کی تخلیقات کے منتظر۔

——— خالدہ حسین

# آنکھیں اور پاؤں

"آنکھیں اور پاؤں" بلراج کومل کے چودہ افسانوں کا مجموعہ ہے۔ بلراج کومل افسانہ نگار سے زیادہ ایک شاعر کی حیثیت معروف اور مقبول رہے ہیں، مگر شاعری کے ساتھ ساتھ انھوں نے افسانے بھی لکھے ہیں اور تنقیدی مضامین بھی۔ زیرِ نظر کتاب کو موضوعِ گفتگو بنا کے کومل صاحب کی شاعری اور تنقید پر گفتگو نامناسب ہے۔ اس لیے ان حیثیتوں کو سرِ دست زیرِ بحث نہ لا کر "آنکھیں اور پاؤں" کے وسیلے سے ابھرنے والے افسانہ نگار کے امتیازات کی نشاندہی ضروری ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ایک ساتھ دو یا تین اصنافِ ادب میں دخل رکھنے والے ادیبوں کے ہاں غالب رجحان ہمیشہ اسی صنف کا باقی رہتا ہے جو اس کا بنیادی ذریعۂ اظہار ہوا کرتی ہے، سو بلراج کومل کے بعض افسانوں میں بھی شاعری کی غمازی اگر بہت نمایاں نہیں تو محسوس ضرور کی جا سکتی ہے۔ "جپسی گڑیا یری کی رات" اس کی سب سے اہم مثال ہے۔

بلراج کومل کے افسانوں کے مطالعے کے دوران ان کا بیانیہ سب سے زیادہ متاثر کرتا ہے۔ وہ بنیادی طور پر بیانیہ کی تکنیک کا استعمال کرتے ہیں اور اسی تکنیک کے ذریعے کبھی کرداروں کو استعاراتی جہت سے آشنا کرتے ہیں۔ اور کبھی اپنے پورے افسانے کو ایک مکمل علامت بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس کتاب کا پیش لفظ لکھتے ہوئے جناب شمس الرحمٰن فاروقی نے بجا طور پر ان افسانوں میں تنوع کو سب سے زیادہ سراہا ہے۔ مجھے بلراج کومل کے یہاں اسلوب اور تکنیک سے زیادہ موضوع کا تنوع زیادہ واضح نظر آتا ہے۔ بلراج کومل چونکہ اپنے تجربے اور مشاہدے سے حاصل ہونے والے خلط ملط پیکروں میں انتخاب کی اہلیت رکھتے ہیں اسی لیے افسانے کا تانا بانا بنتے ہوئے ان کی نگاہ ہمیشہ اپنے موضوع سے متعلق جزئیات اور ضروری عناصر پر ہی پڑتی ہے۔ اس طرح وہ موضوع کی یکسانیت کے بھی شکار نہیں ہوتے اور ایک جیسی جزئیات اور تفصیلات پر ایک سے زیادہ افسانے بھی عموماً نہیں لکھتے۔ ایک آدھ مقام پر یہ اندازہ البتہ ہوتا ہے کہ ایک افسانے کا موضوع دہی رو سے کے

اعتبار سے دوسرے افسانے کا تسلسل ہے۔ یہاں میں نے تسلسل کا لفظ استعمال کیا ہے تکرار کا نہیں۔ اس قسم کے تسلسل کا احساس "تیسرا کتّا" اور "کرچیں" کے درمیان بھی ہوتا ہے اور "قلم کے ٹکڑے" اور "بول" کے درمیان بھی ـــ اول الذکر دو افسانوں میں تو دو لوگوں کی سطحیت، بے حسی اور بنیادی اقدار سے عاری ہونے کے دو الگ الگ پہلوؤں کی عکاسی ملتی ہے تو موخر الذکر افسانوں میں نام نہاد روشن خیال اور خود ساختہ دانشوروں کی بے مقصدیت اور مصنوعی زندگی کا مذاق اڑایا گیا ہے۔

"آنکھیں اور پاؤں" میں "کنواں" اور "آنکھیں اور پاؤں" کو دو نسبتاً سب سے عمدہ افسانوں کا نام دیا جا سکتا ہے لیکن یوں کہا جانا چاہیے کہ نہ صرف اس مجموعے میں شامل افسانوں کے پس منظر میں بلکہ پچھلے دس پندرہ برسوں میں لکھے جانے والے افسانوں میں "کنواں" اور "آنکھیں اور پاؤں" کو نظر انداز کرنے آسان نہ ہوگا۔ ایسا بھی ہوتا ہے کہ بلراج کومل جیسے کسی شاعر افسانہ نگار کے عمدہ سے عمدہ افسانے کو ایک شاعر کا ثانوی ذریعۂ اظہار سمجھ کر فراموش کر دیا جاتا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ رویّہ ایک متعصبانہ رویّہ ہے اور اس رویّے کی بنیاد ہماری وہ تنگ نظری ہے جس کے سبب ہم نے مختلف اصنافِ ادب کے درمیان سخت ترین خطِ فاصل کھینچ رکھا ہے۔ اگر ادب کو بحیثیت مجموعی ایک ادیب کا سچا اور ایماندارانہ اظہار سمجھا جائے تو وہ اظہار خواہ کسی بھی ادبی صنف میں ہو اس کو ادب پارے کے طور پر دیکھنا چاہیے کہ انسان نے اپنی سہولت کے لیے اصناف کی تقسیم کی ہے۔ اصناف انسانی مزاج کا تعین نہیں کرتے اور نہ ہی انسان اصناف کے چوکھٹے میں خود کو فٹ کر لینے کے لیے مجبور کیا جا سکتا ہے۔

"کنواں" ایک ایسی کہانی ہے جس کی نفسیاتی، سماجی اور حقیقت پسندانہ تعبیریں کی جا سکتی ہیں۔ "کنواں" ایک ذہین مگر بیچارے آدمی کی کہانی ہے۔ یہ مرکزی کردار زندگی، کامیابی، اور مسرت کی تلاش میں موت کا شکار ہو جاتا ہے اور وہ شخص جو خودکشی پر آمادہ ہے اس کی غیر متوقع موت سے ایسا گھبراتا ہے کہ اسے سوائے زندگی میں پناہ لینے کے اور کوئی چارہ کار نظر نہیں آتا ـــــ اس افسانے کی تعبیر یوں بھی کی جا سکتی ہے کہ موت اس وقت تک غموں کا علاج نظر آتی ہے جب تک صرف ایک آرزو ہوتی ہے۔ مگر کسی اور شخص کی موت کا منظر انسان کی آنکھیں کھولنے کے لیے کافی ہو سکتا ہے۔ "کنواں" کے تاثر میں اس کی تکنیک کے سبب زیادہ شدت پیدا ہو گئی ہے۔ جس تکنیک میں یہ کہانی بلراج کومل نے لکھی ہے وہ موزوں ترین معلوم ہوتی ہے۔ دوسری عمدہ کہانی کا نام "آنکھیں اور پاؤں" ہے۔ اسی کے نام سے پوری کتاب کا نام بھی موسوم ہے۔ یہ کہانی بھیڑ کی نفسیات اور عوامی جذبات کے سامنے فرد کی بے بسی کو بھی سامنے لاتی ہے اور جذباتی لوگوں کی مقصد ناشناسی کی حکایت بھی بیان کرتی ہے۔ اس کہانی کا راوی بہت ہی معروضی انداز میں پوری کہانی بیان کر جاتا ہے مگر راوی کی ترجیحات بھی بین السطور میں ظاہر ہوتی رہتی ہیں۔ کہانی کا مرکزی کردار نہ چاہتے ہوئے بھی وہ کچھ کرتا رہتا ہے جس میں ایک بھیڑ مبتلا ہے۔ راوی کہانی کے اختتام پر ایک ساتھ ہی دو صدموں سے دوچار کراتا ہے۔ پہلا صدمہ مرکزی کردار کے مجبور و بے کس ہو کر جسمانی اذیت کا شکار ہونے کا ہے اور دوسرا ان اسکول کے بچوں کی ہلاکت کا جن کے اخلاقی تحفظ کے لیے جلوس اور احتجاج کا طریقہ کار اختیار کیا گیا ہے۔

مجموعی طور پر "آنکھیں اور پاؤں" پچھلے دو چار برسوں میں شائع ہونے والے افسانوی مجموعوں میں ایک اہم کتاب ہے۔ خوشی کی بات یہ ہے کہ یہ کتاب پذیرائی سے محروم نہیں ہو رہی ہے۔

شمس الرحمن فاروقی کا پیش لفظ بلراج کومل کے افسانوں کی تحسین اور تفہیم کی طرف ایک کامیاب اور خوبصورت اقدام ہے

ـــــــ ابوالکلام قاسمی

# مفتوح ھوائیں

احمد داؤد کے افسانے معاشرتی انحراف کی مثبت صورت ہیں۔ جس میں معاشرے کی میکانیت اور میکانی اقدار سے تصادم کا ادراک ہے۔ یہی احمد داؤد کے افسانوں کا کلچرل سائیکل ہے۔

انحراف انسان کا بنیادی مزاج ہے اور علم کے ساتھ مشروط ہے۔ ہر انسان کے وجود اور وجود کی صورتحال سے باہر ایک تم علم ہوتا ہے، اور ہر فرد اپنی صورت حال سے ثمر ممنوعہ تک پہنچنے کی کوشش میں اپنے ہونے کا اظہار کرتا ہے۔ یہ بات مقدس صحیفوں کے حوالے سے بھی کہی جا سکتی ہے۔ اساطیر کے حوالے سے بھی اور جدید سماجیاتی علوم کی روشنی میں بھی ــــ علم تک پہنچنے والا ہاتھ جیسا کہ آدمؑ کی صورتحال میں ہے، دہشت کا شکار رہتا ہے، جو بعد کو گناہ میں تبدیل ہو جاتا ہے اور اس گناہ کے نتیجے میں ایک نئی دہشت وارد ہوتی ہے۔ اگر انسان اپنی صورتحال میں جامد ہو جائے تو صرف فکر کا سفر معدوم ہو جاتا ہے بلکہ اس احساس کی کائنات بھی خارج کی ٹھوس چیزوں میں منتقل ہو جاتی ہے اور فرد اندر سے خالی ہو جاتا ہے۔ احمد داؤد کی کہانیاں اس خالی پن کے خلاف ایک بغاوت ہے اور یہی بغاوت اس تصادم کی صورت حال ہے جو انحراف کے دوسرے مرحلے میں، یعنی انحراف کی آگاہی سے وارد ہوتی ہے۔

انحراف کی آگاہی تصادم ہے، اگر اس بات کو مزید آسان کر دیا جائے تو یہ کہا جا سکتا ہے کہ ذات کی آگاہی تصادم ہے، میں جب اپنے آپ سے آگاہ ہوتا ہوں تو یہ آگاہی تین مرحلوں کی ہے

۱۔ ذات کی آگاہی

۲۔ خارج کی آگاہی

۳۔ آگاہی کی آگاہی

ذات اپنا اظہار خارج کے ساتھ کشمکش کی صورت میں کرتی ہے اور ORTEGA اورتیگا نے کہا تھا کہ: میں اپنی ذات اور اپنی صورتحال کا حاصل جمع ہوں ''۔ اورتیگا کے اس فقرے سے ایک یہ بات بھی سامنے آتی ہے کہ ذات جہاں ایک طرف صورتحال سے الگ ہے وہ دوسری طرف خود اپنی ایک صورت حال پیش کرتی ہے۔ کوئی صورتحال میری صورتحال نہیں، جب تک وہ میری ذات کی صورتحال نہ بن جائے۔

احمد داؤد کوئی سکہ بند انقلابی دانشور نہیں اور ہمیں اس پر مسرت ہونی چاہیئے، ایک مخصوص آدرشی صورتحال کو پیش نظر رکھ کر انحراف کرنا میرے نزدیک سچا انحراف نہیں ہے اس لیے کہ یہ اس آدرشی صورتحال کی تصدیق ہے۔ احمد داؤد کے افسانے انحراف محض ہیں جہاں وہ گروہی تعصبات سے علیحدہ ہو کر اپنی ذات کے حوالے سے خارج کی صورت حال کو دیکھتا ہے اور انحراف

یہ عمل سے اپنی ذات کی صورتحال کا اظہار کرتا ہے۔

اسرار اور انکشاف کا عمل انحراف کی صورت تو ہو سکتا ہے مگر یہ نئے معاشرتی صدمے ہیں، جس کے بغیر فرد اپنے وجود کو نامکمل تصور کرتا ہے۔ فرد معاشرے کی میکانی قدروں، رسم و رواج کی انحطاط کی صورت سے منحرف ہو کر اپنے وجود کا جلاش کرنا چاہتا ہے، اور مردہ افکار کو اپنی لغت سے خارج کر دیتا ہے۔

احمد داؤد کے یہاں کہانی علامتی ہوتی ہے جس میں کہانی پن کے نہ ہونے کا گلہ تو کیا جا سکتا ہے مگر اس کا افسانوی اظہار بھرپور ہے کہ ہر سطر بذاتِ خود ایک کہانی ہے جس میں ضمیر اور داخل پر غور و فکر کا اچھوتا اسلوب ایک نئے تصورِ حیات کو تشکیل دیتا ہے ـــ اور ایک فنکار سامنے آتا ہے۔ یہ فنکار زمین کھودے جا رہا ہے اس امید پر کہ شاید کبھی تو میٹھا پانی زمین سے نکلے گا، اسی کوشش میں خود اس کے جسم کا پانی ختم ہوتا جا رہا ہے۔ اس قسم کے عشق کو جنونی نہیں کہا جا سکتا بلکہ یہ روحی عذاب ہیں جس کے حوالے سے ہر فرد اپنی شناخت کرواتا ہے اور اپنے معاشرتی بکھراؤ کا اعلان کرتا ہے۔ جھوٹ کی جگمگاتی روشنی میں سچ کے دیئے کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی۔ احمد داؤد اس صورتحال میں صرف ایک آرزو دل میں ضرور رکھتا ہے کہ اسے کاش چند لمحوں کے لیے شہر کی روشنی مل جائے، اس کی یہ موہوم سی خواہش ہے کہ اس سے اس کی شناخت ہو جائے گی ـــ فی الحال وہ اپنے ہاتھوں میں دیئے لیے ہوئے تیز ہواؤں سے لڑ رہا ہے۔ وہ کچے شہروں کی فصیلوں پر پہرے دینے والے سپاہیوں سے کہہ رہا ہے کہ "تم جس مچان پر کھڑے ہو وہ پختہ نہیں ـــ گر جاؤ گے۔" مگر رعب دار سپاہی اس پر سرچ لائٹ ڈال کر کہتا ہے۔ "بھاگ جا مجھے ڈیوٹی پوری کرنے دے" اور وہ جمائی لیتا ہے... وہ سپاہی سے دوبارہ کہتا ہے۔ "بھائی میری بات مانو" ـــ اس بار سپاہی اس کو پکڑ کر حوالات میں بند کر دیتا ہے۔ حالانکہ اس بے چارے کو تو اس شہر میں آئے ہوئے صرف پانچ روز ہوئے ہیں ـــ سچائی عذاب ہے اور ہمدردی جرم! اس کچے شہر کی دیواریں یہاں کے مکینوں کے لیے دیوارِ چین سے زیادہ مضبوط ہیں۔ فرد دیوار سے ٹکرا ٹکرا کر اپنی زندگی ختم کر لیتا ہے مگر باہر نہیں نکل پاتا۔

"اسے اس شہر میں پانچواں دن تھا اور اس کوٹھری میں پہلا ـــ
اس پانچ دنوں میں اس نے شہر کی اونچ نیچ دیکھے، چڑھیاں چڑھیں
گھاٹیوں میں سفر کیا، تاریخی عمارتیں پرانے محلے۔ چار چوفیرے نئے
شہر کی بلڈنگوں نے رائفلیں پھیلا رکھی تھیں اور چڑیا گھر جس کے پنجروں
میں بند درندے ان شہریوں کے مانند مظلوم و بے بس لگے جو ان
سلاخوں کے شہر میں مقید تھے۔" (ص ۲۲)

درندے ہی ہاتھوں سے فرد کو ذبح کر رہا اور شہر کے درندے بڑے فخر سے یہ اعلان کر رہے ہیں کہ "ہم تو قربانی کر رہے ہیں"۔ مگر یہ کس کی قربانی ہے؟ غالباً ان شہریوں کی جو مظلوم ہیں اور بغیر سلاخوں کے شہر سلاسل میں موت کے طلبگار ہیں! یہ موت جوان کو قربانی کا ہار پہنا کر دی جاتی ہے تاکہ ان کی جان اطمینان سے ان کے جسم سے نکل سکے۔ زندگی کا یہ سفاک پہلو احمد داؤد کے افسانوں کا بنیادی ادراک ہے۔ یہ ادراک اس کے وجود کو کچھ تلخ لمحے دیتا ہے۔ ان کے بیشتر افسانے زندگی کے تلخ اور سفاک لمحوں سے شروع ہوتے ہیں۔

شروع میں کرداروں سے قاری نفرت کرتا ہے مگر بعد میں ان کرداروں پر پیار آنے لگتا ہے اور تحریر دہشت اور خواب کا ایک سلسلہ ہو جاتا ہے۔

"اسی لمحے عورت کو اپنا بھولا ہوا نام ـ گمشدہ آگہی ـ کا ہلکا سا اشارہ ملا۔

آنکھوں کی جھیل میں بسی ہوئی گندگی غائب ہو گئی اور چہرہ زم زم کے پانیوں میں
بھیگ گیا شفاف چمکتی آنکھوں اور لرزتے مقدس ہونٹوں کے ساتھ وہ
نیچے جھکی اور بے پایاں محبت اور انتہائے پاکیزگی کے سانسوں کی مہک چھوڑتے
ہوئے اپنی گود میں رکھے ہوئے معصوم چہرے کو چومنے لگی۔ باہر سڑک
پر کوئی ان کا نام لیتے ہوئے گزرا۔" (ص ۲۹)

احمد داؤد کے داخلی فرد کے یہاں خارج کے لیے ایک تحریک موجود ہے۔ یہ ایک ایسا سفر ہے جو انکشاف ذات کے حوالے سے دو دنیاؤں کے درمیان رواں دواں ہے۔ حقیقت کی تلاش میں اندر کا انسان مشتعل بھی ہے اور ناراض بھی۔ کیونکہ وہ اپنی حقیقی شکل تلاش کر رہا ہے جس کے لیے سفاکی لازمی شرط ہے۔

"اس نے لات مار کر کھانے کی ٹرے الٹ دی اس کے سفید بالوں میں پھیل
کر سارے بدن کو ڈھانپ دیا۔ اور کشادہ پیشانی سکڑ کر نوکیلے سینگ میں
بدل گئی۔ پیچھے ہٹ کر اس نے خالی پیٹ میں ٹکر ماری اور سینگ میں
پروئے کمرے میں ناچنے لگا۔" (ص ۳۸)

ان جملوں میں سفاکی اور تشدد پسندی خاصی حد تک واضح ہے اور یہ صورتحال ایسی ہے کہ اس میں دہشت ناکی بھی واضح ہے مگر یہ دہشت ناکی خوف سے خاصی مختلف ہے۔ خوف تو ہر فرد محسوس کرتا ہے، مگر دہشت آزادی سے عبارت ہے۔ لیکن یہ تخصیص نہیں۔ دہشت کا شکار تو وہ شخص ہوتا ہے جو آزادی کا راستہ اختیار کرتا ہے۔ یہی کچھ مفتوح ہواؤں کا سب سے اہم مسئلہ ہے۔ مگر ان افسانوں میں ایک سی بات دکھائی دیتی ہے وہ یہ کہ فرد کے اندر مردہ دلی ہوتے ہوئے بھی ایک طوفان امنڈتا ہوا محسوس ہوتا ہے، جو مریضانہ کیفیت ہے۔ یہ فرد کے وجود کی غیر یقینی کیفیت ہے اور جماداتی نوعیت کا احساس ہے، جو مابعد الطبیعاتی تنہائی ہے اور اسی حوالے سے فرد جسمانی اور معا
خواہشات کی تکمیل کرتا ہے، مگر یہ غیر متعین وجود نہیں، کیونکہ انسان جب عمل کرتا ہے تو وہ اپنے وجود کی دلیل دے دیتا ہے۔

"چٹان کی اوٹ میں بیٹھے شخص کے ہاتھوں میں پکڑی بندوق کی کھلی نال سے
نیلے آسمان کی سمت گولی دیکھا جھانک رہی تھی اور چٹان کی پچھلی طرف ندی
کا پانی تیز سیٹی بجاتا ہے، منظر ایک دم پھر سر اٹھاتا ہے۔ موت عظیم ستون
کے فیصلے کی طرح اٹل ہوتی ہے۔ اسے اپنی بیوی کی ایک بات یاد آگئی۔
کئی سال تک وہ اس کے رسیلے ہونٹوں کے جادو کا اسیر رہا۔ اس کی سیاہ
دراز زلفوں، گداز بانہوں سے پھوٹتی مہک اب بھی اس کے وجود کا حصہ
تھی۔ اسے وہ ایک دن سوتے ہوئے چھوڑ کر باہر نکل آیا تھا۔ وہ
اب بھی باہر نکلنا چاہتا تھا۔ کمرے سے باہر تصویر کے رنگوں سے باہر.....
مگر باہر تو وحشتوں کا پہرہ تھا۔" (ص ۴۶)

فرد کے اندر کی دنیا ہی متعین اور اصلی دنیا ہے۔ غیر متعین دنیا معاشرتی رشتوں کی دنیا ہے جس کی معاشرتی حیثیت مسلمہ ہے۔ جب فرد اس عرصۂ خارجی میں سرگرم عمل رہتا ہے تو وہ ایک چلتی پھرتی لاش ہے اور اصل زندگی سے لاتعلق ہے۔ وہ خود فراموشی کے عالم میں رہتا ہے تبھی نہیں بلکہ صاحب اقتدار وجود ہے، خوف تشویش کی طرح داخلی ہے جب کہ دہشت خارجی شے ہے۔ خوف احمد داؤد کے یہاں وزنی ہے۔ خارج کی دنیا سے فرد تعلق قائم کرتے ہوئے گھبراتا ہے۔

"اس کا جی چاہا کر ریڈیو کے ناطے سے باہر کی دنیا سے رشتہ توڑ دے۔ مگر
ہر بار کوئی انجانا خوف اس کے ہاتھ روک دیتا۔" (ص ۵۴)

عروضی حقائق کا ادراک معاشرتی شعور کی دلیل ہے۔ ان گنت مظاہر فرد کے لیے اجنبیت Alienation کا سبب ہیں یہ سب انسانی آشوب کی کارستانیاں ہیں۔ یوں بھی اجنبیت انکشافِ ذات کا اظہار ہے۔ اور انسانی آشوب کے مظاہر میں فرد ہر لمحے اپنے آپ کو اجنبی محسوس کرتا ہے۔ بیرونی دنیا کے تشدد اور استبداد سے اپنی شناخت متعین کروا سکتا اور عدمِ شناخت کی یہی منزل فرد کو اجنبیت کے کرب میں مبتلا کر دیتی ہے۔

"میرا نام ـــــ مجھے میرا نام بھول چکا ہے ہر روز گاہک اور نام بدل بدل کر
میں خود کو بھی بھول چکی ہوں ـــــ میرا کوئی نام نہیں ـــــ میرا کوئی وجود
نہیں ـــــ اور جو نہ ہو اس کا کوئی نام نہیں ہوتا۔" (ص ۲۱)

نام تو ہوتا ہے انسان کے وجود کا ـــــ بہت ذاتی سا مگر اس کو سب سے زیادہ دوسرے لوگ استعمال کرتے ہیں یعنی انسان کا وجود ہے جو دوسروں کی زبان سے عبارت ہے ـــ اور یہی انسان کے وجود کا المیہ ہے۔

آج معاشرے کا ہر فرد اس کرب کا شکار ہے۔ فرد دوسروں سے اپنی شناخت کروانا چاہتا ہے۔ انسانی وجود اسی عذاب میں پگھل رہا ہے۔

"میں بھی اپنا اصل نام بھول چکا ہوں
باپ نے کچھ اور ہی نام رکھا تھا
دراصل وہ اپنے آپ کو زندہ رکھنا چاہتا تھا۔" (ص ۲۱)

مگر اجنبیت کی اس فصل میں انسانی وجود کا استحکام نہیں۔ لیکن پھر بھی انسانی وجود مستحکم ہے اور تہذیبی عذاب کی شکلیں اب بھی زندہ ہیں اپنے وجود کا وہ کرب ہے۔ جہاں فرد اپنی ذات کی شناخت سے محروم رہتا ہے وہ مفروضات سے اپنی ذات کا ربط تلاش کرنے میں ناکام رہتا ہے اور اس بے ربطی کے عالم میں وہ اپنی اذیت سے آگے نکل کر موت کو گلے لگانا چاہتا ہے یعنی فطرت فرد کی نگہداشت کرنے میں ناکام رہی ہے۔ مگر فرد کسی کے دنیا سے چلے جانے کے بعد اس کے وجود کو خاصی شدت سے یاد کرتا ہے۔ مگر ماضی کا کوئی نہ کوئی حوالہ اس کی ذات کی شناخت ضرور کروا دیتا ہے۔

ابّو.. ابّو ـــــ لڑکے نے میت کے چاروں طرف لگی ہوئی تصویروں
میں ایک تصویر دیکھی اور حیرت سے چلایا ـ یہ تو ہمارے چیف اسکاؤٹ ہیں۔
کیا ہوا انھیں ـــــ!
مر گئے۔ خدا نے انھیں اپنے پاس بلایا ہے ۔" بچے نے کچھ سمجھتے ہوئے
سر ہلایا اور کہا۔ انھوں نے مجھے میڈل دیا تھا جب میں اسکول میں تھا۔"
مجھے یاد ہے نہیں وہ کوئی اور ہوگا ـــــ" بولا۔ "اچھا" بچے نے بڑبڑا کر
کچھ سوچتے ہوئے کہا۔ وہ بھی اسی طرح کا تھا۔" (ص ۱۳۶ ـ ۱۳۷)

معاشرتی خوائف کی صورت احمد داؤد کے افسانوں میں طنزیہ نوعیت کی ہے۔ معاشرتی اور قانونی حدود ایک معاشرے کی گری ہوئی صورت سے تعاقل کر کے پیش کرنا خاصی جرأت ہی کی بات نہیں بلکہ یہ زندگی کا گہرا مشاہدہ بھی ہے۔ یہ صورت حال خاصی کرب انگیز بھی ہے۔ مگر اسی صورت حال کو ویسا ہی پیش کرنا چاہیے تھا جیسے احمد داؤد نے پیش کیا ہے۔

"قومی سلامتی بھی خوب چیز ہے؟"
اس نے پلٹ کر مجھے دیکھا ہے اور بولا
عصمت فروش عورت کی انا جو بگڑ جائے
تو عصمت فروشی کے الزام میں پکڑوا سکتی ہے۔
ہماری قومی سلامتی بھی اسی قسم کی چیز ہے
تو پھر خرابی کی جڑ کیا ہے؟ (ص ۹۷)

احمد داؤد کی منتوح ہوائیں "ترقی پسندی ادبی ڈھانچے سے مفاہمت نہیں کرتیں۔ جدیدیت کا ہلکا سا احساس ضرور ہوتا ہے مگر ان کے افسانوں کی تفہیم، مفاہمت کے بجائے اس تصادم سے تعبیر کی جا سکتی ہے۔ جہاں فرد کی داخلی اور خارجی شخصیتیں آپس میں روٹھی بیٹھی ہیں۔ احمد داؤد ان دونوں شخصیتوں میں دوری کر واکر جلد ہی کچھ فیصلہ کرنا چاہتا ہے۔

ان افسانوں میں تجریدیت نہیں، مختصر بامعنی اظہار ہی دراصل ان افسانوں کا حسن ہے ہاں البتہ افسانوں میں کہیں کہیں لکھنے والے کی ذات کا شائبہ ضرور دکھائی دیتا ہے مگر یہ زیادہ واضح نہیں۔ اگر تھوڑا بہت مصنف کا چہرہ نظر آتا ہے تو وہ بہت مبہم ہے۔ جو کسی افسانے کا کردار نہیں صرف ایک احساس ہے۔ جو کہیں کہیں کسی سطر میں نظر آجاتا ہے۔

مصنوعی طرزِ معاشرت اور منافقانہ سماجی رویوں نے انسان کے سچے رشتوں کو خود اپنے اوپر شک کرنے پر مجبور کیا ہے۔ انسانی تعلقات کی سی جہتیں اپنے اظہار سے معذور ہیں۔ ویران نگاہوں میں ہر طرف بانجھ پن پھیلا ہوا ہے منتے انسان نے اپنی زندگی کو صرف اپنا ہی سایہ دیکھنے کی حد تک محدود کر دیا ہے۔ فطری رشتے ہی نہیں بلکہ قانونی رشتے بھی شکوک کی نظروں سے دیکھے جاتے ہیں

"نکاح نامہ پلیز"
کیا مصیبت ہے۔ سڑک پر جاؤ۔ پارک میں گھومو
ہر جگہ یہی پوچھا جاتا ہے
اس کے بغیر فحاشی کا خاتمہ ممکن نہیں پھر بولا۔ "یہ لازمی ہے"
حکومت سے ادھیڑ عمر دیہقے سے بولا۔ "یہ میری بیوی ہے۔"
گاہکوں کی زوردار باتوں میں ان کی گفتگو دب گئی۔" (ص ۱۰۹)

انہی تعلقات کے بکھراؤ میں احمد داؤد نے زندگی اور افسانے کے نئے رشتوں کا انکشاف کیا، جو ابھی تک مفقود تھا۔ داخل اور خارج کے ممکنہ جوابات بے سمت آشوب کے مسافر سے لے کر "اوپن ایئر میں خودکشی" یہ تمام موضوعات اس حاملہ عورت کے مانند ہیں جس سے کسی کے پیدا ہونے کی توقع کی جا سکتی ہے۔ مگر جنس کا تعین ممکن نہیں۔

احمد داؤد کے افسانے موضوعی صداقتوں کے سلسلہ وار اظہار کی نہ رکنے والی کڑی ہے جہاں فرد کی تطہیر آسانی ہو جاتی ہے۔

——— احمد سہیل

